ایسی کئی دلچسپ مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں۔ مگر طوالت کے خوف سے اسی پر اکتفا کرتا ہوں کہ خود غنیمت فرماتے ہیں:

هنوزم شوق گفتن بیشتر بود — دلِ معنی طلب کانِ گهر بود
ولی ترسیدم از تصدیع یاران — نه ازمی از سخن پرهیزگاران
میم بس تند و عهد پارسائیست — فزودن در تکلف نارسائیست
غنیمت ای سخن مدهوش بس کن — ملال افزا مشو ضبط نفس کن
مخاطب اندکی نازک مزاج است — سخن کم گو که کم گفتن رواج است [۸۲]

لیکن اس مضمون کو ختم کرنے سے پہلے میں آپ کی خدمت میں مثنوی نیرنگ عشق کے متعلق مصنف کی اپنی رائے پیش کرنا چاہتا ہوں۔ ملاحظہ فرمائیے:

چون من این گوهر سیراب سفتم — شنیدن را مبارک باد گفتم
نه شعر این انتخاب عشق بازی است — تراوشهای زخم جانگدازی است
نه شعر این شورش امواج خونست — حدیثی از لب زخم درونست
نه شعر این نالهٔ خونی نوائیست — شکستِ شیشهٔ دل را صدائیست
حدیث عشق بود از گفتنم دورا — ولی بودم زحکم امر معذور
نیاز و ناز حرف گفتنی نیست — گهر از بس نزاکت سفتنی نیست
سخن گفتم به امید تمیزی — گهر سفتم به تکلیف عزیزی
به ترتیبِ معانی دل نهادم — رگِ ابر گهر باری کشادم
به شوق معنی از دل خاست جوشم — شراب گوهر دل برده هوشم
زخوبی های شاهد بسکه گفتم — غبار از خاطر اندیشه رُفتم
زحرف شوخی آن چشم جادو — زبان خامه شد مژگان آهوا
قلم ننوشت جز بی تابی دل — دواتم بود حلقِ مرغ بسمل
نمودم چون حدیث عاشقی سر — پر پروانه شد اوراق دفتر
به حرفِ دلگدازی لب گشودم — دهن را دیدهٔ گریان نمودم!
زچشم بلبلان کردم دواتی — نوشتم همچو گل رنگین براتی
چومن برساز سیر آهنگی عشق! — به نظم آوردم این نیرنگی عشق
سزد کین نامهٔ نیکو سر انجام — بود نیرنگ عشقش در جهان نام [۸۳]

غنیمت کنجاہی

## حواشی

(۱) سرخوش، محمد افضل، تذکرہ کلمات الشعراء، بہ تصحیح صادق علی دلاوری، شیخ غلام علی اینڈ سنز، لاہور، ۱۹۴۲ء، ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۲) شاہنواز خان، مرآۃ آفتاب نما، نسخۂ خطی پنجاب یونیورسٹی مرکزی لائبریری، نمبر شیرانی ۲۳۱۸/۵۶۴۱، ص ۲۵۷پ (مرتبین)۔

(۳) سنبھلی، حسین دوست، تذکرہ حسینی، انتشارات منشی نول کشور، صص ۲۳۰-۲۳۲ (مرتبین)۔

(۴) عظیم آبادی، تذکرہ نشتر عشق، دوشنبہ، ۱۹۸۳ء، جلد سوم، ص ۱۱۱۴ (مرتبین)۔

(۵) آرزو، سراج الدین علی خان، تذکرہ مجمع النفائس، بہ تصحیح مہر نور محمد خان، اسلام آباد، سال ۲۰۰۶ء، جلد دوم، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔

(۶) ہاشمی سندیلوی، احمد علی خان، تذکرہ مخزن الغرائب، تصحیح محمد باقر، جلد چہارم، مرکز تحقیقات فارسی پاکستان، اسلام آباد، ۱۹۹۳ء، صص ۲۲۷-۲۲۹ (مرتبین)۔

(۷) نشتر عشق، ص ۱۱۱۴؛ تذکرہ مجمع النفائس، ص ۱۱۷۲۔

(۸) Ethe, Hermann; Catalogue of Persian Manucripts in the India Office Library, Vol.I, 1980, pp.899-900

(۹) سعید نفیسی، ''غنیمت''، انسائیکلوپیڈیا آف اسلام، لیڈن، ۱۹۹۱ء، ص ۱۰۰۶۔

(۱۰) شاہ نواز خان، نواب صمصام الدولہ، مآثر الامرا، بہ تصحیح جناب مولوی مرزا اشرف علی، ایشیاٹک سوسائٹی بنگال، کلکتہ، ۱۸۹۴ء، ص ۶۹۷۔

(۱۱) غنیمت کی زندگی کے حالات مرتب کرنے میں مَیں نے کتاب شریف التواریخ جلد سوم الموسوم بہ تذکرہ نوشاہیہ سے بہت مدد لی ہے۔ یہ کتاب سید شریف احمد صاحب نوشاہی از اولاد حضرت نوشہ گنج بخش قادری رحمتہ اللہ علیہ کی تصنیف ہے اور اس کا مسودہ مصنف کے پاس ساہنپال شریف میں موجود ہے۔ مصنف نے بہ کمال فراخ دلی راقم الحروف کو اپنی کتاب کے مسودات نیز اپنے کتابخانہ کے دیگر مخطوطات دیکھنے اور ضروری عبارات نقل کرنے کی اجازت دی۔ کتاب شریف التواریخ تین جلدوں پر مشتمل ہے اور علم تصوف اور اولیاء اللہ کے تذکرے کے موضوع پر اتنی ضخیم اور مبسوط کتاب آج تک میری نظر سے نہیں گزری۔ افسوس ہے ایسی ضروری اور مفید کتاب بہ وجہ قلت زر طبع نہ ہوسکی۔

(۱۲) غنیمت کے خاندان کے متعلق مذکورہ بالا حالات کتاب ثواقب المناقب مصنفہ شیخ محمد ماہ صداقت کنجاہی برادر زادۂ غنیمت سے اخذ کئے گئے ہیں۔ اس کتاب کا نسخہ سید شریف احمد صاحب مصنف ''شریف التواریخ'' کے پاس ساہنپال شریف میں دیکھا۔ مجموعۂ مخطوطات شیرانی صاحب کی فہرست میں بھی کتاب ثواقب المناقب کا نام درج ہے۔ مگر دیکھنے پر معلوم ہوا کہ وہ کتاب ثواقب المناقب نہیں ہے بلکہ تذکرہ نوشاہیہ مصنفہ حافظ محمد حیات نوشاہی صاحب ہے۔ کاتب نے غلطی سے اس پر ثواقب المناقب مصنفہ محمد ماہ لکھ دیا ہے۔ دراصل تذکرہ نوشاہی ثواقب المناقب اور رسالۂ احمد بیگ لاہوری ایک ہی موضوع کی کتابیں ہیں اور ان میں رسالۂ احمد بیگ کو بنیادی حیثیت حاصل ہے۔ ان کتابوں پر اپنے دوسرے مضمون متعلقہ محمد ماہ صداقت میں پوری تفصیل کے ساتھ بحث کروں گا۔

(۱۳) نشترِ عشق

(۱۴) تحفۂ کنجاہ کا ایک نسخہ کنجاہ میں مولوی عبداللہ صاحب کے کتابخانہ میں موجود ہے۔ افسوس ہے کہ اس کو میں نہ دیکھ سکا۔ تحفۂ کنجاہ کے مصنف سید جعفر شاہ، غنیمت کے قریب العصر تھے۔ یہ واقعہ مولوی عبداللہ صاحب نے سید شریف احمد صاحب کو سنایا اور میں نے ان کی کتاب شریف التواریخ سے نقل کیا۔

(۱۵) حافظ محمد حیات، تذکرہ نوشاہی، بہ تصحیح و تدوین و تحشیۂ احسان احمد، شعبہ فارسی، اورینٹل کالج، دانشگاہ پنجاب، لاہور، ۲۰۰۴، تحقیقی مقالہ پی ایچ-ڈی، پنجاب یونیورسٹی مرکزی لائبریری، شمارہ TPC IV 13، ص ۲۶۰ (مرتبین)۔

(۱۶) غلام سرور لاہوری، خزینۃ الاصفیا، مطبوعہ منشی نول کشور، ص ۱۷۶ (مرتبین)۔

(۱۷) غنیمت کنجاہی، مثنوی نیرنگ عشق، بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور، ۱۹۶۲، ص ۵ (مرتبین)۔

(۱۸) ایضاً، ص ۴؛ اصل مقالہ میں دوسرے شعر کا پہلا مصراع یوں درج ہے:

چو من خود را سگ کوی تو خواندم (مرتبین)

(۱۹) غنیمت کنجاہی، دیوان غنیمت، بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور، ۱۹۵۸، ص ۱۳۶ (مرتبین)۔

(۲۰) انوار القادر یہ الملقب بہ ریاض النوشاہیہ، مولفہ حکیم غلام قادر شاہ اثر جالندھری۔

(۲۱) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۴ (مرتبین)۔

(۲۲) شریف التواریخ جلد سوم موسوم بہ تذکرہ النوشاہیہ، حصہ دوم، ص ۲۶۸۔

(۲۳) یہ رباعی غنیمت کے دیوان میں درج نہیں۔ اس کا مصرعہ ثالث وزن سے ساقط ہے ممکن ہے اصل میں کوئی اور الفاظ ہوں۔ میں نے "شریف التواریخ" میں رباعی کو اس طرح لکھا دیکھا ہے۔ شریف صاحب کا بیان ہے کہ یہ واقعہ اور رباعی کتاب "تحفۂ کنجاہ" میں درج ہے۔

(۲۴) دیوان غنیمت، ص ۲۶۴ (مرتبین)۔

(۲۵) ایضاً، صص ۹۰-۹۱ (مرتبین)۔

(۲۶) یہ غزل غنیمت کے مطبوعہ دیوان میں نہیں ہے اور سرخوش کا بیان ہے کہ یہ شعر محمد حسین خالص کے ہیں (کلمات الشعرا، ص ۸۴)؛ شرافت نوشاہی نے شریف التواریخ میں مذکورہ اقتباس اخبار پیغام سے نقل کیا ہے۔ دیکھیے: ہفت روزہ اخبار پیام، وزیر آباد، ضلع گوجرانوالہ، بابت دوشنبہ ۴ مئی ۱۹۳۲، ۲۵ ذی الحجہ ۱۳۵۰ھ، نمبر ۴، جلد ۱، صفحہ ۲، بعنوان "ارتجال" (مرتبین)۔

(۲۷) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۵۵ (مرتبین)۔

(۲۸) دیوان غنیمت، ص ۲۵۵ (مرتبین)۔

(۲۹) ایضاً، ص ۱۱۷ (مرتبین)۔

(۳۰) ایضاً، ص ۱۲۵ (مرتبین)۔

(۳۱) ایضاً، ص ۱۰۵ (مرتبین)۔

(۳۲) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۸ (مرتبین)۔

(۳۳) ایضاً، ص ۸ (مرتبین)۔

(۳۴) ایضاً، ص ۹ (مرتبین)۔

(۳۵) دیوان غنیمت، ص ۲۲۳ (مرتبین)۔

(۳۶) کنجاہی، محمد صداقت ماہ، ثواقب المناقب، قلمی نسخہ کتب خانہ شرافت نوشاہی، ساہنپال، ص ۱۴۸

(۳۷) Rieu, Charles, Catalogue of the Persian Manuscripts in the British Museum, Vol: i-iii, London, 1879-83, Supplement London, 1895, 700/2.(مرتبین)

(۳۸) کلمات الشعرا، ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۳۹) مثنوی نیرنگ عشق، ص ص ۵۴-۵۵ (مرتبین)۔

(۴۰) نیرنگ عشق۔

(۴۱) غنیمت کے عرس کے موقع پر مسلمانوں کے علاوہ دیگر اقوام کے افراد بھی خراج عقیدت ادا کرتے ہیں۔ چنانچہ کنجاہ کے پنجابی شاعر لچھمن سنگھ بھولا نے مرقد غنیمت کی تعمیر کے موقعہ پر غنیمت کی تعریف میں چند اشعار بہ زبان پنجابی شائع کئے تھے۔ جن میں واضح طور پر بیان کیا گیا ہے کہ غنیمت کی عظمت واحترام ہر مذہب اور ہر ملت کے افراد کے نزدیک یکساں ہے۔

(۴۲) بشیر حسین، فہرست مخطوطات شیرانی، جلد اول، ادارۂ تحقیقات پاکستان، دانشگاہ پنجاب، لاہور، ۱۹۷۵ء، ص ۱۹۴ (مرتبین)۔

(۴۳) دیوان غنیمت، ص ۳۴ (مرتبین)۔

(۴۴) ایضاً، ص ۱۸۵ (مرتبین)۔

(۴۵) ایضاً، ص ۲۲۳ (مرتبین)۔

(۴۶) ایضاً، ص ۲۲۲ (مرتبین)۔

(۴۷) ایضاً، ص ۶۵ (مرتبین)۔

(۴۸) ایضاً، ص ۱۰۲ (مرتبین)۔

(۴۹) ایضاً، ص ۲۱۸؛ صاحب مقالہ نے یہ شعر اس طرح سے لکھا ہے، جو کہ غلط ہے:

غنیمت از زبان گوشۂ ابروی ہر مصرع

برای میرزا صائب جواب ساکنی دارد

(مرتبین)

(۵۰) ایضاً، ص ۱۱۱ (مرتبین)۔

(۵۱) ایضاً، ص ۱۳۹ (مرتبین)۔

(۵۲) ایضاً، ص ۲۲۵ (مرتبین)۔

(۵۳) ایضاً، ص ۱۱۲ (مرتبین)۔

(۵۴) ایضاً، ص ۲۳۱؛ اصل مقالہ میں شعر کا پہلا مصراع یوں درج ہے:

غنیمت چشم مست او نشد روزی طبیب من

(مرتبین)

(۵۵) ایضاً، ص ۲۳۴ (مرتبین)۔

(۵۶) ایضاً، ص ۶۲ (مرتبین)۔

(۵۷) ایضاً، ص ۲۷۵ (مرتبین)۔

(۵۸) ایضاً، ص ۳۴ (مرتبین)۔

(۵۹) ایضاً، ص ۲۷۹ (مرتبین)۔

(۶۰) ایضاً، ص ۳۵ (مرتبین)۔

(۶۱) ایضاً، ص ۲۶۸ (مرتبین)۔

(۶۲) ایضاً، ص ۲۲۸ (مرتبین)۔

(۶۳) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۱ (مرتبین)۔

(۶۴) ایضاً، ص ۹ (مرتبین)۔

(۶۵) ایضاً، ص ۳ (مرتبین)۔

(۶۶) بیان کیا جاتا ہے کہ شاہد کی قبر ماجرا گاؤں کے نواح میں تاحال موجود ہے۔

(۶۷) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۴۳ (مرتبین)۔

(۶۸) نشتر عشق، ص ۱۱۱۴ (مرتبین)۔

(۶۹) تذکرہ حسینی، ص ۲۳۰ (مرتبین)۔

(۷۰) مثنوی نیرنگ عشق، صص ۱۰-۱۱ (مرتبین)۔

(۷۱) ایضاً، ص ۵۴ (مرتبین)۔

(۷۲) مآثر الامرا، ص ۶۹۸۔

(۷۳) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۹ (مرتبین)۔

(۷۴) مآثر الامرا، ص ۶۹۶

(۷۵) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۱۱ (مرتبین)

(۷۶) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۱ (مرتبین)۔

(۷۷) تذکرہ مخزن الغرائب، ص ۲۲۷ (مرتبین)۔

(۷۸) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۵۴؛ اصل مقالہ میں شعر کا پہلا مصراع یوں درج ہے:

پس از گفتن چو ابیاتش شمردن

(مرتبین)

(۷۹) ایضاً، ص ۷ (مرتبین)۔

(۸۰) ایضاً، ص ۴۶ (مرتبین)۔

(۸۱) جامی، نورالدین عبدالرحمٰن، ہفت اورنگ : بہ تصحیح و مقدمہ آقا مرتضٰی۔ مدرس گیلانی، کتابفروشی سعدی، تہران، ۱۳۳۷ ہجری شمسی، صص ۶۹۴-۶۹۵ (مرتبین)۔

(۸۲) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۵۵ (مرتبین)۔

(۸۳) ایضاً، ص ۵۴ (مرتبین)۔

صادق علی دلاوری

# غنیمت[۱] کا وطن ☆

چغتائی صاحب کے مراسلہ[۲] میں دو باتیں ایسی ہیں، جن کی وضاحت ضروری ہے، یعنی: اول، حضرت غنیمت کے وطن؛ اور دوم، غنیمت کے پیشوا حضرت شاہ صالح محمد گیلانی کے سن وصال کے متعلق اشتباہ کو دور کرنا مقصود ہے۔

## غنیمت کا وطن:

عام طور پر مسلم ہے کہ مولانا غنیمت قصبہ کنجاہ ضلع گجرات کے رہنے والے تھے۔ یہ درست ہے کہ اُن کے کلام کا جو حصہ آج دنیا میں موجود ہے اس میں کہیں کنجاہ کا ذکر نہیں ملتا۔ لیکن اسی طرح شاجہان آباد کا نام بھی انہوں نے نہیں لیا۔ بلکہ صاف طور پر یہ بیان کیا ہے کہ وہ پنجابی ہیں اور پنجاب سے بہت محبت رکھتے ہیں۔ اس بات کو میں اپنے مضمون مطبوعہ اورینٹل کالج میگزین بابت مئی ۱۹۴۲ء میں وضاحت کے ساتھ بیان کر چکا ہوں[۳]۔ یہاں صرف ایک شعر نقل کیا جاتا ہے:

نخواهم لاله زار گلشن ایران که سر برزد
گل داؤدی صبح وطن از خاك پنجابم[۴]

سرخوش نے غنیمت کے وطن کا ذکر نہیں کیا تو اس بات کو زیادہ اہمیت نہیں دینی چاہئے۔ کیونکہ سرخوش شاذ و نادر ہی کسی شاعر کے وطن کا ذکر کرتے ہیں حتیٰ کہ خود اپنا وطن بھی نہیں بتایا۔ لیکن دوسرے مستند تذکرہ نگاروں نے بالاتفاق مولانا غنیمت کو کنجاہی لکھا ہے۔ چند اقتباسات ذیل میں درج کیے جاتے ہیں:

۱۔ خان آرزو لکھتے ہیں: ''محمد اکرم غنیمت از مفتی زادھای قصبہ کنجاہ است کہ قصبہ ای است از مضافات لاہور......''[۵] (یہ واضح رہے کہ خان آرزو کی حضرت محمد ماہ صداقت برادر زادہ غنیمت سے ملاقات تھی۔ جس کا ذکر سفینۂ خوشگو میں ملتا ہے۔ اس لئے خان آرزو کی رائے خاص وقعت رکھتی ہے)۔

۲۔ تذکرۂ حسینی: ''غنیمت از مفتی زادہای قصبہ کنجاہ بودمن مضافات گجرات شاہ دولا مضاف صوبہ لاھور است......''[۶]

۳۔ سفینۂ خوشگو: اس کا مصنف بندرابن داس خوشگو اولاً سرخوش کا شاگرد تھا۔ چنانچہ اس کا تخلص خوشگو بھی

☆ اورینٹل کالج میگزین، لاہور، نومبر ۱۹۴۳ء، جلد ۲۰، عدد ۱، عدد مسلسل ۷۵، ص ۲۶-۳۲۔

سرخوش کا مقرر کردہ ہے۔ بعد ازاں یہ خان آرزو کا شاگرد ہوا۔ اور اس کا نام خان آرزو کے ممتاز شاگردوں میں لیا جاتا ہے۔ وہ اپنے تذکرہ سفینۂ خوشگو میں غنیمت کے تذکرہ میں سکونت و وطن کا ذکر نہیں کرتے۔ لیکن محمد ماہ صداقت کے بیان میں لکھتے ہیں: ''محمد ماہ المتخلص بہ صداقت برادر زادہ محمد اکرم غنیمت پنجاب کے رہنے والے تھے۔ اور بسا اوقات خان آرزو سے ملنے آیا کرتے تھے''[7]۔

۴۔ نشتر عشق۔ ''غنیمت محمد اکرم نام مولداو قصبہ کنجاہ من توابع گجرات شاہ دولا مرحوم مضاف صوبہ لاہور است...''[8]۔

ان کے علاوہ خود مولانا محمد ماہ صداقت جو غنیمت کے برادر زادہ اور انہی کے شاگرد تھے اپنی تصنیف ''ثواقب المناقب'' میں کئی جگہ اپنے آپ کو پنجابی بیان کرتے ہیں۔ مثلاً ایک جگہ فرماتے ہیں:

''من که فارسی زبان هندی نژادم و کابلی مولد پنجاب منشاء ام۔ هر چند اراده تتبع خسرو صاحبقران دارم اما مثل مشهور هنوز دهلی دور است سد راه می شود۔ بهر کیف چشم آن دارم که این یوسف موزون لقا به داغ غلامی نقطۂ پنجاب انتخاب عزیز دلها گردد''[9]۔

پھر ایک جگہ کنجاہ کا ذکر ایسے الفاظ میں کیا ہے۔ جن سے مترشح ہوتا ہے۔ کہ آپ کا آبائی وطن کنجاہ تھا۔ چنانچہ ثواقب المناقب میں دو بزرگوں کا ذکر کرتے ہیں: ۱۔ شیخ ابو البقا؛ اور ۲۔ شیخ نظر محمد کنجاہی اور لکھتے ہیں کہ یہ دونوں بزرگ حضرت شاہ حاجی محمد نوشہ گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کے مرید تھے اور کنجاہ سے چل کر آنحضرت قدس سرہ کی خدمت میں جایا کرتے تھے۔ ان میں سے موخر الذکر کو وہ اپنا جد امجد بتاتے ہیں۔ اور مولانا غنیمت کے متعلق لکھتے ہیں:

''یکی از یاران سید شیرازه بند مجموعه استقامت محمد اکرم غنیمت عم مولف رساله بود که مثنوی نیرنگ عشق آن طاؤس گلزار بهشت شهرت دارد''[10]۔

تو معلوم ہوا کہ مولانا غنیمت محمد ماہ صداقت کے عم بزرگوار تھے۔ اور شیخ نظر محمد کنجاہی کے فرزند تھے۔ اس لئے یہ تسلیم کر لینا کہ غنیمت کا مولد و مسکن کنجاہ ہی ہوگا۔ کچھ عیب کی بات نہیں۔

مزید براں منشی لچھمی نرائن کنجاہی جن کے رقعات مشہور ہیں۔ اور متعدد بار طبع ہو چکے ہیں۔ مولانا صداقت کے شاگرد تھے۔ ان کے مکتوبات کے جامع محمد فیض بخش مقدمہ میں لکھتے ہیں:

"منشی لچھمی نراین قوم کھتری متوطن اصلی او قصبه کنجاه از مضافات دارالسلطنت لاهور است رای جسونت رای جد امجدش در عهد عالمگیر بادشاه جهت تلاش معاش وارد دارالخلافت شاهجهان آباد شد ...... در ایام طفولیت کتب متداوله فارسی که رائج تدریس اطفال است از مولانا شیخ محمد برادر زاده غنیمت کنجاهی دیده سواد خود را روشن نمود"[۱۱]۔

بعد کے تمام تذکرہ نگار بھی آپ کو بلا تامل کنجاہی لکھ رہے ہیں۔ کسی ایک نے بھی شاہجہان آبادی یا ساکن شاہجہان آباد نہیں لکھا۔ ان سب کے برعکس اگر مثنوی کے ایک نسخہ پہ اُس کے کاتب نے غنیمت کو ساکن شاہجہان آباد لکھ دیا ہے، تو کچھ تعجب کی بات نہیں ۔ یہ نسخہ خواہ کتنا ہی قدیم ہو چونکہ اس کا کاتب ایک غیر معروف شخص ہے اور ایک دور افتادہ مقام کا رہنے والا ہے، اس لئے اس کی رائے کو قابل اعتنا نہیں سمجھا جا سکتا[۱۲]۔

(واضح رہے کہ ہمارے پاس مجموعہ شیرانی میں نیرنگ عشق کا اس سے پرانا اور غالباً قدیم ترین نسخہ موجود ہے جو ۱۱۱۳ھ کا نوشتہ ہے[۱۳]۔ اس کا ذکر میں اپنے محولہ بالا مضمون میں کر چکا ہوں)۔

## شاہ صالح محمد کا سن وصال:

سید صالح محمد گیلانی پیشوائے غنیمت کی تاریخ وفات خزینۃ الاصفیا میں بحوالہ تذکرہ نوشاہیہ ۱۱۱۸ھ تحریر ہے[۱۴]۔ لیکن چک سادہ میں مزار پر انوار پر سید معصوم شاہ گیلانی صاحب موجودہ سجادہ نشین کے پاس ایک کہنہ بیاض ہے۔ جو شاہ صالح محمد کی اولاد میں سے حضرت سید جلال شاہ گیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی ہے۔ اور ۱۲۶۶ھ کی تحریر ہے۔ اس میں سید صالح محمد کے والد بزرگوار میراں سید عبدالوہاب ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ وفات لفظ ''شیخ زمان'' لکھی ہے۔ جس سے ۱۰۰۸ھ ظاہر ہوتا ہے اور روایات سے ثابت ہے کہ سید صالح محمد اپنے والد کی زندگی میں تحصیل علم کر کے بحکم والد بزرگوار حضرت نوشہ گنج بخش کی خدمت میں حاضر ہو کر بیعت ہوئے۔

اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ سید صالح محمد کی ولادت دسویں صدی ہجری میں ہو چکی تھی اور اپنے والد کی زندگی میں سن بلوغ کو پہنچ چکے تھے۔ اور یہ بات ہرگز قرین قیاس نہیں ہو سکتی کہ وہ اپنے والد کے بعد ایک سو دس سال تک زندہ رہے ہوں اور ۱۱۱۸ھ میں وفات پائی ہو۔

بیاض مذکور میں سید صالح محمد کی وفات کا ذکر اس طرح درج ہے:

''ابیات غنیمت در تاریخ صالح محمد''

چو شد آن حق خلیل عشق ملت | بہ خواب راحت اندر مہد تربت
ہدایت کعبۂ او باد معمور | بہ اولاد گرامی چشم بد دور
ضرر تاریخ سالش از رہ صدق | بگفتا ہی فتادہ کعبۂ عشق

۱۰۷۲

اس سے یہ ثابت ہوا کہ غنیمت سے پہلے ان کے پیشوا انتقال کر چکے تھے۔ اور ان کی تاریخ وفات ۱۰۷۲ھ ہے۔ رسالہ الاعجاز مصنفہ مرزا احمد بیگ لاہوری ۱۰۷۰ھ کی تالیف ہے۔ اس میں سید صالح محمد گیلانی کے ذکر میں یہ عبارت لکھی ہے:

"مسکن و مزار ایشان در چك سادہ است کہ از گجرات دو کروہ خواھد بود۔ ایشان را سہ فرزند اند، یکی، سید فیض اللہ سلمہ اللہ کہ از پدرش مشغول اند، ھم فقیر وھم فاضل بھر دو اوصاف موصوف اند ؛ و پسر دیگر نیز بہ صلاح آراستہ اند ؛ و پسر سوم میاں شیر محمد ایشان را چاشنی فقراست کہ اکثر وضع ولنعیمی خود دارند و اعتقاد مردم بر ایشان بودہ است"۔

اس عبارت سے بھی ثابت ہوتا ہے۔ کہ ۱۰۷۰ھ سے پہلے سید صالح محمد وفات پا چکے تھے (۱۵)۔

چونکہ مفتی غلام سرور لاہوری مولف خزینۃ الاصفیا نے تذکرہ نوشاہیہ کے حوالہ سے ان کی تاریخ وفات ۱۱۱۸ھ لکھی ہے اس لئے یہاں یہ بیان کر دینا ضروری ہے کہ مفتی صاحب کس طرح اس غلطی کا شکار ہوئے۔

حقیقت یہ ہے کہ تذکرہ نوشاہیہ کی چند عبارتوں نے مفتی موصوف کو غلط فہمی میں مبتلا کیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ انہوں نے خزینۃ الاصفیا میں سلسلہ نوشاہیہ کے تمام بزرگوں کی تاریخ وفات باستثنائے چند غلط لکھی ہے۔

تذکرہ نوشاہیہ حافظ محمد حیات بن حافظ جمال بن حافظ برخوردار بن حضرت نوشہ گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کی تالیف ہے۔ اور ۱۱۴۶ھ میں لکھی گئی۔ جیسا کہ خود انہوں نے مقدمہ میں بیان کیا ہے۔ نیز مقدمہ میں یہ بھی بیان کرتے ہیں۔ کہ اُن کو رسالہ احمد بیگ لاہوری کے چند نا مرتب اوراق مل گئے جن کو انہوں نے ازسرنو مرتب کیا۔ اور کچھ عبارات اضافہ کر کے تذکرہ نوشاہیہ نام رکھا۔ چنانچہ فرماتے ہیں:

"مخفی و محتجب نماند کہ جزوی چند نا مرتب نہ خطبہ ابتدایش نہ خاتمہ انتھایش از بسیاری کھنگی اکثر عبارتش ریختہ از تصنیف مرزا احمد بیگ لاہوری کہ بہ یك واسطہ

مستمسک این عروہ وثقی و حبل متین آن قدوۃ الواصلین و زبدۃ العارفین آن نوشاہ دین گردیدہ چنانچہ هم درین کتاب کیفیتش مبین خواهد شد در مقام مناسب۔ در سنه یك هزار و یك صد و چهل و شش از هجرت النبی الامی با حقر البریات فقیر محمد حیات بن فضایل پناہ کمالات دستگاہ حضرت میان جمال اللّٰہ بن حضرت میان برخور ولد شیر بیشۂ عرفان و نهنگ بحر ایقان حضرت نوشه صاحب رسیدہ و نیز اکثر مقامات عالیه حضرت و احوال خفیه شش فرزند ارجمند که هر یك صاحب جمال و صاحب کمال بودہ اند مسموع سمع مرزا معزی الیه نشدہ۔ به موجب ایماء اخوت پناہ شفقت دستگاہ بھائی شیر محمد چلو که بر مسند صاحب سجادگی صاحب وقت و سلطان حال اند و در مقام مناسب احوال ایشان هم مندرج شدہ۔ تا خطبۂ ابتدا و خاتمه انتہا و عبارتی که از کهنگی کتاب دور شدہ و احوالاتی که در گوش هوش مصنف نرسیدہ مسودہ کردہ و آن اخوت پناہ در قید قلم آوردہ درج کتاب فرمود ...... "[16]۔

کتاب تذکرۂ نوشاہیہ کا بنظر غائر مطالعہ کرنے سے منکشف ہوتا ہے کہ اس میں بعض عبارتیں رسالہ احمد بیگ لاہوری کی بغیر کسی قسم کے تغیر و تبدل کے نقل ہیں اور بعض عبارتیں حافظ محمد حیات صاحب کی اپنی قلم سے ہیں۔ اسی وجہ سے کہیں کہیں مطالب میں بے ربطی سی ہو جاتی ہے۔ چنانچہ ایک جگہ یہ الفاظ ملتے ہیں:

" در اثنای نوشتن این رساله که از وصال حضرت شاہ چهل و سه سال گذشته بود که از اخلاص مندان عزیزی از لشکر ظفر اثر عالمگیر بادشاہ رسید اسم آن عزیز محمد امین بود ...... "[17]۔

یہی عبارت ہے جس نے صاحب خزینۃ الاصفیا کو غلط فہمی میں ڈالا۔ کیونکہ سرسری نگاہ سے اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ ۱۱۴۶ھ میں جبکہ یہ تذکرہ لکھا گیا۔ حضرت نوشہ صاحب کی وفات کو ۴۳ سال گذر چکے تھے۔ یعنی اُنکی وفات ۱۱۰۳ھ میں ہوئی۔ چنانچہ یہی تاریخ خزینۃ الاصفیا میں بحوالہ تذکرہ نوشاہیہ درج ہے۔ لیکن اگر اس عبارت کو غور سے دیکھا جائے تو صاف ظاہر ہو جاتا ہے۔ کہ یہ ۱۱۴۶ھ کی تحریر نہیں ہو سکتی۔ کیونکہ اُس وقت حضرت عالمگیر اور ان کا لشکر ظفر اثر موجود نہ تھے۔ عالمگیر کی رحلت تو ۱۱۱۸ھ میں واقع ہو چکی تھی۔ دراصل یہ عبارت مرزا

احمد بیگ لاہوری کی تحریر ہے۔ جنہوں نے اپنا رسالہ ۱۰۷ھ میں تصنیف کیا۔

تو ثابت ہوا کہ ۱۰۷ھ میں نوشہ صاحب کی وفات کو ۴۳ سال ہو چکے تھے۔ یعنی انکی تاریخ وفات ۱۰۶۴ھ ہوئی اور یہ صحیح تاریخ ہے۔ جس کی تائید خود تذکرۂ نوشاہیہ میں موجود ہے:

" در مدح حضرت نوشہ صاحب عبدالرحیم ساکن سدا کنبو
چندابیات گفتہ و خادم حضرت عصمت اللہ ...... "۔

غزل:

دلم در باغ مدح نوشہ اندر ذکر و دستانش
چو دستان خواند خوش دستان زبوی فیض و احسانش
مرا این دستگاہ از دست خاک پای نوشہ دان
کہ بر فرق جہان چو مہر نعلین است رخشانش

---

چو در جنت بکشت گل نسیم آسا خرامان شد　　ہمہ اسباب نوشاہی قصور و حور و غلمانش
ز تاریخ وصال او دلم در جست جو چون شد　　بہ گوش دل ندا آمد کہ " خاتم پاک " بر خوانش
　　۱۰۶۴
دویم " وہ نوشہ حاجی سخی " بر خواند عقل من　　سیوم از " رحلت نو شاہ دین " برگیر آسانش
۱۰۶۴　　۱۰۶۴
چہارم " نوشاہ ہادی سخی بود" خوش بستہ　　تعالی اللہ چہا تاریخہا گفتم ز احسانش
۱۰۶۴

اس کے علاوہ صاحب تذکرہ نے مادہ تاریخ " شیخ حاجی از ولی اللہ بود"(=۱۰۶۴) لکھا ہے[18]۔ صاحب تحائف قدسیہ نے " نوشہ بود شاہ فقر"(=۱۰۶۸)[19] اور صاحب کنز الرحمت نے " فیض قدسی" (=۱۰۶۴) لکھا ہے[20]۔

ان سب بیانات کے پیش نظر خزینۃ الاصفیا کی شہادت کی کیا وقعت رہ جاتی ہے۔ اس لئے میں نے اس کی شہادت کو قابل قبول نہ سمجھتے ہوئے عمداً اس کو نظر انداز کر کے دوسرے اور زیادہ مستند ذرائع سے حاصل کی ہوئی تاریخوں کو اپنے مضمون میں درج کیا تھا۔

# حواشی

(۱) بجواب مضمون ڈاکٹر محمد عبداللہ چغتائی (اورینٹل کالج میگزین، بابت اگست ۱۹۴۳ء، صص ۵۶-۵۷)۔

(۲) مراسلہ بہ عنوان "مثنوی نیرنگ عشق کا ایک مخطوطہ" شائع شدہ، اورینٹل کالج میگزین، لاہور، جلد ۱۹، عدد ۴، بابت اگست ۱۹۴۳ء، عدد مسلسل ۷۴، صص ۵۳-۵۶، جس میں عبداللہ چغتائی نے بحوالہ تذکرہ نوشاہی اور خزینۃ الاصفیاء یہ لکھا کہ شاہ صالح کا انتقال ۱۱۱۸ھ میں ہوا (مرتبین)۔

(۳) صص ۱۴-۳۷ (مرتبین)۔

(۴) کنجاہی، غنیمت، دیوان غنیمت، بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور، ۱۹۵۸ء، ص ۲۲۳ (مرتبین)۔

(۵) آرزو، سراج الدین علی خان، تذکرہ مجمع النفائس، بہ تصحیح مہر نور محمد خان، اسلام آباد، ۲۰۰۶ء، جلد دوم، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔

(۶) سنبھلی، حسین دوست، تذکرہ حسینی، انتشارات منشی نول کشور، ص ۲۳۰ (مرتبین)۔

(۷) خوشگو، بندرا بن داس، سفینۂ خوشگو، دفتر ثالث، بہ تصحیح سید شاہ محمد عطاء الرحمٰن عطا کاکوی، پٹنہ، ۱۹۵۹ء، ص ۱۹۸ (مرتبین)۔

(۸) عظیم آبادی، حسین قلی خان، تذکرہ نشتر عشق، دوشنبہ، ۱۹۸۳ء، جلد سوم، ص ۱۱۱۴ (مرتبین)۔

(۹) کنجاہی، محمد صداقت ماہ، ثواقب المناقب، قلمی نسخہ، کتابخانہ شرافت نوشاہی، ساہنپال، ص ۱۵۸۔

(۱۰) ایضاً، ص ۱۲۵۔

(۱۱) مقدمہ مکتوبات، بچھمی نرائن، قلمی پنجاب یونیورسٹی لائبریری

(۱۲) اس نسخہ کی اہمیت کا اندازہ اس کے مطلع سے لگایا جاسکتا ہے جسے چغتائی صاحب نے اپنے مضمون میں نقل کیا ہے۔

(۱۳) بشیر حسین، محمد، فہرست مخطوطات شیرانی، جلد اول، ادارۂ تحقیقات پاکستان، دانشگاہ پنجاب، لاہور، ۱۹۷۵ء، ص ۱۹۴ (مرتبین)۔

(۱۴) غلام سرور لاہوری، خزینۃ الاصفیاء، مطبوعہ نول کشور، ص ۱۷۶ (مرتبین)۔

(۱۵) احمد بیگ لاہوری، مرزا، احوال و مقامات نوشہ گنج بخش، بہ تصحیح عارف نوشاہی، اسلام آباد، ۲۰۰۱ء، صص ۸۱-۸۲ (مرتبین)۔

(۱۶) حافظ محمد حیات، تذکرہ نوشاہی، بہ تصحیح و تدوین و تحشیۂ احسان احمد، شعبہ فارسی، اورینٹل کالج، دانشگاہ پنجاب، لاہور، ۲۰۰۴ء، تحقیقی مقالہ پی ایچ-ڈی، پنجاب یونیورسٹی مرکزی لائبریری، شمارہ TPC IV 13، ص ۵۷ (مرتبین)۔

(۱۷) ایضاً، ص ۱۶۲ (مرتبین)۔

(۱۸) ایضاً، صص ۱۷۸-۱۷۹ (مرتبین)۔

(۱۹-۲۰) یہ سب کتابیں خاندان نوشاہی سے متعلق ہیں اور حضرت سید شریف احمد شرافت کے کتب خانہ واقع ساہنپال شریف میں موجود ہیں۔

پروفیسر غلام ربانی عزیز

# شرح احوال غنیمت ☆

غنیمت کا نام محمد اکرم اور کنجاہ جائے پیدائش تھی۔ یہ نام ہے ایک چھوٹے سے قصبے کا جو گجرات سے مغرب کی طرف سات میل کے فاصلہ پر واقع ہے۔ تذکرہ نویسوں نے سن ولادت کی کوئی تصریح نہیں کی، صرف اتنا لکھنا ہی کافی سمجھا کہ غنیمت شہنشاہ عالمگیر کے عہد میں لاہور کے گورنر نواب محمد مکرم خان کا ندیم اور مصاحب تھا۔ نواب مذکور سے مخلصانہ مراسم تھے اور کافی عرصہ تک نواب کی مصاحبت میں رہا۔ یہ گورنر بارہویں صدی ہجری کی پہلی دہائی میں اس منصب پر ممتاز ہوا اور یہی وہ زمانہ تھا جب کہ غنیمت نے مثنوی نیرنگ عشق لکھی تھی۔ یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ اس وقت اس کی عمر کیا ہوگی، لیکن کلام کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ اچھا خاصہ پختہ گو ہو چکا تھا۔

مغلیہ عہد کے ابتدائی دور میں جب ان کی حاتمانہ فیاضیوں نے تمام مشرق وسطیٰ کو گرویدہ بنا لیا تھا، غنیمت کے آباو اجداد شام سے ہجرت کر کے اس گمنام قصبے میں بس گئے تھے، والد کا نام نذر محمد تھا۔ وہ کنجاہ کے مفتی تھے اور دنیاوی جاہ و منصب کے علاوہ عالم دین اور صاحب دل بزرگ تھے۔ چچا کا نام شیخ ابو البقا تھا۔ یہ دونوں بھائی سید العارفین حاجی محمد نوشہ گنج بخش کے مرید اور خلیفہ تھے اور صاحب کشف و کرامات شمار ہوتے تھے۔

غنیمت خود لکھتا ہے کہ اسے بچپن میں پڑھنے لکھنے سے کچھ لگاؤ نہ تھا۔ دن رات کھیل کود اور لہو ولعب میں لگا رہتا۔ اسی اثنا میں سید صالح محمد صاحب کے مرید ہونے کا موقع ملا۔ سید موصوف حضرت غوث الاعظم گیلانی کی اولاد سے تھے اور گجرات سے چار میل مشرق کو سادہ نامی ایک گاؤں میں رہتے تھے۔

سید صاحب بڑے صاحب کمالات بزرگ تھے، چنانچہ ان کے فیض صحبت سے غنیمت کی کایا پلٹ گئی اور تھوڑے ہی عرصہ میں اس کی شاعری اور روحانیت کا شہرہ دور دور تک پھیل گیا۔ غنیمت عقیدہ کے لحاظ سے سنی المذہب اور قادری سلسلۂ طریقت سے وابستہ تھا۔ حضرت غوث الاعظم شیخ عبدالقادر گیلانی سے اس کی وابستگی عشق بلکہ جنوں تک پہنچ گئی تھی چنانچہ جب بھی کسی محفل میں اس کے سامنے غوث الاعظم کا نام لیا جاتا، فوراً سجدہ میں گر پڑتا۔ اڑتے اڑتے یہ خبر عالمگیر کے کانوں تک جا پہنچی۔ وہ بھلا کب صبر کرنے والے تھے۔ انہوں نے اسلام کو جس زاویے سے دیکھا تھا، وہاں ایسی آزادی کی گنجائش نہ تھی۔ فوراً طلبی ہوئی، غنیمت سامنے آیا تو شہنشاہ نے پوچھا ''ہمیں معلوم ہوا ہے کہ جب بھی تمہارے سامنے غوث الاعظم کا نام لیا جاتا ہے، سجدہ میں گر پڑتے ہو۔ یہ

☆ مقدمہ دیوان غنیمت، پنجابی ادبی اکادمی، لاہور، ۱۳۳۷ش/۱۹۵۸ء، صفحات الف-لز

حرکت اسلامی توحید کی عین نقیض ہے۔ کیا تم اس فعل کے جواز میں کوئی شرعی دلیل پیش کر سکتے ہو؟''۔ ادھر سے کوئی جواب نہ ملا، تو شہنشاہ نے دیکھا کہ غنیمت سجدہ میں پڑا ہے۔ حقیقت شناس تھا سمجھ گیا کہ مزید چھیڑ چھاڑ غیر مناسب ہے۔

## حاضر جوابی اور بدیہہ گوئی:

غنیمت گاؤں کا رہنے والا تھا، وہیں پل کر جوان ہوا تھا، وہی بود و باش تھی، اور وہی نشست و برخاست۔ گاڑھے کے کپڑے پہنتا، ایک ہاتھ میں مٹی کا حقہ ہوتا اور دوسرے میں گنواروں کا سا لٹھ، دیکھنے والا بادی النظر میں سمجھتا کہ گنوار ہے، کہ ابھی ڈھور چرا کر آیا ہے۔ مثنوی نیرنگ عشق مکمل ہو چکی تھی اور شاعر کی نگاہ کسی ایسے قدر دان کی تلاش میں تھی جو ان جواہر ریزوں کی قدر کرتا۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ مرزا سرخوش دہلی میں مقیم تھے۔ ان کی شہرت ہندوستان کے طول و عرض میں پہنچ چکی تھی۔ غنیمت اہل وطن کی کور ذوقی سے شکستہ خاطر تھا۔ مثنوی کے اجزا بغل میں دبا کر دہلی کو چل دیا۔ وہاں پہنچا تو دم لینے کے لئے جامع مسجد دہلی کی سیڑھیوں پر بیٹھ گیا۔ ستا چکا تو سرخوش کے مکان کا پتہ دریافت کیا۔ پہنچ کر دستک دی، ملازم آیا تو سرخوش سے ملاقات کی خواہش کی۔ وہ اس وقت ہواخواہوں اور شاعروں کے مجمع میں بیٹھے تھے اور فکر شعر سے دل بہلا رہے تھے۔ بعض احباب کو ایک اجنبی کا یوں آنا ناگوار گذرا لیکن سرخوش کی مروت نے گوارا نہ کیا کہ ایک غریب الوطن کی درخواست کو مسترد کر دے، چنانچہ حکم دیا کہ بلا لاؤ۔ غنیمت اسی ہیئت کذائی میں اندر آیا اور ایک طرف کو دبک کر بیٹھ گیا۔ سرخوش سمجھے کہ سائل ہے۔ منتظر تھے کہ کچھ مانگے تو دے دلا کر پیچھا چھڑائیں، مگر غنیمت گم سم بیٹھا رہا۔ سب اس کی طرف دیکھ رہے تھے مگر وہ ٹس سے مس نہ ہوا۔ آخر رہا نہ گیا تو ایک صاحب کہنے لگے:

"بڑے میاں آپ گونگے تو نہیں کچھ تو کہیے"

اس طنز آمیز فقرے نے غنیمت کے سمند طبع پر تازیانہ کا کام کیا۔ فوراً بول اٹھا:

کردہ ام از مہر لب نقد بیانہا در گرہ
بستہ ام چون غنچۂ سوسن زبانہا در گرہ [1]

ایسا بلند مطلع اس گنوار کی زبان سے سن کر حاضرین کے کان کھڑے ہوگئے۔ کنکھیوں سے دیکھا تو بعض آنکھوں میں شک و شبہ کی کچھ دھاریاں دکھائی دیں، فوراً دوسرا شعر پڑھا:

سرفراز منصب سرگشتگی گردیدہ ام
اختر ما داشت گویی آسمان ہا در گرہ [2]

اب یہ حالت ہے کہ سبھی آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھ رہے ہیں اور ملتجی ہیں کہ سلسلہ جاری رہے، تیسرا

شعر تھا:

آتشین روی نظر بر جلوہ محتاجی نکرد
چون سپندم ماند آشوب فغانہا در گرہ (۳)

سامعین کی محویت نقطۂ انتہا تک پہنچ چکی تھی کہ غنیمت نے چوتھا شعر پڑھا:

مردہ ام در حسرت شیرینی حرف کسی
کز لب خاموش دارد نقد جانہا در گرہ (۴)

یہ کچھ حسب حال بھی تھا، پانچواں شعر تھا:

ز ابروان آن پری تا می توانی گوشہ گیر
ناوک بیداد دارند این کمانہا در گرہ (۵)

اب محفل کی یہ حالت تھی کہ فرط استعجاب سے حاضرین سکتے کے عالم میں تھے اور غنیمت نے چھٹا شعر پڑھا:

از شب ھجران و محنت ھای ما آشفتگان
زلف شبرنگ تو دارد داستانہا در گرہ (۶)

ساتواں شعر مقطع تھا، اس نے رہی سہی کسر نکال دی:

یاد مژگانش غنیمت چاکہا در دل فگند
تا بکی باید نہان کردن سنانہا در گرہ (۷)

سرخوش فرط شوق سے بے تاب ہو چکے تھے، اٹھ کر لپٹ گئے۔ سینے سے لگا لیا اور دیر تک راز و نیاز کی باتیں کرتے رہے۔ شعر و سخن ان لوگوں کا اوڑھنا بچھونا تھا۔ ادھر ادھر کی باتیں ہو چکیں تو سرخوش کہنے لگے کہ ہم سب لوگ ایک مصرع پر جس کا قافیہ اور "ردیف پست افتادہ است" ہے فکر کر رہے تھے، آپ بھی غور کریں، وہاں کیا دیر تھی، تھوڑے سے غور و فکر کے بعد چھ شعر کی ایک غزل کہہ ڈالی، آپ بھی سن لیجئے:

وحشتم پر زور و طاقت زیر دست افتادہ است
ھمچو موج از خود بہ کار ما شکست افتادہ است
تا شہید گرم خوئی ھای چشم مست کیست
ھمچو خم آتش بہ گور می پرست افتادہ است
مشہد حیرت شہیدان را زیارت کردہ ام
ھر طرف مینای می گویی ز دست افتادہ است

چـناه راه خـویـشـتن گـردیدند چون گـردابها
هـمـت ارباب دنیا بـس کـه پست افتاده است
طـاقـت بـرخـاسـتن چون گـرد نمنا کم نماند
خلق می داند که می خورده است ومست افتاده است
سـایـهٔ تـاك از سـر مـا چون غنیمت کم مباد
کـز عـدالـت هـمسر زنجیر پست افتاده است (۸)

سرخوش کے علاوہ باقی سامعین بھی پھڑک اُٹھے۔ دوئی کا حجاب اٹھ چکا تھا۔ مٹی کا حقہ توڑ پھینکا اور اس کی بجائے چاندی کا حقہ جس میں سونے کی منہال لگی تھی، غنیمت کو پیش کیا۔ گاڑھے کے میلے کچیلے کپڑے اتروائے اور بہترین ایرانی لباس زیب تن کرایا۔

ان لوگوں نے غنیمت کو سر آنکھوں پر جگہ دی اور اس فیاضی سے قدردانی کی کہ بعد کی زندگی نہایت آرام اور سکون سے گذری۔

ایک اور موقع پر غنیمت سرخوش کے یہاں تھا، فکر شعر ہو رہی تھی۔ مصرع طرح کا قافیہ اور ردیف تھی نگار از من، قرار از من۔ جب سب لوگ اپنی اپنی غزل پڑھ چکے اور غنیمت کی باری آئی تو اس نے ایک مرصع غزل پڑھی، جس کے دو شعر درج ذیل ہیں۔ افسوس کہ اس غزل کے باقی اشعار کہیں سے دستیاب نہیں ہو سکے:

رقیبـا مـن نـمی گـویـم گـل و بـاغ و بـهـار از من
بهار از تـو، گـل از تـو، هر دو عـالـم از تو، یار از من
مـرا ای بـاغبـان از داغ دل بـرگ و نـوا بـاشـد
چـمـن از تـو، گـل از تـو، بلبل از تـو، لالـه زار از من (۹)

ایک دن غنیمت بازار سے گزر رہا تھا کہ ایک شوخ و چنچل لڑکے نے راستہ روک لیا اور بغیر کسی تقریب کے پوچھا، کہ رباعی کا وزن کیا ہے؟ اتنے میں دو چار لڑکے اور بھی آ گئے۔ جانتے تو سبھی تھے کہ بڑے بوڑھوں سے سرراہ مخاطب ہونا اس عہد کی وضع داری کے خلاف ہے لیکن جب انہیں ایک ہم درس کی جسارت سے موقع ملا تو حلقہ باندھ کر کھڑے ہو گئے۔ غنیمت بھی سنبھل چکا تھا۔ کہنے لگا، سنو!

شیـطـان پسـری پیـش مـن آمـد در ره
پـرسـیـد زمـن وزن ربـاعـی نـاگـه
چـون شـوخـی طبـعـش را بدیدم گفتم
لا حـول ولا قـوة الا بالله

خوب واہ واہ ہوئی۔ بچوں نے زور زور سے تالیاں بجائیں اور سوال کرنے والا لڑکا اپنا سا منہ لے کر رہ گیا۔

## شوق سیاحت:

ہم بیان کر چکے ہیں کہ غنیمت کو غوث الاعظم سے والہانہ عقیدت تھی، چنانچہ اس جذبے کی تسکین کے لئے مدت العمر یہ خواہش اس کے دل میں چٹکیاں لیتی رہی کہ کاش کوئی ایسی صورت پیدا ہوتی کہ وہ اس جلیل القدر روحانی پیشوا کے روضے کی زیارت کر سکتا۔ لیکن معلوم ہوتا ہے کہ سفر کی صعوبتوں اور اقتصادی بدحالی کی وجہ سے یہ خواہش پوری نہ ہو سکی اور غنیمت ارمانوں کا بستہ بغل میں دبائے دنیا سے رخصت ہو گیا۔ دیوان غنیمت میں ایک مقطع ہے:

ای خوش آن دم کہ غنیمت ز سر عجز و نیاز
سر قدم کردہ بہ طوف شہ بغداد رود [10]

سیر کابل کی خواہش غنیمت کے دل میں ہمیشہ چٹکیاں لیتی رہی، لیکن مالی وسائل کے بغیر اس بیل کے پروان چڑھنے کی کیا صورت تھی، مرتے دم تک دل سے یہ کسک نہ نکل سکی، دیوان میں ایک جگہ کہتا ہے:

شوق فایز می کند تکلیف سیر کابلم
شد غنیمت دیدۂ ما عرصۂ سرخاب ازو [11]

لیکن قرائن شاہد ہیں کہ غنیمت کا یہ ارمان بھی پورا نہ ہو سکا، اور آخر بقدر اقل اس امر پر رضامند ہو گیا کہ چلو اگر کابل جانا میسر نہیں تو لگے ہاتھوں کشمیر جنت نظیر ہی سے دل بہلا لیں، چنانچہ لکھتا ہے:

شد غنیمت سرد در خاطر ہوای کابلم
بس کہ دل سر گرم سیر گلشن کشمیر بود [12]

اسی طرح ایک اور جگہ لکھتا ہے:

بیا بلبل اگر داری گلی، نذر تماشا کن
غنیمت بہر سیر گلشن کشمیر می آید [13]

## حب وطن:

انسان جس خاک سے اٹھتا ہے اس کی محبت رگ و ریشہ میں سرایت کئے ہوتی ہے۔ غنیمت بھی سچا وطن پرست تھا اور وہ اس سرزمین سے اٹھا تھا جس کے باسیوں کو سرسید مرحوم نے زندہ دلان پنجاب کے

قابل احترام لقب سے نوازا۔ کشمیر کی سیر کو گیا تو یاد وطن ستانے لگی۔ شعرا نے اسے جنت نظیر کہا ہے، لیکن دیکھئے تو شاعر اس جنت میں بھی پنجاب کو نہیں بھولتا، اور حب وطن کی یاد دل میں چٹکیاں لیتی ہے تو بے اختیار پکار اٹھتا ہے:

آب شد کشمیر در چشم غنیمت از حجاب
تا کہ نادانستہ نام خطۂ پنجاب برد (۱۴)

پنجاب کے اس عاشق زار نے ایک اور جگہ اپنے جذبات کا اظہار یوں کیا ہے:

نخواهم لالہ زار گلشن ایران کہ سر بر زد
گل داؤدی صبح وطن از خاک پنجابم (۱۵)

## وفات:

ہم بیان کر آئے ہیں کہ غنیمت کی تاریخ پیدائش کے بارے میں قابل وثوق ذرائع سے کچھ معلوم نہیں ہو سکتا۔ یہ مفروضہ ہے کہ غالباً اس کی پیدائش گیارہویں صدی کے وسط کے قریب ہوئی ہو گی۔ چونکہ کسی تذکرہ نویس نے یہ بھی نہیں لکھا ہے کہ اس نے کتنی عمر پائی تھی۔ اس لئے تاریخ پیدائش کے بارے میں ابہام اور بڑھ جاتا ہے، ہاں البتہ اتنا بہ وثوق کہا جا سکتا ہے کہ جب مرزا سرخوش اپنے تذکرہ کلمات الشعرا پر نظر ثانی کر چکے تھے تو غنیمت دنیا سے رخصت ہو چکا تھا، چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

"غنیمت از خاکیان هند غنیمت بود، دیوان مختصر دارد، مثنوی نیز فکر کردہ" (۱۶)

یہ ۱۱۰۸ ہجری کا واقعہ ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ غنیمت اس تذکرے کی تکمیل کے وقت دنیا میں موجود نہیں تھا۔ ممکن ہے کہ اس سال یا ایک آدھ سال پہلے وفات پائی ہو۔ غنیمت لاہور میں نواب مکرم خاں کے ہاں مقیم تھا کہ مرض الموت میں مبتلا ہوا۔ چھوٹے بھائی کو اطلاع دی وہ بھاگم بھاگ آیا اور ساتھ لے گیا۔ غشی طاری تھی اور حالت غیر، کنجاہ پہنچا تو غشی میں کسی قدر افاقہ تھا، کہنے لگا:

"ابھی ابھی حضرت قبلہ سید صالح گیلانی کی خدمت بابرکت میں ایک قصیدہ منقبیہ پیش کیا تھا جسے انہوں نے پسند کیا اور مجھے سروپا عطا فرمایا"۔

اس کے بعد چند اشعار پڑھے جو مرشد کی تعریف میں تھے۔ سید صاحب اس سے بہت عرصہ پیشتر فوت ہو چکے تھے۔ غشی کا دوسرا دورہ پڑا اور روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی۔ یہ ہے مختصر سی روداد اس زندۂ جاوید شاعر کی جس کی مسیحائی نے کنجاہ کی گمنام بستی کو بقائے دوام کا تمغہ عطا کیا۔

## مزار غنیمت:

کنجاہ کے جنوب کی طرف باغ دیواناں کے متصل اس نامور شاعر کا مزار ہے۔ یہ آج سے کوئی پینتیس برس پہلے نہایت خستہ حالت میں تھا۔ بخشی منظور علی صاحب رھتاسی ان دنوں کنجاہ کے تھانے دار تھے۔ جب بھی وہاں سے گذر ہوتا قبر کی خستہ حالی سے متاثر ہوتے۔ خیال آیا کیوں نہ اس نامور کی قبر کی مرمت کروائی جائے۔ چنانچہ بعض مخیّر حضرات سے بھی اس کے بارے میں مشورہ کیا۔ بخشی صاحب کا ذاتی رسوخ کام کر گیا اور چند ہزار روپوں کے صرف سے مزار کی مناسب مرمت ہو گئی۔

یہ مزار حسب معمول زیارت گاہ خاص و عام ہے۔ دو چار مجاور بھی ادھر اُدھر سے آ کر بس گئے ہیں۔ ہر سال جیٹھ کے مہینے میں میلہ لگتا ہے۔ عقیدت مند دور دور سے کھینچے چلے آتے ہیں اور ایک آدھ دن بسر کر کے واپس چلے جاتے ہیں۔ عوام میں کئی قصے غنیمت کے کشف و کرامات کے مشہور ہیں۔ چنانچہ یہ روایت تواتر کی حد کو پہنچ چکی ہے کہ اگر کوئی شخص شاعر بننے کا متمنی ہو اور غنیمت کے مزار پر چلہ کشی کرے تو اس مجذوب شاعر کے روحانی تصرف سے اس کی خواہش پوری ہو جاتی ہے اور وہ شعر کہنے لگ جاتا ہے۔

## غنیمت کی شاعری:

ہم بیان کر چکے ہیں کہ غنیمت ۱۱۰۸ ہجری سے پہلے جو مرزا سرخوش کے مشہور تذکرہ کلمات الشعرا کا سال تکمیل ہے، وفات پا چکا تھا۔ اورنگ زیب عالمگیر کا سال رحلت ۱۱۱۸ ہجری ہے۔ اس لحاظ سے غنیمت کو ہندوستان کے اس صوفی منش شہنشاہ کا ہم عصر کہنا چاہیے۔

غنیمت نے ہوش کی آنکھ کھولی تو ہندوستان کی فضا نظیری نیشاپوری، صائب اصفہانی، کلیم ہمدانی، فضائی شیرازی، ناصر علی سرہندی، جلال اسیر اور قاسم دیوانہ کے دل آویز نغموں سے معمور تھی۔ ایسے جلیل القدر اساتذہ کے بعد آنا بذات خود کافی حوصلہ فرسا تھا۔ ایسے بزرگ بہ افراط موجود تھے جن کے کانوں میں ابھی تک ان شیریں نواؤں کی نغمہ سنجیاں گونج رہی تھیں۔ ظاہر ہے کہ اگر کوئی معمولی دل و دماغ کا انسان ہوتا تو اسے منقار زیر پر رکھے بغیر چارہ نہ تھا مگر غنیمت حالات کی ناسازگاری سے بددل نہ ہوا۔

غنیمت نے شعر کہنا شروع کیا تو فارسی شاعری کو عالم وجود میں آئے تقریباً آٹھ سو برس بیت چکے تھے۔ اس طول طویل زمانے میں ایران و ہندوستان سے ہزاروں فن کار اٹھے اور پیوند خاک ہو گئے تھے۔ فارسی غزل کا سارا سرمایہ محبت کے سوز، فراق کی تلخیوں اور وصال کی مسرتوں پر مشتمل ہے۔ زبان اور انداز بیان ہزار مختلف سہی لیکن وہی ایک حسن ہے جو مختلف سانچوں میں ڈھلتا چلا آ رہا ہے، وہی ایک ٹھوس حقیقت ہے جس کی کئی

تعبیریں ہو چکی ہیں، وہی نپے تلے خیالات ہیں جنھیں الفاظ وعبارات کے مختلف قالب عطا کئے جا چکے ہیں، وہی زمین ہے جسے بار بار جوتا جا رہا ہے، وہی لقمہ ہے جسے ہر شخص چباتا چلا آتا ہے۔ زمین ہزار زرخیز سہی لیکن آخر کب تک، لقمہ ہزار لذیذ سہی مگر تا کجے۔ غنیمت کے لئے اس عام ڈگر سے ہٹ کر چلنا ممکن نہ تھا۔ وہ نہ بیدل تھا، نہ عرفی، نہ غالب، نہ اقبال، کہ اہل زمانہ کا مذاق اور زمانے کی روش کو بدل سکتا، لیکن پھر بھی جو کچھ کہہ گیا اس لائق ہے کہ فارسی ادب کے قابل قدر ذخیرے میں جگہ پا سکے اور اہل ذوق سے خراج تحسین وصول کرے۔

## غزل پر تبصرہ:

ہم ذیل میں اس کی ایک غزل پر قارئین کو مختصر تبصرے کی دعوت دیتے ہیں۔ یہ غزل سات اشعار پر مشتمل ہے، جو اس عہد کی شاعری کا بلاشبہ عمدہ نمونہ ہے، پہلا شعر ہے:

کشم ز دیدہ گریان چو بی حجاب انگشت
کند چو ماھی بی آب اضطراب انگشت [۱۷]

عاشق فراق یار میں روتا ہے تو اشک ریز آنکھوں پر انگلی دھر لیتا ہے، روتے روتے برسوں گزر گئے، نہ رونا بند ہوا نہ انگلی ہٹی۔ چنانچہ آنسوؤں کے اس سیلاب میں رہتے رہتے انگلی کو آنکھوں سے ہٹایا تو وہ یوں سراپا اضطراب بن گئی۔ جیسے کوئی مچھلی کو دریا سے اٹھا کر باہر پھینک دے۔ انگلی کے اضطراب میں ایک لطیف سا اشارہ ان آنسوؤں کی دل آویزی کی طرف بھی ہے جو عاشق کہ آنکھوں سے فراق محبوب میں بہتے رہے۔ بلاشبہ یہ تشبیہ غیر واقعاتی ہے اور اس میں حد درجہ مبالغہ ہے لیکن جو چیز اوروں کے لئے نارواہے اسے شاعر کی دنیا میں گوارا کر لیا جاتا ہے:

بہ چشم مست تو کردم شبی اشارہ ز دور
مرا چو گردن میناست پر شراب انگشت [۱۸]

محبوب کی نشہ ریز آنکھوں کو شعرا نے جام شراب، سبوئے مے، خم صہبا اور خدا جانے اور کس کس چیز سے تشبیہ دی ہے۔ کسی نے جھوم جھوم کر پی تو کسی نے لہرا لہرا کر، ایک نے جام پر جام چڑھایا تو دوسرے نے سبو کے سبو خالی کر دیئے، غرض بہ قدر ظرف واستعداد سبھی نے اس چشمۂ حیات سے پی اور خوب جی بھر کر پی۔ غنیمت کے محبوب کی آنکھیں بھی سرمستی وکیف کا ایسا ہی نہ ختم ہونے والا میکدہ ہیں، لیکن ان میں نشے اور بے خودی کی کیفیت ہے کہ ایک دن اس نے دور سے ان کیف پرور آنکھوں کی طرف اشارہ ہی کیا تھا کہ انگلی میں یوں نشہ بھر گیا جیسے گردن مینا میں شراب بھری ہوتی ہے۔ وہاں آپ نے آنکھوں کو آنکھوں سے سیراب ہوتے دیکھا یہاں چشم زدن میں انگلی کو شاداب ہوتے دیکھئے۔

شمار سوزش پروانه مشربان نکنی
که همچون شمع گدازد درین حساب انگشت [19]

عشاق کی آتش نفسی کوئی ڈھکی چھپی چیز نہیں۔ کبھی سوز عشق سے شمع صفت جلتے اور پگھلتے ہیں تو کبھی شمع حسن پر پروانہ وار جان دیتے ہیں۔ غرض جلنا ان کا اوڑھنا بچھونا اور مرنا ان کی زندگی کا تار و پود ہے۔ غنیمت کا محبوب عشاق شماری کا ارادہ رکھتا ہے، مگر شاعر اسے ایک خطرناک مہم جان کر محبوب کو منع کرتا ہے، اور کہتا ہے:

میری عاجزانہ گزارش ہے کہ اس مہم کا خیال ترک کر دیجئے کیونکہ ایک ایک جان نثار بھڑکتی ہوئی آگ کا تنور اور دہکتے ہوئے کوئلوں کا لاوا ہے۔ ادھر آپ نے انگلی اٹھائی ادھر وہ موم کی طرح پگھلی۔

اگلے شعر میں اسی مضمون کو دوسرے پیرائے سے ادا کرتا ہے:

زدم بـه سینـهٔ سوزان خویشتن دستی
به رنگ سیخ فرو رفت در کباب انگشت [20]

عشق کی سوزش اور محبت کی تپش میں جو گرمی ہے وہ جہنم کو بھی میسر نہیں، مگر باوجود اس کے عاشق زندہ ہے، چلتا پھرتا ہے، اٹھتا بیٹھتا ہے۔ غنیمت اسے فریب نظر جانتا ہے، چنانچہ کہتا ہے کہ میں نے ایک دن اپنے سینے پر ہاتھ مارا تو انگلیاں اس طرح اندر دھنس گئیں جیسے کباب میں لوہے کی سیخ۔

پانچواں شعر ہے۔

بـه رنگ غنـچـه دهد بوی گل سر انگشتم
شبی کـه بـاز کـنـد بـنـد آن نقاب انگشت [21]

نامراد عاشق کی زندگی میں ایک آدھ دن ایسا بھی آتا ہے جب اسے وصال یار نصیب ہوتا ہے۔ حسن اتفاق سے غنیمت کو بھی وہ دن نصیب ہوا، اور اس نے اس موقع سے فائدہ اٹھا کر محبوب کے نقاب کے بند کھول ڈالے۔ ذرا اس فردوسی لمحے کا تاثر ملاحظہ فرمایئے:

"جب سے مجھے محبوب کا نقاب الٹنے کا موقع ملا ہے میری انگلی گلاب کی خوشبو سے اس طرح بھر گئی ہے۔ جیسے کہ غنچہ بوئے گل سے لبریز ہوتا ہے"۔

چھٹا شعر ہے:

ورق دل و رقم از آه شـعـلـه انشا شد
به سهو تا نه گذاری برین کتاب انگشت [22]

دل کو کتاب تو سبھی کہتے ہیں، غنیمت نے اس پر آہ شعلہ سے کچھ لکھ بھی دیا۔ اب شاعر محبوب کو خبردار

کرتا ہے کہ دیکھئے آپ اس کتاب پر انگلی نہ رکھئے گا۔ آپ کی نزاکت اس شعلۂ آہ کی حریف نہیں ہو سکے گی جو ان حروف کی سیاہی ہے۔

مقطع ہے:

چو التماس نگاہ کرم غنیمت کرد
گذاشت یار بر آن چشم نیم خواب انگشت (۲۳)

غنیمت کے سنگ دل محبوب کی ستم ظریفی دیکھئے کہ ادھر عاشق نے نگاہ کرم کی التجا کی ادھر اس نے آنکھوں پر انگلی رکھ کر منہ پھیر لیا۔

اس غزل کے تجزیے سے آپ نے محسوس کیا ہوگا کہ قافیے کی تبدیلی اور ردیف کی تکرار سے غنیمت نے خیال آفرینی کا کیا عمدہ نمونہ پیش کیا ہے۔

## شعراء سے موازنہ

### فغانی:

غنیمت نے اپنے دیوان میں جن لوگوں کے تتبع کا دعویٰ کیا ہے اس میں تاریخی لحاظ سے بابا فغانی شیرازی کا نمبر پہلا ہے۔ فغانی نویں صدی ہجری کے دوسرے نصف میں شیراز میں پیدا ہوا۔

غنیمت نے شعر کہنا شروع کیا تو فغانی فارسی زبان کا صاحب طرز استاد تسلیم کیا جا چکا تھا، چنانچہ جو آدمی بھی شعر کہنے لگتا، فغانی کی طرز اپنانے کی کوشش کرتا۔ حسب دستور غنیمت نے بھی ایسا ہی کیا (۲۴)۔ اور حسب استعداد کچھ غزلیں اس کی غزلوں کے تتبع میں کہیں۔ فغانی کی ایک غزل کا قافیہ شراب، آب اور کتاب وغیرہ اور ردیف تلخ ہے۔ یہ غزل سات اشعار پر مشتمل ہے۔ غنیمت نے اسی زمین میں چھ اشعار کی ایک غزل کہی ہے، اسے شاعر کی قادر الکلامی کا اعجاز کہنا چاہیے کہ وہ ایسے عظیم المرتبت استاد کے جواب میں ایسے عمدہ اور برجستہ اشعار نکالنے میں کامیاب ہو سکا، پہلے فغانی کا مطلع سنیے:

تا کی بہ زیر چشم کشیدن شراب تلخ
شیرین نمی شود دھن ما ز آب تلخ (۲۵)

غنیمت کا مطلع ہے:

دوش از لب پیالہ بہ جای شراب تلخ
بی لعل دلکش تو کشیدم عتاب تلخ (۲۶)

فغانی کے پہلے مصرعے میں بزیر چشم کشیدن کا ٹکڑا واضح نہیں، اس کے مقابلے میں غنیمت کا شعر بالکل صاف ہے۔ فغانی کے دوسرے شعر میں عتاب کا قافیہ استعمال ہوا ہے، چونکہ اس کا مفہوم کسی حد تک غنیمت کے شعر سے ملتا ہے، اسی لئے وہ بھی سن لیجئے:

تلخی مکن کہ بر دل ما تلخ می کنی
شیرینی کرشمہ بہ ناز و عتاب تلخ (۲۷)

اس شعر میں تلخ کی تکرار سے جو بے کیفی پیدا ہوئی، ناز تلخ کی ترکیب نے اسے اور ناگوار بنا دیا ہے۔ فغانی کا تیسرا شعر ایک عامیانہ خیال ہے، جس میں شاعر کا صرف اتنا حصہ ہے کہ اسے شعر کے قالب میں ڈھال دیا ہے اور طرفہ یہ کہ طرز ادا میں بھی کوئی جدت نہیں کہ ناگواری کسی حد تک کم ہو جاتی ہے، کہتا ہے:

ما بوسہ خواستیم و تو دشنام می دھی
شیرین نماید از لب شیرین جواب تلخ (۲۸)

غنیمت نے اس عام خیال کو کہ صوفیوں اور واعظوں کے دل کینے اور حسد کی برائی سے اس وقت تک صاف نہیں ہو سکتے جب تک وہ اس جامۂ ریا سے دست کش نہ ہو جائیں، جدت ادا کے زور سے زمین سے اٹھا کر آسمان پر پہنچا دیا ہے۔ چنانچہ کہتا ہے:

صوفی ز درد کینہ دلت صاف کی شود
تا آنکہ نگذری ز نمد چون شراب تلخ (۲۹)

چوتھا شعر ہے:

عشاق راست در پی ھر ساغر فراق
از دیدہ نقل شور وز دل ھا کباب تلخ (۳۰)

غنیمت نے یہ قافیہ تو نہیں، اس کی بجائے خواب کا قافیہ استعمال کیا ہے، سنیے کیا کہتا ہے:

غیرت اگر فسانۂ فرھاد سر کند
شیرین شود بہ دیدۂ پرویز خواب تلخ (۳۱)

فرہاد کی رقابت سے پرویز کی نیند حرام ہو گئی تھی، وہ اکثر وحشتناک خواب دیکھتا اور راتوں کو جاگ اٹھتا۔ شاعر کو پرویز کی اس بے خوابی سے ضرور ہمدردی ہے، لیکن اسے اس کا رنج بھی ہے کہ تصویر کا دوسرا رخ اس کی آنکھوں سے کیوں اوجھل ہے اور فرہاد کی عبرت ناک ناکامی سے کیوں اس نے سبق نہیں لیا۔ جو کچھ اس بے نصیب پر گذری، کیا اس میں پرویز کے لئے سامان بصیرت نہیں، کہ حسن اتفاق سے اسے تلخ نتائج کا نشانہ نہ

بننا پڑا۔ چنانچہ کہتا ہے کہ اگر پرویز فرہاد کی سرگذشت کو سن پائے تو رقابت کی تمام تلخیوں کو بھول جائے۔ فلسفیوں کے اس نظریے کی کہ ہر شر میں خیر کا پہلو موجود ہوتا ہے اور انسان کو دنیا میں جو تکلیف بھی پیش آتی ہے، اکثر اس کا ردعمل نہایت عمدہ ہوتا ہے، اس سے بہتر مثال اور کونسی ہو سکتی ہے، اس میں شبہ نہیں کہ فغانی کا شعر بھی برا نہیں۔ بالخصوص دوسرا مصرعہ ضرور قابل داد ہے، لیکن اس میں وہ بات کہاں ہے، جو غنیمت کے یہاں پائی جاتی ہے۔

ہجر یار میں بدنصیب عاشق پر جو کچھ گزرتی ہے، اگر آپ اس دل دوز نظارے کی حد دیکھنا چاہیں تو تصور کی وسعتوں کو ذرا پھیلا دیجئے۔ آپ جھٹ سے اس سرزمین میں پہنچ جائیں گے جہاں یہ خانہ برانداز مخلوق بستی ہے۔ اس کی قیامت خیز فضا میں سانپ کی زہرناکی اور جوہری بموں کی جھلسا دینے والی تابنا کی پائی جاتی ہے۔ شاعر ہم سے زیادہ حساس مخلوق ہوتا ہے، اس کے احساسات لطیف تر اور اس کے جذبات مقابلتاً تند تر ہوتے ہیں، چنانچہ اس کے شب و روز جس تلخی سے دوچار ہوتے ہیں، اس کا عکس فغانی کے کلام میں دیکھئے:

شب جام بی خودی و سحر زهر نیستی
آه این چه زندگی بود و خورد و خواب تلخ [۳۲]

بلاشبہ فغانی کا یہ شعر غنیمت کے شعر کے مقابلہ میں جسے ہم پیش کرنے لگے ہیں۔ زیادہ جامع، واضح اور صاف ہے:

در امتحان بی خودی تلخ کام هجر
گردد روان ز چشمهٔ آئینه آب تلخ [۳۳]

اگرچہ چشمۂ آئینہ سے آنسوؤں کا رواں ہونا انتہائی مبالغہ ہے اور خوب ہے لیکن فغانی کا پہلا مصرعہ بہت بلند ہے۔

حسن اتفاق سے دونوں شاعروں کا اگلا شعر ہم قافیہ ہے، اس لئے اہل ذوق کے لئے باہمی موازنہ کا نہایت عمدہ موقع ہے، فغانی کا شعر ہے:

درد دلم ز بی خودی غم برون دهد
از کاسه های دیدهٔ گریان گلاب تلخ [۳۴]

شعر کا مفہوم واضح ہے، یعنی غم کی وجہ سے شاعر کے دل سے دھواں اُٹھ رہا ہے، جس کے اثر سے اس کی رونے والی آنکھوں سے تلخ گلاب کے قطرے ٹپک رہے ہیں۔ اب غنیمت کا الہام سماعت فرمائیے:

آید به سیر باغ به این زهر چشم اگر
ریزد برون ز دیدهٔ بلبل گلاب تلخ [۳۵]

آید کا فاعل محبوب ہے۔ شعر کا مفہوم یہ ہے کہ اگر محبوب ان قہر آلود آنکھوں سے باغ کی سیر کو گیا تو اس کی زہرناکی کے اثر سے بلبل کی آنکھوں سے تلخ گلاب ٹپکنے لگے گا۔ اس شعر میں صنعت مراعاۃ النظیر ہے، یعنی باغ اور بلبل کے ذکر نے ذکر گلاب کے لئے جواز پیدا کر دیا، جس کا فغانی کے یہاں پتہ نہیں۔ اب صرف مقطع کا لکھنا باقی رہ گیا ہے۔ فغانی کا مقطع بیت الغزل کی حیثیت رکھتا ہے۔ سنیے اور لطف اٹھایئے:

از دل سواد صبر فغانی ز گریہ شست
در آب شوربہ ورق این کتاب تلخ [۳۶]

صبر کو سواد (سیاہی) کہہ کر شوربہ سے دھونا کتنا فطری عمل ہے، اور حق یہ ہے کہ دوسرا مصرع ''در آب شوربہ ورق این کتاب تلخ'' ساری غزل کی جان ہے۔

غنیمت کا مقطع بالکل بے کیف ہے۔ لیکن لکھے بغیر چارہ نہیں:

آنجا کہ حرف صائب شیرین سخن رود
شرط ادب نبود غنیمت جواب تلخ [۳۷]

## نظیری:

فغانی کے بعد دوسرا نمبر نظیری کا ہے۔ اس بادشاہ سخن کی زندگی کا بیشتر حصہ خانخانان کی مصاحبت میں بسر ہوا، جو اپنے عہد کا حاتم تھا اور جس کی دریا بخشیوں نے شاعر کو ابن الوقتی آن کی دریوزہ گری سے بے نیاز کر دیا تھا۔ نیز درباری فضا میں فیضی اور ابو الفضل کا طوطی بول رہا تھا۔ نظیری کو ایک آدھ دفعہ بار کا موقع ملا۔ تو وہاں کی فضا سے جسے رقابت، حسد اور بے دینی کے بس نے مسموم بنا رکھا تھا دل برداشتہ ہو گیا۔ اور حق یہ ہے کہ دربار کی رقابتیں اور امرا کی چشمکیں اس بوریا نشین عافیت کے بس کا روگ نہ تھا۔ اکبری عہد شاھان ھند کا زرین زمانہ شمار ہوتا ہے۔ بڑے بڑے فضلا اور صاحب علم دربار میں جمع تھے۔ چاروں طرف حسن کی بارش ہو رہی تھی، مگر نظیری کے لئے اس شاہانہ ٹھاٹھ اور خسروانہ شان و شوکت میں کوئی کشش نہ تھی۔ وہ اپنے طور پر شعر و سخن کی خدمت میں مصروف رہا، اور ایسا لازوال ورثہ چھوڑ گیا، جس کی نظیر آج تک پیدا نہیں ہو سکی۔

غنیمت اور نظیری کے درمیان تقریباً پچاس برس کا زمانہ حائل ہے۔ نصف صدی کے اس عرصے میں بڑے بڑے اہل کمال وارد ہند ہوئے۔ کچھ واپس چلے گئے، اور کچھ یہیں کی دامن گیر خاک میں پیوست ہو گئے۔ کلیم اور صائب اسی دور کی پیداوار ہیں۔ ان صاحبان کمال کے باوجود شعرا نظیری کی استادی پر فخر کرتے۔ اس کی غزلوں کے تتبع میں غزلیں کہتے اور اسے اپنے لئے سرمایہ ناز خیال کرتے تھے۔ غنیمت بھی اس میدان کا مرد تھا، چنانچہ اس نے طبع آزمائی کی [۳۸]۔ اور شرط انصاف یہ ہے کہ جو کچھ کہا وہ سزاوار صد ستائش و آفرین ہے۔

نظیری نے ردیف میم میں نو شعر کی ایک غزل کہی ہے، جس کا مطلع ہے:

ساقی بہ زحمت آمدہ ام تا بہ پای خم
یک کاسہ می بیار و گر ہست لای خم [۳۹]

خیال اور طرز کے لحاظ سے شعر بالکل معمولی ہے۔ اب غنیمت کا مطلع سنیئے:

گر بشنوی بہ گوش دل ما صدای خم
سر برنگیری از در دولت سرای خم [۴۰]

شعر کا مفہوم یہ ہے کہ اگر تم دل کے کانوں سے سبوی شراب کی آواز سنو تو تم کبھی شراب خانے کی دہلیز سے سر اوپر نہیں اٹھاؤ گے۔ غنیمت کا مطلع ہر لحاظ سے نظیری کے مطلع سے زیادہ صاف اور بلند ہے۔ بالخصوص دوسرے مصرع میں "در دولت سرای خم" کا ٹکڑا از بس لطیف ہے۔

چونکہ دونوں غزلوں میں نہ تو اشعار کی تعداد مساوی ہے اور نہ سب اشعار ہم قافیہ ہی ہیں، جن سے موازنہ بہ آسانی ہوسکتا، اس لئے ترتیب اشعار سے قطع نظر کر کے پہلے ہم قافیہ اشعار کو تبصرے کے لئے پیش کیا جاتا ہے اور بعد میں ہم مضمون اشعار کو تاکہ ہر دو اساتذہ سخن کے زور طبع کا اندازہ ہو سکے۔ نظیری کا شعر ہے:

گر خم شکست محتسبم غم نمی خورم
کافی است یک کرشمۂ ساقی بہ جای خم [۴۱]

غنیمت اسی خیال کو یوں ادا کرتا ہے:

از یاد چشم مست تو لبریز بادہ ام
مستانہ می روم کہ نشینم بہ جای خم [۴۲]

سبوی شراب کے ٹوٹنے سے جسے محتسب کی کارستانی کہنا چاہیے، نظیری کو کوئی پریشانی نہیں، کیونکہ محبوب کی نرگسی آنکھ میں شراب کی تاثیر ہوتی ہے۔ عاشق کو اسی میخانہ مستی کی یاد آنے کی دیر تھی کہ بدمستی سے جھومنے لگ گیا۔ غنیمت کی کوشش بہت عمدہ ہے، بالخصوص دوسرے مصرع کی خوبی ادا اور جدت خیال کی تعریف ممکن ہی نہیں۔

نظیری کا شعر ہے:

تا ہست باغ و می کدہ از غم پناہ ہست
یا زیر گل شویم نہان یا قفای خم [۴۳]

غالباً اس غزل میں یہ بہترین شعر شمار ہوسکتا ہے۔ غنیمت کی غزل کا دوسرا شعر ہے:

بوسیدنی است همچو لب جام در بہار
دست سبوی و گردن مینا و پای خم (۴۴)

بلاشبہ یہ شعر تعریف سے قطعاً بے نیاز ہے اور ایسے ہی اشعار کے متعلق کہا جاتا ہے کہ ایک شعر سارے دیوان پر بھاری ہے۔

نظیری پیرمی فروش کا شکر گزار ہے کہ شراب کے طفیل اس کی طبیعت سے خست اور تنگ دلی کا مرض دور ہو گیا، چنانچہ کہتا ہے:

چشم غنی شد از کرم پیر می فروش
طبعم کریم شد زدم دل کشای خم (۴۵)

افلاطون کے متعلق مشہور ہے کہ جب وہ مشکل اور ادق فلسفی مسائل کے متعلق سوچنا چاہتا، تو مٹکے میں بیٹھ جاتا اور اوپر سرپوش رکھ دیتا تا کہ خیالات کو یکسوئی میسر آ سکے۔ غنیمت کہتا ہے کہ ہمارے دور کی رسوم قطعاً اس سے مختلف ہیں۔ اب تو اگر کوئی خم شراب کے پاس سے بھی گزر جائے تو وہ دانا تر ہونے کی بجائے الٹا ہوش و حواس کھو بیٹھتا ہے۔ ایسا عام خیال اور ایسا پیارا انداز بیان:

برعکس روز گار فلاطون بہ عہد ما
بیگانہ می شود از خرد آشنای خم (۴۶)

نظیری بھی بدمست ہے اور حریف بھی۔ ظاہر ہے کہ جب اس کیف کا نشہ اتنا عام ہے کہ شاعر کے حریف بھی جنہیں وہ خاطر میں بھی نہیں لاتا۔ اس سے لطف اندوز ہو رہے ہیں، تو خود اس کی کوئی خصوصیت نہ رہی، اس لئے اس کا اترانا بیجا اور حریفوں کو بنظر حقارت دیکھنا بے محل ہے۔ شاعر کو خود اس امر کا احساس ہے، چنانچہ کہتا ہے کہ گو بظاہر میرے حریف بھی سرشار دکھائی دیتے ہیں، لیکن دونوں کیفیتوں میں فرق ہے، ان کی بدمستی خم بادہ کی مرہون ہے تو میرے کیف کا سرچشمہ ماورائے خم:

مستی من زجنس حریفان دور نیست
نوشم می از قرابۂ دیگر ورای خم (۴۷)

بہار کی ہوا کچھ اس طرح کی کیف آور اور جنون انگیز ہوتی ہے کہ بڑے بڑے زاہدان مرتاض کا دامن صبر ہاتھ سے چھوٹ جاتا ہے۔ بعض لوگ موسم کی دلچسپیوں میں شراب کا پیوند لگا کر اسے دو آتشہ بناتے ہیں تو کچھ شباب کی آگ کو بھڑکانے کے لئے اس کا جواز پیدا کرتے ہیں۔ غنیمت کا زاہد بھی گوشت پوست کی مخلوق ہے۔ بہار کی گھٹا جھوم کر اٹھی، آخر آدمی تھا لہرا گیا اور دیکھتے دیکھتے پارسائی کی قبا تار تار ہو گئی:

امشب رطوبتی است هوا را که زهد خشک
شد تـه نشیـن خـاطر زاهد چو لای خم (۴۸)

نظیری کا شعر ہے:

پیمـانگی کـند فلکم مهر قطرگی
گـردون صـلای جـام زند من صـلای خم (۴۹)

نظیری آسمان کو جام کہہ کر آفتاب کو قطرے سے تشبیہ دیتا ہے، اور پھر آسمان سے موازنہ کر کے خود کو اس سے بہتر خیال کرتا ہے کہ آسماں لوگوں کو صلائے جام دے رہا ہے، تو میں صدائے خم دے رہا ہوں۔

شاعرانہ روایات کی رو سے بادہ، خم بادہ اور میکدہ کو جو خاص احترام حاصل ہے اس کی ایک جھلک غنیمت کے مندرجہ ذیل شعر میں ملاحظہ کیجئے۔ جس دن سے کہ خاک کو خم بادہ کی قدم بوسی کا موقع ملا ہے اس دن سے اس کا سر افتخار آسماں سے جالگا ہے:

می بـود خـاک را بـه فـلک سر ز افتخـار
روزی کـه مـی نـمود ارادت بـه پـای خم (۵۰)

نظیری کا مقطع ہے:

در حرص نان چو مور نظیری چه مانده ای
طـاؤس مـی شـود مـگـس اندر هوای خم (۵۱)

غنیمت کہتا ہے:

سـر نـاورد فـرو چـو غـنیـمت بـه هیچ رو
بیـمـار چشـم یـار بـه دار الشـفـای خم (۵۲)

نظیری کی غزل میں دو شعر اور بھی ہیں، لیکن ان کی حیثیت اتنی معمولی ہے کہ نقل کی ضرورت نہیں سمجھی گئی۔

آپ نے اس سرسری تبصرے سے دیکھ لیا ہوگا کہ کم از کم اس ایک منزل میں غنیمت کا پلہ ہر لحاظ سے بھاری رہا، بلکہ حسن اتفاق سے اس کا ہر شعر کسی نہ کسی خوبی کا حامل ہے۔ اس کے مقابلے میں نظیری کی غزل اتنی معمولی پایہ کی ہے کہ اس کا انتساب بھی ایسے جلیل القدر اہل فن کی طرف درست نہیں معلوم ہوتا۔ ہوسکتا ہے کہ غنیمت نے اس زمین میں طبع آزمائی کرتے وقت بہت زیادہ غور و غوض کیا ہو یا عمداً غزل ہی ایسی انتخاب کی ہو، جس کی دروبست ڈھیلی اور جس کے خدو خال معمولی ہیں۔

**صائب:**

مرزا صائب، شاہ جہان کے عہد میں ہندوستان آیا اور مرزا ظفر خان گورنر کابل کی وساطت سے شاہی دربار تک رسائی ہوئی لیکن جلد ہی ایران واپس چلا گیا۔ چونکہ بلند پایہ صاحب طرز شاعر تھا، اس لئے شہرت کے پر لگا کر اُڑا اور ہندوستان اور ایران کی فضا پر چھا گیا۔ ایران کی حکومت ان دنوں صفوی خاندان کے بادشاہ عباس دوم کے زیر نگیں تھی۔ صائب کی واپسی ایک اچھا فال تھا۔ دربار میں طلبی ہوئی، ملک الشعرائی کا منصب انتظار میں تھا۔ اس سے پہلے ایران کئی باکمالوں سے محروم ہو چکا تھا۔ عباس دوم کی عاقبت اندیشی نے اس صاحب کمال کو روک لیا اور صفوی خاندان کی پیشانی شہرت پر کلنک کا ٹیکہ لگتے لگتے رہ گیا۔

غنیمت نے جہاں اپنے اور کئی پیشرو شاعروں کے تتبع میں غزلیں کہیں وہاں صائب کی طرز بھی اپنانے کی کوشش کی، لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس باکمال کا بہت سا کلام ضائع ہو گیا ہے[۵۳]۔ اور اہل ہندوستان تک اس کے بہت کم اجزا پہنچ سکے ہیں۔ ہمارے سامنے اس وقت صائب کا جو نسخہ ہے اس کے کل ایک سو پچاس صفحے ہیں۔ اکثر و بیشتر غزلیں نا تمام ہیں۔ ممکن ہے ایران میں اس دیوان کی وہ صورت نہ ہو جو یہاں ہے[۵۴]۔ یہ نسخہ کانپور میں ۱۸۹۳ میلادی میں چھپا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ دیوان مجموعۂ کلام نہیں، بلکہ انتخاب کلام ہے۔ جس میں صرف ایسے اشعار جمع کر دیئے گئے ہیں جن کا تعلق یا تو اخلاقیات سے ہے اور یا روحانیت سے اور جن میں شباب کی سرخوشی اور عشق کی بدمستی کا یا تو قطعاً ذکر نہیں اور اگر کہیں ہے تو ایسے آدمی کی زبان سے جو اس کوچے سے بہت کم واقف ہے۔ ہم نے کوشش کی کہ کوئی ہم طرح غزل مل جائے تو قارئین کو دو استادان سخن کی جولانی فکر کا تماشا دکھائیں، لیکن افسوس کہ کامیابی نہ ہو سکی۔ ممکن ہے، صائب کے دیوان میں ایک یا چند غزلیں ایسی ہوں جن کے تتبع میں غنیمت نے خامہ فرسائی کی ہو، لیکن دیوان صائب کے مطالعہ سے اس حقیقت کے باور کرنے میں تامل ہوتا ہے، کیونکہ مجھے ان دو شاعروں کے رنگ تغزل میں زمین و آسمان کا فرق معلوم ہوا۔ صائب اخلاق، پرہیزگاری اور پارسائی کا مبلغ ہے۔ اس کے مطبوعہ دیوان میں چاروں کھونٹ انہی خیالات کا پرچار ہے۔ بلکہ اگر آپ یوں کہیں کہ قصائد سعدی کو غزل کے قالب میں ڈھال دیا گیا ہے تو بے جا نہ ہوگا۔

اس کے مقابلے میں غنیمت عالمگیری عہد کا شاعر ہوتے ہوئے بھی عام انسانوں کا شاعر ہے۔ محبت کے اونچ نیچ، عشق کے نشیب و فراز سے آشنا ہے۔ اگر فراق کی زہرناک تلخیوں سے واسطہ پڑا ہے، تو وصال کی حیات بخش لذتوں سے بھی محروم نہیں رہا۔ آہ کی بے اثری اور نالہ کی نارسائی اس سے مخفی نہیں۔ آرزوئیں ارمانوں میں اور خواہشیں حسرتوں میں تبدیل ہوتے دیکھی ہیں۔ ہجر کی طول طویل راتیں جو دامن قیامت سے دامن باندھے تھیں، رو رو کر بسر کی ہیں، تو وصل کی راتیں بھی رقیب کے ڈر اور محتسب کے خوف سے آنکھوں میں گزار

دیں اور یقین ہائیے کہ یہ دو وہ مقام محمود ہیں جہاں پہنچ کر شاعر کا کلام الہام بن جاتا ہے۔

**قاسم دیوانہ:**

قاسم دیوانہ مشہدی مرزا صائب کا شاگرد تھا۔ غنیمت [۵۵] نے اس دیوانہ بکار خویش ہوشیار کے تتبع کا بھی دعویٰ کیا ہے، اور دونوں اہل فن کے دیوانوں کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ غنیمت اور قاسم کی طبائع میں اتنی ہم آہنگی اور طرز ادا میں ایسی مکمل یکسانیت ہے کہ اگر دونوں شاعروں کے تخلص کو علیحدہ کر کے دیوان کو ملا دیا جائے، تو یہ دو قالب ویسے یک جان ہو جائیں کہ بڑے سے بڑا نقاد بھی شاید ہی امتیاز کر سکے۔ آیئے اس مجذوب کی ایک آدھ غزل سن لیجئے:

چنین اگر آتشین سیلاب اشکم با شتاب آید
زمین خانه ام نازك تر از بام حباب آید
نباشند خالی از دود جگر پیغام مشتاقان
کشایی چون سر مکتوب ما بوی کباب آید
مرا با یاد او آسوده نگذارند یك ساعت
رود گر آفتاب از خانهٔ من ماهتاب آید
ز تاثیر فغان آتشن بر عکس شد کارم
کنم در کوه اگر فریاد از دریا جواب آید [۵۶]

اب چار شعر غنیمت کے بھی اس زمین میں گوش گزار کرتا ہوں:

شبی کز یاد چشم مست او دل کامیاب آید
چو نام خویش گیرم از دهن بوی شراب آید
کند گر بر لب جو جلوهٔ انعام دیدنها
هوا نور نظر گر دیده در چشم حباب آید
ز جام اتحاد عالمی می خورده ام گویی
دل هر کس که می سوزد ز من بوی کباب آید
به کهساری که از شوق گل روی تو می گردم
اگر سازند مینای ز سنگش بر گلاب آید [۵۷]

آپ نے دیکھ لیا کہ دونوں فنکار کس طرح ایک ہی طریق پر سوچتے اور ایک ہی طرز پر اظہار خیال

کرتے ہیں۔ دونوں ایک ہی تیر کے زخم خوردہ اور ایک ہی شمشیر کے گھائل ہیں، دونوں کا فیضان ایک ہی سرچشمہ کا ممنون اور ایک ہی منبع فیض کا مرہون ہے، چنانچہ یہی وجہ ہے کہ ہمارا فن کار بار بار ایرانی جادو نگار کا ذکر کرتا ہے۔ کچھ رجحان طبع کا تقاضا تھا، تو کچھ پیہم عشق کا کہ ہمارے ہیرو نے خود کو اس طرح اس ایرانی سانچے میں ڈھال لیا کہ ما و تو کی تمیز اٹھ گئی۔ یہی مکمل غنیمت اور بہمہ وجوہ ہم آہنگی ہی وہ مقام جلیل ہے جس کے لئے برسوں کی محنت شاقہ اور سالہا سال کی خامہ فرسائی بھی بعض اوقات دل خواہ نتائج پیدا کرنے میں پورے طور پر کامیاب نہیں ہوسکتی۔

## ناصر علی سرہندی:

انسائیکلوپیڈیا آف اسلام میں (صفحہ ۱۰۰۶ پر) ناصر علی سرہندی کا سال پیدائش ۶ رمضان ۱۱۰۸ ہجری مطابق ۱۹ مارچ ۱۶۹۷ میلادی درج ہے، اور غنیمت کی وفات جیسا کہ ہم لکھ آئے ہیں، بالاتفاق اس سال سے پہلے ہو چکی تھی۔ اس کا یہ مطلب ہے کہ غنیمت ناصر علی کا ہم عصر ہونے کی بجائے اس کا پیش رو ہے، جو کسی طرح بھی درست نہیں کہا جا سکتا، کیونکہ دیوان غنیمت میں ایسی شہادت موجود ہے جس کی بنا پر ہم بہ وثوق کہہ سکتے ہیں کہ غنیمت نے ناصر علی کے تتبع میں بھی غزلیات کہیں، جس سے یہ نتیجہ اخذ کرنا غلط نہ ہوگا کہ ناصر علی کو غنیمت پر تقدم زمانی حاصل تھا، یہ اور بات ہے کہ اس تقدم کی مدت دس بارہ برس سے زیادہ نہ ہو اور اگر دونوں کو معاصر تسلیم کیا جائے، جب بھی یہ ماننا پڑے گا کہ جب غنیمت نے شعر کہنا شروع کیا، یقیناً یہ وہی زمانہ ہوگا جب ناصر علی کی استادی کی شہرت اوج کمال پر ہوگی۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ناصر علی کی سال پیدائش کے بارے میں مقالہ نویس کو سخت اشتباہ ہوا[۵۸]۔ آیئے ہمارے بیان کی تائید خود غنیمت کی زبان سے سنیے۔

نیست ہم طرح علی بودن غنیمت قدرتم
معصرعی رنگین نشد تاخون نشد اندیشه ها[۵۹]

ایک دوسری جگہ کہتا ہے:

پرسش حال علی کردم غنیمت دوش گفت
"کشتهٔ وضع خودم از طبع آزادم مپرس"[۶۰]

ایک اور شعر سنیے۔

غنیمت دل بر احوال علی سوزد که می گوید
"درون بیضه چون پروانه، فانوس می تابم"[۶۱]

یہ یقینی ہے کہ جب غنیمت نے نغمہ سرائی شروع کی تو ناصر علی کی شاعری کی گونج ہر طرف سنی جا رہی تھی

اور اہل ذوق اس معجز بیان کی زمزمہ پردازی سے مسحور ہو چکے تھے۔ ایک نوآموز کے لئے ایسی گھٹی گھٹی فضا میں زبان کھولنا ہی بڑے دل گردہ کا کام تھا۔ ایسے تجربہ کار اور کہنہ مشق استاد کی ہمسری کا دعویٰ کرنا بذات خود ہی ایک قابل تعریف جرأت ہے۔ قاسم دیوانہ اور ناصر علی میں کئی امور قدر مشترک کا حکم رکھتے ہیں۔ ہاں یہ فرق ہر جگہ محسوس ہوتا ہے کہ ناصر کا رنگ زیادہ شوخ اور خیالات میں زیادہ سنجیدگی اور گہرائی پائی جاتی ہے۔ غنیمت ان دونوں کے بین بین ہے۔ قاسم دیوانہ کے مقابلے میں غنیمت یقیناً زیادہ پختہ کار اور شیریں نوا ہے۔ ادھر ناصر علی اور غنیمت میں تقریباً یہی نسبت ہے۔ ہاں اس سے گنجائش انکار نہیں کہ بعض اشعار میں غنیمت کی بلندی فکر اسے بہت اونچا لے جاتی ہے۔

ناصر نے ''مخمورم ہنوز'' اور ''ناسورم ہنوز'' کے قافیہ وردیف کی پابندی سے سولہ شعروں کی ایک غزل کہی ہے۔ غنیمت نے اس کے جواب میں دس شعر کہے ہیں۔ یہ غزل غنیمت کی طویل غزلوں میں شمار ہوتی ہے۔ عموماً اس کی غزلیں سات آٹھ اشعار پر مشتمل ہوتی ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ ناصر کے سولہ اشعار نے اس سے دس شعر کہلوائے اور کم وبیش وہی قافیے استعمال کئے جو ناصر کی غزل میں استعمال ہوئے تھے۔

اب ہم ذیل میں دونوں استادان فن کے ہم قافیہ اشعار کو قارئین کی ضیافت طبع کے لئے پیش کرتے ہیں۔ ناصر کا مطلع ہے:

یار در آغوش دل مـی جوشد و دورم هنوز
صد تجلی ساقی بزم است و مخمورم هنوز (۲۲)

غنیمت نے اسی قافیہ کو یوں سمویا ہے۔

می توانم کشتهٔ تیغ نگاهت را شناخت
حلق بسمل می نماید چشم مخمورم هنوز (۲۳)

شعر کا مفہوم یہ ہے کہ میں محبوب کے کشتۂ نگاہ کو اس طرح پہچان لیتا ہوں کہ مقتول کا حلق یار کی مست نگاہوں کی تاثیر سے چشم مخمور کی طرح دکھائی دیتا ہے۔ غنیمت بلاشبہ دور کی کوڑی لایا ہے لیکن ناصر کے مطلع اور بالخصوص دوسرے مصرع کے خط وخال اتنے تیکھے ہیں کہ غنیمت کی کوشش خالص بھرتی معلوم ہوتی ہے۔

دوسرا شعر ہے:

شوخی بویش صبا را از طپیدن کرد خون
دام دارد در غبار سینه ناسورم هنوز (۲۴)

شعر کا مطلب یہ ہے کہ محبوب کی خوشبو میں اتنی شوخی ہے کہ بادصبا کا دل بے قراری سے خون ہو گیا۔

(صبا کا تڑپنے سے خون ہونا محل نظر ہے) چنانچہ اسی خوشی کو زیر دام لانے کے لئے میں نے سینے میں ناسور کا دام بچھا رکھا ہے۔غنیمت نے اس قافیے کو یوں باندھا ہے:

نگهت زلف که مشك افشان داغم کرد و رفت
در طواف خویش گردان است ناسورم هنوز (۲۵)

اگر کستوری کو زخم پر چھڑکا جائے تو تکلیف زیادہ ہوتی ہے۔شاعر کہتا ہے یہ کس کی زلفوں کا اعجاز ہے کہ جب سے اس نے میرے داغ پر مشک افشانی کی ہے، ناسور سینہ گرداب کی طرح شدت سرور سے خود اپنا طواف کر رہا ہے۔آپ مجھ سے اتفاق کریں گے کہ غنیمت کا شعر بہت اعلیٰ درجہ کا ہے۔

ناصر کہتا ہے:

شیشۀ دل رفت از دستم نمی دانم چه شد
بزم لبریز است از فریاد منصورم هنوز (۲۶)

یعنی بے خودی عشق نے مجھ پر ایسا غلبہ پایا کہ عنان اختیار ہاتھ سے نکل گئی، چنانچہ اب یہ حالت ہے کہ ہر طرف سے انا الحق کی آواز آ رہی ہے۔

غنیمت کا شعر ہے:

توتیای دیدۀ گرداب شد خاکسترم
راستی ها می کشد تا دار منصورم هنوز (۲۷)

مطلب شعر یہ ہے کہ گو زمانے نے مجھے پیس کر چشم گرداب کا سرمہ بنا دیا ہے لیکن پھر بھی راست گوئی کی سزا میں مجھے دار منصور پر لٹکانے لئے جا رہے ہیں۔ ہماری رائے میں بنیادی خیال اور طرز ادا کے لحاظ سے ناصر کا شعر بہت بلند ہے۔

اگلا شعر ہے:

رفت گرد سایه از فرش جهان سیلاب صبح
خاك بر سر می فشاند شام دیجورم هنوز (۲۸)

یعنی گو تمام دنیا آفتاب کی روشنی سے جگمگا اٹھی ہے لیکن میری شب دیجور کی حالت بدلنے کا نام نہیں لیتی۔

بالکل اسی خیال کو غنیمت نے انوکھے پیرائے میں یوں ادا کیا ہے:

دیدۀ صبح قیامت شد سفید از انتظار
سرمه ریزد چشم انجم شام دیجورم هنوز (۲۹)

یہ کتنا غضب ہے کہ صبح قیامت کی آنکھیں تو انتظار یار میں سفید ہو گئیں، لیکن میری شام دیجور کی نوک پلک میں کوئی فرق نہیں آیا، اور اس کی سرگی سیاہی میں ستارے اسی طرح چمک رہے ہیں۔ غنیمت کا پیرایۂ بیان ضرور انوکھا ہے لیکن خیال کی ندرت نہ وہاں ہے نہ یہاں۔

ناصر کا شعر ہے:

در سفر هر چند چون ریگ روان عمرم گذشت
از وصال کعبه چون سنگ نشان دورم هنوز (۴۰)

جس طرح ریت کا ذرہ ذرہ اور دانہ دانہ ہر وقت سفر میں رہتا ہے، شاعر کی زندگی کا سیلاب بھی اسی طرح آہستہ آہستہ انجام پر جا پہنچا، لیکن منزل مقصود جتنی دور پہلے دن تھی اتنی ہی دور آج ہے، کیونکہ انسان کے مقاصد حیات کچھ اس طرح دامن قیامت سے دامن باندھے ہوتے ہیں کہ ختم ہونے کا نام نہیں لیتے۔

غنیمت کہتا ہے:

گرچه مشت خاك من از ناله ام برباد رفت
آسمان بوسد زمین عجز را دورم هنوز (۴۱)

اگرچہ حوادث زمانہ کے ہاتھوں میری مشت خاک غبار بن کر اڑ گئی، لیکن پھر بھی آسمان میری غفلت کے سامنے ادب سے پیشانی زمین پر گھستا ہے۔ حافظ نے کیا خوب کہا ہے:

سرم به دنیا و عقبی فرو نمی آید
تبارك الله ازین فتنه ها که در سر ماست (۴۲)

ہماری رائے میں غنیمت کا پلہ بھاری رہا۔

ذیل کے دو شعروں میں انگور کا قافیہ باندھا گیا ہے۔ یہ عجیب اتفاق ہے کہ دونوں شعروں میں تعقید معنوی ہے اور دونوں شعر صوری اور معنوی لحاظ سے ایک ہی پایہ کے ہیں۔

ناصر کا شعر ہے:

بادۂ پیمانه ریز لاله از جام من است
کوچه گرد ریشۂ تاکی است انگورم هنوز (۴۳)

اب ذرا غنیمت کا شعر بھی سنئے:

صیرفی ساقی بزم طرب شد یك نظر
گریۂ مستانه دارد تاك انگورم هنوز (۴۴)

اب صرف ایک مشترک قافیہ رہ گیا ہے، اسے بھی سن لیجئے۔

ناصر:

چاك پیراهن قسم بر پاکی من می خورد

یوسفم رسوای عالم گشت و مستورم هنوز (۶۵)

اس شعر میں یوسف و زلیخا کے اس واقعہ کی تلمیح ہے جس میں زلیخا نے حضرت یوسف پر نعوذ باللہ ناجائز اقدام کا الزام لگایا تھا اور پھر اسی خاندان کے ایک بچے نے حضرت یوسف کی پاک دامنی کی شہادت دی تھی۔ شاعر کہتا ہے کہ میرا چاک دامن ہی میری پاک دامنی کا ناقابل تردید ثبوت ہے، چنانچہ اس واقعے کا یہ کتنا افسوس ناک پہلو ہے کہ میرا یوسف (ظاہر) اس ظاہری چاک دامنی کی وجہ سے رسوائے عالم ہو چکا ہے، مگر میرے باطن کی کیفیت لوگوں سے مخفی ہے۔ غنیمت اسی قافیہ کو یوں باندھتا ہے:

طرح صحرای قیامت کرد عشق از خاك من

در خیال خود غنیمت راز مستورم هنوز (۶۶)

پیرایۂ بیان مختلف ہے، ورنہ خیال کی نوعیت تقریباً وہی ہے، یعنی عشق نے میری مشت خاک میں وہ طوفانی خاصیت بھر دی کہ سینکڑوں فتنے اس کے پہلو میں اور ہزاروں قیامتیں اس کے جلو میں ہیں، لیکن سوء فہم سے ہم یہ سمجھ رہے ہیں کہ ہماری حیثیت ابھی راز مستور سے زیادہ نہیں۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے:

عالم همه افسانۂ ما دارد و ما هیچ

قارئین نے اس مختصر سے تبصرے سے اندازہ لگا لیا ہوگا کہ ہر دو صاحبان فن کا سمند قلم جب جولانی پر آتا ہے تو جوش مسابقت میں کس طرح ان کی ذہانت خداداد کے جوہر کھلتے ہیں اور کس جوش و خروش سے وہ ایک دوسرے سے بڑھنے کی کوشش کرتے ہیں۔

جلال اسیر:

جلال اسیر اصفہانی بھی انہیں لوگوں سے ہے جن کے تتبع میں غنیمت نے غزلیں کہیں۔ جلال عباس دوم کا ندیم تھا۔ چنانچہ اسی تعلق نے اسے ایرانی دربار سے علیحدہ نہ ہونے دیا اور ہندوستان نہ آسکا۔ لیکن کمال فن کسی سیاسی آئین کا پابند نہیں۔ ہر چند ان دنوں آمد و رفت میں اتنی آسانیاں موجود نہیں تھیں جتنی کہ موجودہ سائنسی ایجادات کے طفیل آج کل میسر ہیں، لیکن باوجود رسل و رسائل کی دقتوں کے ایران اور ہندوستان میں ان دنوں اتنا بعد نہیں تھا جتنا کہ اب ہے۔ ہندوستان کی مثال اس خوان یغما کی طرح تھی جس سے ہر شخص بہ قدر استعداد و ظرف

فائدہ اٹھا رہا تھا، اس لئے علمی اور ادبی تحریکیں جو وقتاً فوقتاً سرحد کے آر پار رونما ہوتیں ان کے اثرات قافلوں کی آمدورفت کی وجہ سے بدیر و زود ہمسایہ ملک میں محسوس ہونے لگتے تھے۔

جیسا کہ ہم لکھ آئے ہیں نہ تو غنیمت کا سال پیدائش متعین کیا جا سکا ہے اور نہ سال وفات ہی۔ ہاں اتنا یقینی ہے کہ جب ۱۱۰۸ ہجری میں مرزا سرخوش نے اپنا تذکرہ مکمل کیا تو غنیمت بقید حیات نہیں تھا، مرزا جلال اسیر کا سال وفات بالاتفاق ۱۰۴۹ ہجری ہے اور احتمال ہے کہ اسی عشرہ میں یا کچھ بیشتر غنیمت پیدا ہوا ہو گا۔ گویا جب غنیمت نے شعر کہنا شروع کیا تو جلال اسیر کو مرے کم وبیش پچیس برس گذر چکے تھے۔ مرزا یقیناً ان لوگوں سے نہیں تھا جن کے فکری کارنامے ان کے ساتھ ہی دفنا دیئے جاتے ہیں۔ ناصر کم وبیش اس کا معاصر تھا، تو جلال پیش رو۔ غنیمت جس طرح مذکورہ بالا پانچ شعرا سے متاثر ہوا اسی طرح جلال کے تتبع میں اس نے غزلیں کہیں، چنانچہ ایک جگہ کہتا ہے:

از جان اسیر طرز جلالم کہ گفتہ است
"ماییم و یاد دوست" غنیمت کجا بریم (۶۷)

اس سلسلے میں زیادہ تفصیل سے لکھنے کا موقع تو نہیں لیکن ضرورت مقام کا تقاضا ہے کہ ایک آدھ غزل کا موازنہ کرنا خالی از فائدہ نہ ہوگا۔ مرزا نے ایک مختصر غزل "پیشۂ ما، تیشۂ ما" کے قافیہ اور ردیف کی پابندی سے لکھی ہے، جس کا تتبع غنیمت نے اپنے دیوان میں کیا ہے۔ ہم ذیل میں دونوں غزلوں کے ہم قافیہ اشعار نقل کر کے قارئین کو دعوت تبصرہ دیتے ہیں، جلال کا مطلع ہے:

شیشہ برخارہ بہ صد رنگ زدن پیشۂ ما
بیستون معدن الماس جگر تیشۂ ما (۶۸)

مصیبتوں اور تکلیفوں کے ہمت شکن سنگین پہاڑوں سے شیشۂ دل کو ٹکرانا عشاق کا دلچسپ ترین مشغلہ ہے۔ چنانچہ کہتا ہے، کہ اگرچہ بیستوں معدن الماس ہے، جو سخت ترین پتھر شمار ہوتا ہے پھر بھی ہم جفاکش اسے تیشۂ جگر سے کھود رہے ہیں۔

غنیمت کہتا ہے:

اندران سوختہ کہسار کہ ما کوہ کنیم
چشمہ ای نیست بہ جز آب دم تیشۂ ما (۶۹)

غنیمت جس سرزمین میں مشغول کوہ کنی ہے وہاں کی بربادی اور ویرانی کا یہ عالم ہے کہ سوائے دم تیشہ کے پانی کی ایک بوند بھی میسر نہیں آ سکتی اور ظاہر ہے کہ دم تیشہ سے بھی صرف پانی کا تصور ہی ممکن ہے،

ورنہ پانی کہاں۔

دوسرا شعر ہے:

سنگ طفلان چہ خوش آینده بهاری دارد
وقت آن است کہ گل بانگ زند شیشۂ ما[۸۰]

بچوں کی سنگ باری جنون کے لوازمات سے ہے۔ آپ نے گلی کوچوں میں دیکھا ہوگا کہ ان ننھے ننھے رضا کاروں کا لشکر دیوانوں کی پذیرائی کے لئے ہر وقت آمادہ رہتا ہے۔ شاعر اس ستم ظریفی کو جو بہار خوش آیندہ سے تشبیہ دیتا ہے اور پتھر کی چوٹ سے جو آواز پیدا ہو رہی ہے، اسے گل بانگ کہہ کر بہار کا پورا سماں دکھاتا ہے۔

غنیمت نے اس قافیہ کو یوں باندھا ہے:

زاهد این روی ترش گر بہ خرابات رود
سر کہ رنگی بشود پیرهن شیشۂ ما[۸۱]

تیسرا شعر ہے:

از گل نالۂ زنجیر بہ بار آمده ایم
مگر ابریشم این ساز بود ریشۂ ما[۸۲]

بار کے معنی شاخ کے ہوتے ہیں۔ بہ بار آمدن: سرسبز ہونا، کامیاب ہونا کے معنی دیتا ہے، نالۂ زنجیر کو پھول سے تشبیہ دینا طرفہ تشبیہ ہے، یعنی ادھر زنجیر کی آواز ہمارے کانوں میں آئی، ادھر جان میں جان آئی اور فوراً جی اٹھے۔ ''این ساز'' سے مراد زنجیر ہے۔

غنیمت کا شعر ہے:

نخل صحرای جنونیم ز بیتابی خویش
در فغانست چو زنجیر رگ و ریشۂ ما[۸۳]

مفہوم شعر واضح ہے۔

چوتھا شعر ہے:

سوخت در پردۂ دل خون تمنا و هنوز
سبزه رنگین دمد از گلشن اندیشۂ ما[۸۴]

غنیمت کا شعر ہے:

ھر نیاز آیینۂ جلوۂ ناز دگر است
بس کہ لبریز خیالت شدہ اندیشۂ ما[۸۵]

دونوں بھرتی کے شعر ہیں، ایک کو دوسرے پر ترجیح دینے کے لئے کوئی معقول وجہ موجود نہیں۔

پانچواں شعر ملاحظہ کیجئے:

گردش چشم تو صیادی دیگر دارد
شیر را سایۂ آھو شمرد بیشۂ ما[۸۶]

یعنی تیری گردش چشم کے انداز ھائے صید گیری ایسے عجیب اور انوکھے ہیں (محبوب کی آنکھوں میں جو کشش ہے اسے صیادی کہہ رہا ہے) ان کی گرفت کے سامنے شیر سایۂ آہو کی طرح بے دست و پا معلوم ہوتا ہے۔

غنیمت کا شعر ہے:

بس کہ مست آمدہ صیاد ستم پیشۂ ما
ھمسر گردن میناست نی بیشۂ ما[۸۷]

اب مقطع بھی سن لیجئے:

کشتہ از بس کہ بہ دشمن دل ما صاف اسیر
می خورد سنگ قسم ھا بہ سر شیشۂ ما[۸۸]

غنیمت کا مقطع ہے:

در نظر نیست غنیمت بہ جز از طفل سرشك
دلبر زنگ زدای دل غم پیشۂ ما[۸۹]

دونوں غزلیں مجموعی طور پر ایسی بے کیف ہیں کہ ترجیح کے لئے کوئی وجہ جواز پیدا نہیں ہوسکی۔ ان شعرا کے علاوہ غنیمت نے ابو طالب کلیم کے تتبع کا دعویٰ بھی کیا ہے۔ چنانچہ کہتا ہے:

شب غنیمت مصرعی ناخن بہ دل زد از کلیم
"گر قدم در رہ نمی فرسود منزل دور بود"[۹۰]

## دیوان غنیمت کے مختلف نسخے[۹۱]:

زیر نظر دیوان غنیمت کی ترتیب کے دوران مندرجہ ذیل چار نسخے پیش نظر رہے۔ ان میں سے ایک مطبوعہ اور تین خطی تھے۔

مطبوعہ نسخہ محمد مصطفیٰ علی اور محمد تیغ بہادر کے اہتمام سے تیغ پریس لکھنؤ میں چھپا۔ سال طباعت مرقوم

نہیں۔کل غزلیں ۲۶۳ ہیں۔آخر کتاب میں چند فرد اور کچھ اشعار کے ٹکڑے بھی مذکور ہیں۔اس نسخے میں وہ تمام نقائص موجود ہیں جو لیتھو پریس کے لوازمات سے ہیں۔بہ مشکل ہی کوئی ایسی غزل ہوگی جس میں ایک آدھ فاش غلطی نہ پائی جائے۔پسند کو شنید اور شراب کو سراب و بالعکس لکھا گیا ہے۔اور اسی طرح کے اغلاط اس کثرت سے ہیں کہ کسی ایک غزل کے متعلق بھی شاید یہ مشکل ہی یہ کہا جا سکے کہ یہ عین بین غنیمت کی فکری تخلیق ہے۔ایڈٹ کرنے کے دوران میں بارھا جی چاہا کہ مطبوعہ نسخے کی اغلاط شماری بھی ساتھ ساتھ ہوتی جائے،لیکن چونکہ ایسی غلطیوں کی تعداد بہت ہی زیادہ تھی اس لئے نباہ مشکل ہوا،اور ارادہ ترک کرنا پڑا۔اس سے مجال انکار نہیں کہ بعض اوقات اسی نسخے کے مطالعہ سے مشکل اشعار کے سمجھنے میں سہولت بھی پیدا ہوئی۔اس لئے تقریباً ہر شعر پر غور کرتے وقت چاروں نسخے دیکھنا پڑے۔بارہا ایسا ہوا کہ جب باقی تینوں نسخے جواب دے گئے تو مطبوعہ نسخے نے مشکل کشائی کی۔چنانچہ اس افادیت کے پیش نظر یہ نسخہ بھی آخر تک زیر مطالعہ رہا۔یہ کتاب پنجاب یونیورسٹی لائبریری کی ملکیت ہے۔

خطی نسخوں میں سے نسخۂ الف، پنجاب یونیورسٹی لائبریری سے مستعار لیا گیا تھا۔یہ نسخہ کشمیری طرز کتابت کا عمدہ نمونہ ہے۔اس کے لکھنے والے کوئی صاحب بخت بلند نامی ہیں،جنہوں نے اسے بہ مقام لاہور، ۷-ذی القعد ۱۱۴۲ھ میں ختم کیا۔کتابت صاف اور خوانا ہے۔اس میں مطبوعہ نسخہ کی طرح صرف غزلیات ہیں،جن کی تعداد ۲۲۴ ہے۔قصائد،رباعیات اور فرد کا کہیں ذکر نہیں۔شمارہ اوراق ایک سو چوبیس ہے۔ایک مہر بھی آخر میں ثبت ہے،جو کوشش کرنے کے باوجود پڑھی نہیں جا سکی۔

دوسرا خطی نسخہ بھی پنجاب یونیورسٹی سے لیا گیا تھا۔نسخۂ ''ب'' نسخۂ ''الف'' کے مقابلے میں مختصر اور نامکمل ہے۔اس میں غزلیات کی کل تعداد ۱۹۶ ہے۔نسخۂ ''الف'' کی طرح اس میں نہ تو قصائد ہیں،اور نہ قطعات۔البتہ کچھ رباعیات ضرور پائی جاتی ہیں۔فرد کی تعداد بھی کافی ہے۔خط کشمیری قسم کا ہے اور خوانا ہے۔اس میں اور نسخۂ ''الف'' میں بہت اختلاف ہے۔کئی ایسی غزلیں ہیں جو صرف نسخۂ ''الف'' میں ہیں اور ایسی بھی کئی غزلیں ہیں جو صرف نسخۂ ''ب'' میں ہیں۔نیز ردیف ''ن'' کے بعد اس میں کوئی غزل نہیں۔

تیسرا خطی نسخہ محمد حسن صاحب صدیقی کا ہے۔آپ کٹرہ حاکم رائے گوجرانوالہ کے رہنے والے ہیں۔یہ نسخہ ڈاکٹر محمد باقر صاحب کی وساطت سے مجھ تک پہنچا۔صدیقی صاحب کے پاس قلمی کتب کا ایک نایاب ذخیرہ ہے،جسے وہ دوست،احباب کی نظروں سے بچا بچا کر رکھتے ہیں۔وہ بہ مشکل اس بات پر آمادہ کئے جا سکے کہ میں ان کے اس قیمتی نسخے سے استفادہ کر سکوں،اور حق یہ ہے کہ اگر وہ مطالعے کی اجازت نہ دیتے تو دیوان غنیمت موجودہ صورت میں شائقین کے ہاتھوں تک نہ پہنچ سکتا۔دیوان کی تصحیح میں جو قابل قدر امداد اس نایاب نسخے کے طفیل میسر آئی،اس کی اور کوئی صورت ہی نہ تھی۔

یہ نسخہ ایرانی کتابت کا بہترین نمونہ ہے۔ نہایت خوش خط اور واضح ہے، جو کاتب کے حسن ذوق اور لطف طبع کی دلیل ہے۔ شمارۂ اوراق ۹۷ ہے۔ کتابت کی تاریخ مذکور نہیں۔ ہاں البتہ پہلے اور آخری صفحہ پر ایک مہر ثبت ہے جس میں مصرع: "غنیمت ای غلام غوث اعظم" کے علاوہ ۱۲۹۲ بھی مرقوم ہے۔ ممکن ہے کہ یہی سال کتابت ہو۔ کاتب کا نام درج نہیں۔

مواد کے لحاظ سے بھی نسخۂ صدیقی کو مکمل ترین نسخہ کہنا چاہیے، گو صحیح ترین کہنے میں مجھے تامل ہوگا۔ اس کے سوا قصائد اور قطعات کا اور کہیں ذکر تک نہیں۔ رباعیات اور فرد نسخہ "ب" میں ضرور مذکور ہیں، مگر نسخہ صدیقی میں ان کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ اس نسخے میں غزلیات بھی کہیں بیشتر ہیں اور ان کی تعداد کم وبیش ۳۲۱ ہے۔ نیز باقی تینوں نسخوں کے مقابلے میں اسے صحیح تر نسخہ کہا جا سکتا ہے۔ ممکن ہے کہ غنیمت کا تمام کلام بہ استثنائے مثنوی و انشائے غنیمت اس مجموعہ میں نہ آسکا ہو اور بلاشبہ اس کے شواہد موجود ہیں کہ قبل الذکر مجموعوں کی طرح یہ مجموعہ بھی مکمل نہیں، لیکن یہ ناقابل تردید حقیقت ہے کہ اکادمی نے اپنے محدود وسائل کے پیش نظر صدیقی صاحب سے یہ نسخہ حاصل کر کے اہل ذوق کی قابل قدر خدمت سرانجام دی ہے۔ مجھے اس بات کی بھی از حد مسرت ہے کہ صدیقی صاحب اس بیش بہا کتاب کو وقتی طور پر جدا کرنے پر آمادہ ہو گئے۔ اس کے لئے راقم الحروف بالخصوص اور اکادمی بالعموم ان کی شکر گزار ہے۔

پیش نظر نسخے کی ترتیب میں کچھ نقائص ایسے تھے، جن کا دور کرنا بہ غرض سہولت ضروری تھا۔ مثلاً رباعیات اور تین تین چار چار اشعار کے ٹکڑے اور اسی طرح فرد، ردیف دار غزلیات کے ساتھ ساتھ مرقوم ہیں، جو بعض اوقات ذوق سلیم پر گراں گزرتے ہیں۔ راقم الحروف نے اس ترتیب میں صرف اتنی تبدیلی روا رکھی کہ اول مکمل غزلیات لکھی ہیں، بعد میں غیر مکمل غزلیات اور پھر فرد ترتیب وار لکھ دیئے، چونکہ رباعی ایک علیحدہ صنف نظم ہے، اس لئے تمام رباعیاں ردیف وار قصائد کے بعد نمبر دے کر جمع کر دی گئیں۔ اس ترتیب کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہوا کہ ہر صنف شعر کو بالترتیب ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔

راقم الحروف کو دیوان غنیمت کی ترتیب و تصحیح سے پہلے کسی خطی نسخے پر دیدہ ریزی اور کاوش کا موقع نہیں ملا تھا۔ جب اس علمی خدمت کا بار گراں مجھ پر ڈالا گیا تو میں اس راہ کی دشواریوں سے قطعاً نابلد تھا، لیکن جب پہلی غزل ہی اٹھا کر دیکھی اور تصحیح کتاب کی عملی دقتوں کا علم ہوا، تو گھبراہٹ سے پسینہ آ گیا اور جلد بازی پر ندامت ہوئی۔ پہلے صفحے کے مطالعہ ہی سے واضح ہو گیا کہ ہر نسخہ کئی مقام پر دوسرے سے مختلف ہے اور اڈیٹر کا کام یہ ہے کہ اختلاف نسخہ کے اس نقار خانے میں طوطی کی آواز کو پہچانے۔ اگرچہ بارہا مجھے اپنے مقصد میں کامیابی ہوئی اور گوہر مقصود ہاتھ آ گیا، لیکن بارہا ایسا بھی ہوا کہ رسائی منزل میسر نہ آ سکی، اور ادھر اُدھر بھٹکتا پھرا۔ کبھی ایسا بھی

ہوا کہ جب باقی تمام وسیلے جواب دے گئے تو اصل مفہوم تک پہنچنے کے لئے صرف حدس اور ذوق سلیم کا سہارا لینا پڑا، جسے اصطلاح میں اندھیرے میں تیر مارنا کہتے ہیں، جو اکثر نشانے پر نہیں بیٹھتا۔ کچھ مقامات ایسے بھی تھے جہاں مجھے اختلاف نسخ سے قطع نظر کر کے اپنی طرف سے کوئی لفظ لگانا پڑتا۔ ظاہر ہے کہ یہ حرکت علمی دیانت داری کو کھلا چیلنج ہے اور غالباً کوئی اڈیٹر کسی حالت میں بھی اس خودرائی کا مجاز نہیں قرار دیا جا سکتا، لیکن اس غلط روش کے ہولناک نتائج کا ٹھیک اندازہ اس وقت ہوا، جب میری جاہلانہ جسارت نے غزل کے ایک اچھے خاصے شعر کا حلیہ بگاڑ دیا اور جب وہ جزو چھپ کر تیار ہو گیا تو اپنی کج فہمی کا احساس ہوا، لیکن تیر کمان سے نکل چکا تھا۔ اب سوائے ندامت اور قارئین سے معذرت کے اور کوئی چارۂ کار باقی نہیں تھا۔ اس سے یہ نتیجہ نکالنا غلط نہیں ہے کہ اسی طرح اور شعروں کے سمجھنے میں بھی اشتباہ ہوا ہوگا۔ اس لئے اہل علم سے درخواست ہے کہ اگر کوئی ایسی کوتاہی ان کے علم میں آئے تو بجائے ایڈیٹر کی تضحیک کے اگر رہنمائی فرما سکیں تو جہاں مجھے اس سے فائدہ ہوگا وہاں میں ان کی کرم فرمائی کا ممنون بھی ہوں گا۔

وہ شعر یہ ہے:

حسنی بہ جلوہ بود کہ نظارہ گرد شد
برداشتند پردہ چو از کار زشتہا

نسخہ ''ب'' میں یہ غزل ہے ہی نہیں۔ یہی شعر مطبوعہ نسخے میں بطریق ذیل ہے:

حسنی بہ جلوہ بود کہ نظارہ کردہ شد
برداشتند پردہ جو از کار زشتہا

صدیقی نسخے میں عین بین نسخۂ ''الف'' کی طرح ہے۔ اس شعر میں محل نظر صرف ''نظارہ کردہ'' یا ''نظارہ گرد شد'' کا ٹکڑا ہے۔ میں غلطی سے یہ سمجھ بیٹھا تھا کہ جونسی صورت بھی درست کی جائے مفہوم شعر واضح نہیں۔ جب صدیقی نسخہ سے بھی یہ گتھی نہ سلجھ سکی تو مجبوراً مجھے اختلاف نسخہ سے بے نیاز ہو کر آزادانہ غور کرنا پڑا، چنانچہ کئی گھنٹوں کی سوچ بچار کے بعد خیال آیا، کہ کہیں یہ ٹکڑا ''نظارہ گر'' نہ ہو، جسے کاتبوں کے تصرف ناجائز نے ''نظارہ گرد'' اور پھر ''نظارہ کردہ شد'' بنا دیا ہے، چنانچہ لفظ ''گرد'' کی تبدیلی سے میں یہ سمجھا کہ شعر بامعنی ہو گیا، لیکن باوجود اس غیر مشروع اجتہاد کے خلش باقی رہی، اور اگرچہ کتاب طباعت کی منزل سے گزر چکی تھی، لیکن جستجو ختم نہ ہوئی تھی۔ یہ سوئے اتفاق ہے کہ فارسی میں تاحال کوئی ایسا جامع لغت نہیں مل سکتا جس سے یہ تشنگی بجھائی جا سکے۔ میرے دماغ میں یہ الجھن اس لئے پیدا ہوئی تھی کہ نظارہ کے عام مفہوم کے علاوہ مجھے نہ تو کسی اور معنی کا علم تھا اور نہ خیال ہی آیا تھا کہ اس لفظ کے کوئی اور بھی معنی ہو سکتے ہیں۔ میرا معمول ہے کہ اکثر بطور شغل بے کاری کے لغت دیکھنا

رہتا ہوں۔ خلش تو باقی تھی ہی، خیال آیا کہ چلو نظارہ کے معنی ہی دیکھ لیں۔ دیکھا تو پاؤں تلے سے زمین نکل گئی۔ صاحب لغت نے نظارہ کے معنی دیکھنے والے بھی لکھے تھے۔ گویا مفہوم شعر واضح تھا کہ "جونہی کار زشت سے ظاہری پردہ سرکایا گیا تو ایک ایسی تجلی دکھائی دی کہ تماشائیوں کا جمگھٹا لگ گیا" اتنی سی بات تھی، جسے ہم نے افسانہ کر دیا۔ اب سوائے اس کے اور صورت نہ تھی کہ غلط نامہ میں تصحیح کر دی جائے۔ اس حادثے کے بعد میں نے تصحیف متن سے توبہ کر لی، نیز بعض مقامات کافی غور و خوض کے بعد بھی حل نہ ہو سکے، اور طبیعت رہنمائی نہ کر سکی۔ اس کی ذمہ داری صرف غلط نویس کاتبوں پر نہیں بلکہ میری کوتاہی فہم بھی برابر کی حصہ دار ہے۔ اس کتاب کی تصحیح کے دوران بارہا اس امر کا تجربہ ہوا کہ اگر کوئی شعر اٹک گیا تو جتنا زیادہ طبیعت پر زور دیا الجھن بڑھتی گئی، لیکن پھر کسی موقع پر دیکھنے کا اتفاق ہوا تو عقدہ خود بخود کھل گیا، اور بات پیش پا افتادہ معلوم ہوئی، بلکہ تعجب ہوا کہ کیوں ایسا سادہ خیال دماغ میں نہ آسکا تھا، اس لئے احتمال غالب یہی ہے کہ جو مقام حل طلب رہ گئے ہیں ان میں بذات خود ممکن ہے، کہ کوئی دقت نہ ہو، البتہ میرے فہم کا قصور ضرور ہے۔

ان تین خطی نسخوں کے مطالعہ کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ شاید ہی کسی کتاب کا خطی نسخہ (بہ استثنائے قرآن حکیم) ایسا مل سکے جو اغلاط سے مبرا ہو۔

اسے سوئے اتفاق ہی کہنا چاہیے کہ آہستہ آہستہ سرزمین پنجاب فارسی ادب کے ذوق سے بیگانہ ہوتی جارہی ہے، اور کوئی دن جاتا ہے کہ ہزاروں جواہر ریزے صرف الماریوں کی زینت بن کر رہ جائیں گے۔ غالب کا کلیات فارسی، اس درد انگیز داستان کا ایک ورق ہے۔ اقبال کا فارسی کلام بھی اس ابتلا سے دوچار ہے۔ مکتب اور مدرسے جہاں سے بڑے بڑے فضلا اٹھے تھے، تقویم پارینہ ہو چکے ہیں۔ سکولوں اور کالجوں میں فارسی کے چند کتابچے ضرور پڑھائے جاتے ہیں، مگر چونکہ ان کی حیثیت صرف امتحانی ہے، اس لئے ان کے مطالعہ سے طالب علم میں کوئی استعداد نہیں پیدا ہوتی۔ اگر کوئی فطری ذوق کے ہاتھوں مجبور ہو کر ادھر متوجہ ہو بھی تو کس برتے پر:

آن قدح بشکست و آن ساقی نماند

اسی وقت کے پیش نظر میں نے اکثر مشکل اشعار کا مطلب حاشیے میں بیان کر دیا ہے تاکہ بیزاری کے لئے اسی بات ہی کو بہانہ نہ بنالیا جائے۔

## حواشی

(۱) غنیمت کنجاہی، دیوان غنیمت، بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور، ۱۹۵۸ء، ص ۲۶۴ (مرتبین)۔

(۲) ایضاً، ص ۲۶۴ (مرتبین)۔

(۳) ایضاً، ص ۲۶۴ (مرتبین)۔

(۴) ایضاً، ص ۲۶۵ (مرتبین)۔

(۵) ایضاً، ص ۲۶۵ (مرتبین)۔

(۶) ایضاً، ص ۲۶۵ (مرتبین)۔

(۷) ایضاً، ص ۲۶۵ (مرتبین)۔

(۸) ایضاً، صص ۹۰-۹۱ (مرتبین)۔

(۹) سرخوش کا بیان ہے کہ یہ شعر محمد حسین جلی کے ہیں۔ (کلمات الشعرا، ص ۳۴) اور غالباً یہ حقیقت کہ غنیمت کے کسی دیوان میں یہ شعر موجود نہیں (محمد باقر)۔

(۱۰) دیوان غنیمت، ص ۱۳۶ (مرتبین)

(۱۱) ایضاً، ص ۲۵۵ (مرتبین)۔

(۱۲) ایضاً، ص ۱۱۷ (مرتبین)۔

(۱۳) ایضاً، ص ۱۲۵ (مرتبین)۔

(۱۴) ایضاً، ص ۱۰۵ (مرتبین)۔

(۱۵) ایضاً، ص ۲۲۳ (مرتبین)۔

(۱۶) سرخوش، محمد افضل، کلمات الشعرا، بہ تصحیح صادق علی دلاوری، شیخ مبارک علی اینڈ سنز، لاہور، ۱۹۴۲ء، ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۱۷) دیوان غنیمت، ص ۷۶ (مرتبین)۔

(۱۸) ایضاً، ص ۷۶ (مرتبین)

(۱۹) ایضاً، ص ۷۶ (مرتبین)

(۲۰) ایضاً، ص ۷۶ (مرتبین)

(۲۱) ایضاً، ص ۷۶ (مرتبین)

(۲۲) ایضاً، ص ۷۶ (مرتبین)

(۲۳) ایضاً، ص ۷۷ (مرتبین)

(۲۴) غنیمت کا ایک مطلع ہے:

غنیمت چشم مست او نشد روزی طبیب من
فغانی وار ورنہ درد خود را چارہ می کردم

متن دیوان میں اس شعر کا پہلا مصراع یوں درج ہے:

غنیمت چشم بیمارش طبیب من نشد روزی

دیوان غنیمت، ص ۲۳۱ (مرتبین)۔

(۲۵) فغانی شیرازی، دیوان فغانی، بہ تصحیح و تطبیق متن و انضمام مقدمہ منوھن لال ماھر، شیخ مبارک علی بک سیلرز، لاہور، ص ۸۷ (مرتبین)۔

(۲۶) دیوان غنیمت، ص ۱۰۱ (مرتبین)۔

(۲۷) دیوان فغانی، ص ۸۷ (مرتبین)۔

(۲۸) دیوان فغانی، ص ۸۷ (مرتبین)۔

(۲۹) دیوان غنیمت، ص ۱۰۲ (مرتبین)۔

(۳۰) دیوان فغانی، ص ۸۷ (مرتبین)۔

(۳۱) دیوان غنیمت، ص ۱۰۲ (مرتبین)۔

(۳۲) دیوان فغانی، ص ۸۷ (مرتبین)۔

(۳۳) دیوان غنیمت، ص ۱۰۲ (مرتبین)۔

(۳۴) دیوان فغانی، ص ۸۷ (مرتبین)۔

(۳۵) دیوان غنیمت، ص ۱۰۲ (مرتبین)۔

(۳۶) دیوان فغانی، ص ۸۷ (مرتبین)۔

(۳۷) دیوان غنیمت، ص ۱۰۲ (مرتبین)۔

(۳۸) غنیمت کا مطلع ہے:

تا رسانم نشئهٔ طرز نظیری در غزل    باعلی امشب غنیمت می به یك ساغر زدم

(۳۹) نظیری نیشاپوری، دیوان نظیری، بہ تصحیح مظاہر مصفا، انتشارات کتابخانہ امیر کبیر و زوار، تہران، ۱۳۴۰ ہجری شمسی، ص ۲۸۲ (مرتبین)۔

(۴۰) دیوان غنیمت، ص ۲۱۸ (مرتبین)۔

(۴۱) دیوان نظیری، ص ۲۸۳ (مرتبین)۔

(۴۲) دیوان غنیمت، ص ۲۱۹ (مرتبین)۔

(۴۳) دیوان نظیری، ص ۲۸۳ (مرتبین)۔

(۴۴) دیوان غنیمت، ص ۲۱۸ (مرتبین)۔

(۴۵) دیوان نظیری، ص ۲۸۳ (مرتبین)۔

(۴۶) دیوان غنیمت، ص ۲۱۹ (مرتبین)۔

(۴۷) دیوان نظیری، ص ۲۸۳ (مرتبین)۔

(۴۸) دیوان غنیمت، ص ۲۱۹ (مرتبین)۔

(۴۹) دیوان نظیری، ص ۲۸۳ (مرتبین)۔

(۵۰) دیوان غنیمت، ص ۲۱۹ (مرتبین)۔

(۵۱) دیوان نظیری، ص ۲۸۳ (مرتبین)۔

(۵۲) دیوان غنیمت، ص ۲۱۹ (مرتبین)۔

(۵۳) غنیمت کا ایک مقطع جس میں میرزا صائب کے تتبع کا ذکر ہے ہم فغانی سے موازنہ کرتے وقت لکھ آئے ہیں۔ دو اور شعر سنیے:

گر دلی داری غنیمت پند صائب گوش کن
حفظ دولت در پریشان کردن سیم و زر است
(دیوان غنیمت، ص ۶۵)

غنیمت از زبان گوشۂ ابروی هر مصرع
برای میرزا صائب جواب ساکنی دارم
(دیوان غنیمت، ص ۲۱۶)

(۵۴) ڈاکٹر محمد باقر کی زبانی معلوم ہوا کہ صائب کا دیوان ایران میں چھپ گیا ہے اور کئی سو صفحات پر مشتمل ہے۔ جس کا ایک نسخہ ان کے پاس بھی ہے۔ ہر چند ڈاکٹر صاحب نے کتاب مستعار دینے کا وعدہ کیا تھا۔ لیکن افسوس وہ بر وقت وعدہ ایفاء نہ کر سکے اور میں اس سے زیادہ تاب انتظار نہ لا سکا۔

(۵۵) در خیالم بود ساقی قاسم دیوانه
شب که در دست غنیمت در دفتر اشعار بود
(دیوان غنیمت، ص ۱۱۱)

غنیمت با تجلی دوش فکر شعر می کردند
پریشان گشت مضمون قاسم دیوانه پیدا شد
(دیوان غنیمت، ص ۱۳۹)

نالۂ زنجیر از هر مصرع من شد بلند
تا غنیمت هم زمین قاسم دیوانه ام
(دیوان غنیمت، ص ۲۲۵)

(۵۶) قاسم دیوانہ، دیوان قاسم، مطبع منشی نول کشور، ص ۳۲ (مرتبین)۔

(۵۷) دیوان غنیمت، ص ۱۲۷ (مرتبین)۔

(۵۸) ڈاکٹر عارف نوشاہی غنیمت کی مثنوی گلزار محبت، مطبوعہ گجرات ۲۰۰۸ء، کے مقدمہ کی حواشی (صفحہ نمبر ۴۵-۴۶) پر اس بحث سے متعلق یوں رقم طراز ہیں: "انسائیکلوپیڈیا آف اسلام (لائیڈن) کے مقالہ نگار E.Berthels نے "ناصر علی سرہندی" پر اپنے مقالہ میں واضح طور پر اس کی تاریخ وفات ۶ رمضان ۱۰۰۸ھ لکھی ہے۔ پروفیسر غلام ربانی عزیز کو غمس بصر ہوا اور انہوں نے اسے ناصر علی کی تاریخ پیدائش قرار دیا اور اس سے الجھن کا شکار ہو گئے اور غنیمت اور ناصر علی کی باہمی تقدم زمانی کی ایک لا حاصل بحث چھیڑ دی۔ ورنہ حقیقت یہ ہے کہ ناصر علی کو غنیمت پر زمانی فوقیت حاصل ہے اور غنیمت کا ناصر علی سے متاثر ہونا زمانی اعتبار سے کوئی اشکال نہیں رکھتا"۔

(۵۹) ایضاً، ص ۳۴ (مرتبین)۔

(۶۰) ایضاً، ص ۱۸۵ (مرتبین)۔

(۶۱) ایضاً، ص ۲۲۳ (مرتبین): ناصر علی کا مشہور شعر ہے:

فروغ شمع رویی در ازل برید زد آبم

درون بیضه چون پروانه از فانوس می تابم

(دیوان ناصر، ص ۱۸۵)

(۶۲) ناصر علی سرہندی، دیوان ناصر علی سرہندی، بہ تصحیح رشیدہ حسن ہاشمی، اسلام آباد، ۲۰۰۵ء، ص ۱۵۹ (مرتبین)۔

(۶۳) دیوان غنیمت، ص ۱۸۳ (مرتبین)۔

(۶۴) دیوان ناصر علی سرہندی، ص ۱۵۹ (مرتبین)۔

(۶۵) دیوان غنیمت، ص ۱۸۳ (مرتبین)۔

(۶۶) دیوان ناصر علی سرہندی، ص ۱۶۰ (مرتبین)۔

(۶۷) دیوان غنیمت، ص ۱۸۳ (مرتبین)۔

(۶۸) دیوان ناصر علی سرہندی، ص ۱۶۰ (مرتبین)۔

(۶۹) دیوان غنیمت، ص ۱۸۳ (مرتبین)۔

(۷۰) دیوان ناصر علی سرہندی، ص ۱۶۰ (مرتبین)۔

(۷۱) دیوان غنیمت، ص ۱۸۳ (مرتبین)۔

(۷۲) حافظ شیرازی، خواجہ شمس الدین محمد، دیوان غزلیات حافظ، بہ کوشش خلیل خطیب رہبر، انتشارات صفی علیشاہ، تہران، ۱۳۷۸ ہجری شمسی، ص ۳۳ (مرتبین)۔

(۷۳) دیوان ناصر علی سرہندی، ص ۱۶۰ (مرتبین)۔

(۷۴) مصحح نے یہ شعر دیوان کے مقدمہ میں لکھ دیا ہے لیکن متن دیوان میں درج نہیں کیا (مرتبین)۔

(۷۵) دیوان ناصر علی سرہندی، ص ۱۶۰ (مرتبین)۔

(۷۶) دیوان غنیمت، ص ۱۸۳ (مرتبین)۔

(۷۷) دیوان غنیمت، ص ۲۳۲ (مرتبین)۔

(۷۸) جلال اسیر، میرزا، کلیات مرزا جلال اسیر، مطبع نول کشور، ص ۱۱۵ (مرتبین)۔

(۷۹) دیوان غنیمت، ص ۲۳ (مرتبین)۔

(۸۰) کلیات میرزا جلال اسیر، ص ۱۱۵ (مرتبین)۔

(۸۱) دیوان غنیمت، ص ۲۲ (مرتبین)۔

(۸۲) کلیات میرزا جلال اسیر، ص ۱۱۵ (مرتبین)۔

(۸۳) دیوان غنیمت، ص ۲۲ (مرتبین)۔

(۸۴) کلیات میرزا جلال اسیر، ص ۱۱۵ (مرتبین)۔

(۸۵) دیوان غنیمت، ص ۲۲ (مرتبین)۔

(۸۶) کلیات میرزا جلال اسیر، ص ۱۱۵ (مرتبین)۔

(۸۷) دیوان غنیمت، ص ۲۲ (مرتبین)۔

(۸۸) کلیات میرزا جلال اسیر، ص ۱۱۵ (مرتبین)۔

(۸۹) دیوان غنیمت، ص ۳۲ (مرتبین)۔

(۹۰) ایضاً، ص ۱۱۲ (مرتبین)

(۹۱) بقول ڈاکٹر عارف نوشاہی: "پاکستانی کتب خانوں میں موجود دیوان غنیمت کے ۸ قلمی نسخوں کی تفصیل کے لئے دیکھئے: احمد منزوی، فہرست مشترک نسخہ ہای خطی فارسی پاکستان، ج ۸، صص ۱۰۱۶-۱۰۱۷، ان میں ۵ نسخے قدیم اور ۳ نسخے جدید ہیں۔ ان میں سید نور محمد قادری مرحوم، چک ۱۵ شمالی، ضلع منڈی بہاء الدین کا مملوکہ وہ نسخہ شامل نہیں ہے، جس کا تعارف انہوں نے اپنے مندرجہ ذیل دو مضامین میں کروایا ہے:

(۱) "دیوان غنیمت کے ایک مخطوطے کا تعارف"، سہ ماہی فنون، لاہور، اپریل-مئی ۱۹۷۵ء۔

(۲) "دیوان غنیمت کا ایک نادر مخطوط"، ماہنامۂ نقوش، لاہور، سالنامہ، جون ۱۹۸۵ء۔

اس وقت یہ نسخہ سید نور محمد قادری کے صاحبزادہ، سید محمد عبدالقادری، مقیم واہ چھاؤنی کے پاس ہے۔ ۲۰۰۶ء میں راقم السطور (عارف نوشاہی) نے ان کے پاس دیکھا تھا اور اچھی حالت میں تھا (حواشی مقدمہ گلزار محبت، ص ۴۲) (مرتبین)۔

شیخ اکرام الحق

# غنیمت ☆

''غنیمت از خاکیانِ ہند غنیمت است''[1]۔ مرزا محمد افضل سرخوش مصنف کلمات الشعراء نے یہ فقرہ کہہ کر مولانا غنیمت کے لئے ہندی فارسی شعراء کے تذکرہ میں ہمیشہ کے لئے جگہ بنا دی۔ اہل زبان غیر ملکی زباندانوں پر اکثر ہنستے رہے اور ان کی شاعری کو خاطر میں نہ لایا گئے۔ پھر اگر کوئی ایرانی کسی ہندی کے کلام کی داد دینے پر مجبور ہو جائے تو وہ شخص واقعی خوش نصیب سمجھنا چاہیے اور تذکرہ کے قابل۔

محمد اکرم غنیمت کنجاہ ضلع گجرات پنجاب کے رہنے والے تھے اور اواخر عہدِ عالمگیری میں بساطِ سخن کی زینت بنے، حالاتِ زندگی کے متعلق سوائے ایک دو روایات کے اور کچھ معلوم نہیں۔ نہ سن پیدائش معین ہے نہ سن وفات۔ ان کی نسبت مشہور ہے کہ بچپن سے جوانی تک کا زمانہ جہالت میں گذارا مگر عالم شباب میں کسی اہلِ دل کی توجہ سے دل آگاہ ہو گئے۔ مگر ڈاکٹر ریو[2] لکھتے ہیں کہ قادریہ سلسلہ سے تعلق رکھتے تھے، اور میر محمد زماں راسخ لاہوری (المتوفی ۱۱۰۷ھ) کے شاگرد تھے اور کچھ عرصہ میر محمد اسحٰق مکرم خاں سے وابستہ رہے جو ۱۱۰۶ھ تک اورنگ زیب کے عہد میں ناظم لاہور تھا۔ دیوان کے مطالعہ سے پایا جاتا ہے کہ علمی دستگاہ کافی تھی اس لئے اچانک علوم سے بہرہ ور ہو جانے کی روایت خوش عقیدتی کا کرشمہ ہے، اور کچھ نہیں۔

پنجابی ادبی اکادمی لاہور نے حال ہی میں غنیمت کا دیوان چھاپا ہے، جس کے پیش لفظ میں غنیمت کے والد کا نام نذر محمد مفتی کنجاہ دیا ہے[3] مگر حوالہ مذکور نہیں، سن وفات ۱۱۵۸ھ کے قریب معین کیا گیا ہے[4] مگر استدلال کی بنیاد محمد افضل سرخوش کے مشہور مقولہ پر رکھی گئی ہے۔ جس میں لفظ ''است'' کی بجائے ''بود'' بیان کیا گیا ہے۔ یعنی ''غنیمت از خاکیانِ ہند غنیمت بود'' اخذ یہ کیا گیا ہے کہ چونکہ کلمات الشعراء ۱۱۵۸ھ میں مکمل ہوئی اس لئے غنیمت اس سے پہلے مر چکے تھے، جس وجہ سے ''بود'' استعمال ہوا۔ ممکن ہے ایسا ہو مگر استدلال مضبوط نہیں کیونکہ مستند اول فقرہ ''است'' سے ہے، ''بود'' کی کوئی سند نہیں دی گئی[5]۔

غنیمت کے مطبوعہ اشعار میں بھی ان کی زندگی کے واقعات کا اشارۃً یا بداہتہً کوئی ذکر نہیں، دو جگہ انہوں نے پیری کے متعلق کہا:

قامتِ خم گشتہ ام شد دست غم را ناخنی　　　　تا خراشد داغہای حسرتِ عہدِ شباب[6]

---

☆ شعر العجم فی الھند، لاہور، ۱۹۶۱ء، صفحات ۱۷۹–۲۰۰

پیریم را همچنان نور جوانی در سر است　　　از پی بزمِ وصالش شمع کافورم هنوز[۷]

جس سے یہ اخذ کیا جا سکتا ہے کہ انہوں نے عمر طبعی پائی مگر چونکہ بنائے استنباط صرف دو شعر ہیں اس لئے یہ نتیجہ بھی حتمی نہیں، البتہ یہ چیز ظاہر ہے کہ اگر سرخوش کے مقولہ میں ''است'' استعمال ہوا ہے تو ۱۱۵۸ھ میں غنیمت بقید حیات ہوگا اور چند سال بعد ہی فوت ہوئے ہوں گے اور اگر ''بود'' ہے تو ۱۱۵۸ھ سے پہلے مر گئے اور اس کے ساتھ اگر پیری کے متعلق اشعار کو بھی ملحوظ رکھ لیا جائے تو یہ مسلم ہوتا ہے کہ غنیمت نے اپنی زندگی کا بیشتر حصہ بارہویں صدی کے پہلے پچاس سال میں ہی گذارا۔

پیش لفظ مذکور میں دو قصص بھی درج کیے گئے ہیں[۸]، جن میں ایک غنیمت کی ملاقات سرخوش کے متعلق ہے اور دوسرا ملاقات اورنگ زیب کے متعلق ہے، حوالہ اسناد دونوں میں نہیں، پہلا قصہ مختصراً یوں ہے کہ سرخوش کی شہرت سن کر غنیمت ان سے ملنے گئے اور جب رسائی پائی تو ان کی مجلسِ احباب میں ایک کونے میں بیٹھ رہے۔ کچھ بولے نہیں، جب کسی نے کہا کہ بھئی تم بھی منہ سے کچھ کہو تو ان کی زبان سے نکلا۔

کرده ام از مهر لب نقد بیانها در گره　　　بسته ام چون غنچه سوسن زبانها در گره[۹]

شعر برجستہ تھا، سامعین پھڑک اُٹھے اور ابھی داد دینا ہی چاہتے تھے کہ غنیمت نے ارتجالاً غزل مکمل کر دی جس نے ان کی شاعری کو نمایاں کر دیا۔ اس کے بعد ایک دو غزلیں اور ہوئیں جنہوں نے غنیمت کی شاعری کا سکہ منوا دیا۔

دوسرا قصہ اس طرح پر لکھا ہے کہ غنیمت کو غوث الاعظم شیخ عبدالقادر جیلانی سے اس قدر عقیدت تھی کہ جب ان کا نام آتا تو غنیمت سجدہ میں گر پڑتے۔ اورنگ زیب کو اس کی خبر ہوئی تو غنیمت کو طلب کیا اور جب پیش ہوا تو پوچھا کہ کیا یہ سچ ہے کہ جب غوث الاعظم کا نام لیا جائے تو تم سجدہ میں گر پڑتے ہو۔ سوال کا جواب نہ ملا کیونکہ غنیمت سجدہ میں چلا گیا۔ عالمگیر یہ دیکھ کر چپ ہو رہا، اس قصہ کا بھی کوئی جواز نہیں۔ اول تو یہ مستبعد ہے کہ عالمگیر کے سامنے ایسا واقعہ ہوا اور اس کی مذہبی عصبیت نے کوئی مواخذہ نہ کیا ہو۔ دوسرے غنیمت نے اورنگ زیب کی مدح میں ایک مثنوی لکھی ہے جس میں اس کی شرع پرستی کی تعریف کی ہے، اگر یہ واقعہ ہوا ہوتا تو غالباً مذکور ہوتا اور بادشاہ کی وسعتِ قلب قابلِ ستائش ہوتی نہ کہ شرع پرستی۔ مثنوی کے چند شعر ہیں۔

مثنوی:

شه اورنگ زیب کامرانی　　　چراغ دودهٔ صاحب قرانی
سر افراز جناب بی نیازی　　　پناه شرحِ عالمگیر غازی
به تختِ سلطنت هم شوکتِ جم　　　بود در خلوت ابراهیم ادهم

دلش از نورِ عرفان شمعِ محفل — می جامش شکستِ شیشۂ دل (۱۰)

ولی بایں ہمہ معلوم ہوتا ہے کہ غنیمت کو غوث الاعظم کی ذات سے شغف ضرور تھا، جس کی وجہ سے یہ روایت پیدا ہوئی۔ غنیمت نے ان کی شان میں دو قصائد لکھے ہیں، جس کے چند اشعار یہ ہیں۔

غوث الاعظم شہِ شاہانِ زمان محی الدین — قطبِ اقطاب جہان مظہرِ فیضِ یزدان (۱۱)

---

قدسیان را بہ تمنای جنابت بادا — سجدہ مانندِ غنیمت بہ جبین سجدہ کنان (۱۲)

---

من و خاکِ جنابِ قبلۂ جان شاہ گیلانی — کہ می نازد بہ نامش اسمِ اعظم عشقِ پنہانی (۱۳)

غنیمت کے مزید حالات جو اس کے اشعار سے اخذ ہوتے ہیں صرف اس قدر ہیں کہ سیاحت کے شائق تھے، کشمیر کی سیر کو گئے:

بیا بلبل اگر داری گلی نذرِ تماشا کن — غنیمت بہرِ سیرِ گلشنِ کشمیر می آید (۱۴)

اور حسینانِ کشمیر کو دل دے بیٹھے۔

بہار آشوب جنت جلوۂ ہر شوخِ رعنائی است — دلی داری غنیمت نذرِ کشمیری نگاران کن (۱۵)

مگر پھر بھی گھر کی یاد ستاتی رہی۔

آب شد کشمیر در چشمِ غنیمت از حجاب — تا کہ ندانستہ نام خطۂ پنجاب بُرد (۱۶)

زیارتِ بغداد کا شوق بہت رہا۔

ای خوش آندم کہ غنیمت زسرِ عجز و نیاز — سر قدم کردہ بہ طوفِ شہِ بغداد رود (۱۷)

اور سیرِ کابل کی تمنا تھی۔

شوق فایز می کند تکلیف سیر کابلم — شد غنیمت دیدۂ ما عرصۂ سرخاب ازو (۱۸)

مگر دونوں آرزوئیں پوری نہ ہوئیں اور پنجاب کی محبت میں ہی منہمک رہے۔

ندیدم کشوری غارت گر تاب — بہ خوبی ھای حسن آباد پنجاب (۱۹)

چہ پنجاب انتخاب ہفت کشور — قسم خوردہ بہ خاکش آبِ کوثر

ان قلیل واقعات سے تو غنیمت کی سخن سرائی کے محرکات کا پتہ نہیں چلتا، ان کے کلام سے اتنا اخذ ہوتا ہے کہ شعر گوئی کا مادہ وہبی تھا اور ان کی شاعری ان کے دل کے واردات اور گرد و پیش کے تجربات کا عکس تھی، اس نظریہ کی تائید ان کے اس شعر سے بھی ہوتی ہے۔

در محفلی که شعر غنیمت شنیده ایم		بانگِ شکست دل غزلِ عاشقانه بود (۲۰)

غنیمت نے یہ بھی کہا ہے کہ وہ شعرگوئی میں کسی کے تتبع نہیں۔

نشودِ طبع بہ اقبال تتبع راضی		در زمین دگری خانه بنا نتوان کرد (۲۱)

مگر اس ادعا کی اساس تعلّی سے زیادہ استوار نہیں، کیوں کہ انہوں نے متعدد شعراء اور اکثر ہمعصر شعراء کی زمین میں غزلیں کہی ہیں، مثلاً: .

ناصر علی کے متعلق یہ اعتراف ہے:

تا رسانم نشئہ طرزِ نظیری در غزل		با علی اشسب غنیمت می بیك ساغر زدم (۲۲)

---

غنیمت دل به احوال علی سوزد که می گوید		درونِ بیضه چون پروانه فانوس می تابم (۲۳)

---

پرسشِ حال علی کردم غنیمت دوش گفت		کشتۂ وضع خودم از طبع آزادم مپرس (۲۴)

---

نیست هم طرح علی بودن غنیمت قدر تہ		مصرعی رنگین نشد تا خون نشه اندیشه ها (۲۵)

مگر یہ تتبع صرف زمینِ شعر میں ہے، نفسِ مضمون میں نہیں کیونکہ ناصر علی کا کلام تصوف سے مملو ہے جو صورت غنیمت کے ہاں نہیں۔

قاسم دیوانہ مشہدی کو اس طرح یاد کیا ہے:

در خیالم بود حالِ قاسم دیوانهٔ		شب که در دست است غنیمت دفترِ اشعار بود (۲۶)

---

غنیمت با تجلی دوش فکر شعر می کردم		پریشان گشت مضمون قاسم دیوانه پیداشد (۲۷)

---

غنیمت گر بهار این است کز کلکِ تو گل کرده		به پای قاسم دیوانه هم زنجیر خواهد کرد (۲۸)

صیدی طہرانی کا حوالہ اس طرز پر ہے:

زان حریفانه غنیمت من که صیدی گفته است		بازوی طبعِ حریفان را خدا نیرو دهد (۲۹)

---

این غزل طرحی صیدی است غنیمت هشدار		چه ضرور است شدن این همه ابرام فروش (۳۰)

یہ وہی صیدی ہیں جن کا شعر جہان آرا بیگم دختر شاہجہاں کی تعریف میں ہے:

برقع بہ رخ فگندہ برود ناز بہ باغش تا نگہت گل بیختہ آید بہ دماغش [۳۱]

ابو طالب کلیم کے کلام کو یوں خراج پیش کیا ہے:

شب غنیمت مصرعہ ناخن بہ دل زد از کلیم "گر قدم در رہ نمی فرسود منزل دور بود" [۳۲]

اور فغانی کا تتبع دو غزلوں میں ہوا ہے:

غنیمت چشم بیمارش طبیب من نشد روزی فغانی وار ورنہ درد خود را چارہ می کردم [۳۳]

---

غنیمت سوی خود می خواہد امشب یار عاشق را "فغانی گر دلی داری تو باش اینجا کہ من رفتم" [۳۴]

صائب کے متعلق تو بہت ہی عقیدتمندی کا اظہار ہے:

غنیمت دل فدای مشرب صائب کہ می گوید "کمر بستن بہ خون خلق از ناز است می دانم" [۳۵]

---

غنیمت دل شہید مصرعۂ صائب کہ می گوید "گنہ خویش ای بی درد از قاتل چہ می پرسی" [۳۶]

---

یک بار بفرسودہ صائب چو غنیمت "کام دل ازان چہرہ افروختہ برگیر" [۳۷]

---

گردلی داری غنیمت پند صائب گوش کن "حفظِ دولت در پریشان کردن سیم و زر است" [۳۸]

اور حافظ کے ضمن میں تو توارد تک نوبت پہنچ گئی ہے:

حافظ کا مشہور شعر ہے۔

ہر گز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بہ عشق ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما [۳۹]

غنیمت اسی مضمون کو اصطلاحی رعایتوں کی امداد سے اس طرح پیش کرتے ہیں:

زندۂ جاوید شد نا مش ز فیض زخم عشق آب حیوانی مگر در تیشۂ فرہاد بود [۴۰]

اورنگ زیب کے اقتدار نے شاعری کو خارج از دربار کیا تو شعر گوئی بادشاہ اور امراء کی ضیافتِ طبع کا سامان نہ رہی بلکہ عوامی تحریکات کا سرمایہ بن گئی۔ غنیمت کا عام آدمی کے اور مستزاد یہ کہ گاؤں کے رہنے والے تھے، اس لئے ان کی شاعری عامیانہ ماحول میں پلی اور اپنے زمانہ کی سماجی خصوصیات سے ہم آہنگ ہو کر رنگین الفاظ میں سموئی گئی۔ یہی وجہ ان کی اہمیت کی ہے۔

غنیمت کا تخیل رنگین تھا اور مشاہدہ تیز تر، مگر اتنی قدرت نہیں تھی کہ فکر کی بھی راہیں نکالتے اس لئے روایات سے گھرے رہے۔ اورنگ زیب کی وفات کے بعد مغلیہ تہذیب تیزی سے زوال پذیر ہوئی، لطیف اقدار مبتذل ہونے لگے۔ غنیمت کا عشق بھی شاہد پرستی میں ڈھل گیا، ان کی ایک تصنیف جو نہ صرف ان کی شاعری کی آئینہ دار ہے بلکہ ان کی شہرت کی بھی ذمہ دار ہے مثنوی نیرنگ عشق ہے۔

یہ مثنوی ارضِ ہندو پاکستان میں بہت مقبول ہوئی حتیٰ کہ بعض اشعار تو ضرب الامثال کا درجہ پا گئے۔ منشی نول کشور کے مشہور چھاپہ خانہ لکھنؤ میں ۱۲۶۳ھ میں طبع ہوئی اور پنجاب پبلک لائبریری لاہور میں موجود ہے اور یونیورسٹی لائبریری میں بھی ہے۔

مثنوی ''نیرنگِ عشق'' عشق کی داستان ہے اور سوزِ قلب وجگر کا بیان، بات چونکہ دل سے نکلی تھی۔ اس لئے اثر کر گئی، مگر روایات کے بندھنوں نے عشق بازی کے غیر فطری پہلوؤں سے الگ نہ ہونے دیا اور امرد پرستی کی روش نے جو عجمی اور ترکی تمدن کے زیرِ اثر زندگی کی چاشنی بن چکی تھی داستان کے کرداروں کو لڑکوں کے روپ میں پیش کیا جنہیں شاہد (معشوق) اور عزیز (عاشق) کا نام دیا گیا۔

قصہ یوں ہے کہ ایک لڑکا حسن و جمال میں یکتا پیدا ہوتا ہے اور شاہد کہلاتا ہے، اتفاق سے طوائفوں کے گروہ میں گھر جاتا ہے اور مطربی انداز سے آشنا ہو جاتا ہے۔ انہی اربابِ نشاط کے ساتھ ایک شہر میں پہنچتا ہے جہاں عزیز رہتا ہے۔ شاہد کا حسن ایک ہنگامہ برپا کر دیتا ہے۔ لوگ اس کے عشق میں از خود رفتہ نظر آتے ہیں، محتسب شہر اس ہنگامہ کو فرو کرنے کے لئے چاہتا ہے کہ شاہد کو شہر سے نکال دے، اس ارادہ سے جاتا ہے مگر اس کی خبر نہیں ہوتی، جب شاہد کے پاس پہنچتا ہے تو وہ سو رہا ہوتا ہے، شور سن کر جاگتا ہے مگر پہلی ہی نگاہ کام کر جاتی ہے، اور محتسب بے اختیار شاہد پر مرنے لگتا ہے۔ شاہد شہر میں رہ جاتا ہے اور اس دوران میں اس کی عزیز سے ملاقات ہوتی ہے، عزیز اس پر عاشق ہو جاتا ہے اور شاہد سے رابطہ پیدا کرتا ہے، شاہد عزیز کے ساتھ رہنے لگتا ہے، عزیز اسے تعلیم دلوانے کی خاطر مکتب میں بٹھا دیتا ہے، مکتب میں اور لڑکے بھی ہیں جو بہت خوبصورت ہیں، مگر شاہد کا جواب نہیں۔ شاہد کے حسن سے مکتب میں آگ سی لگ جاتی ہے، استاد تک بسمل ہو جاتے ہیں اور یہ کیفیت ہوتی ہے کہ شاہد مکتب سے گھر کو جاتا ہے تو متعلمین اور مدرسین کا جدائی میں بُرا حال ہو جاتا ہے، شہرت سن کر مولانا غنیمت بھی مکتب میں تشریف لے جاتے ہیں اور دل دے آتے ہیں۔ شاہد کو عزیز کے ساتھ رہتے عرصہ گزر جاتا ہے، اس عرصہ میں ہجر کی گھڑیاں بھی آتی ہیں، مگر زیادہ اہم حادثہ جو پیش آتا ہے وہ یہ ہوتا ہے کہ شاہد خود ایک لڑکی پر عاشق ہو جاتا ہے اور اپنے عشق کے دفور میں عزیز کو بھلا دیتا ہے۔ عزیز کو یہ درد دل عشق مجازی سے نکال کر عشق حقیقی کی حدود میں لا کھڑا کرتا ہے اور اس طرح سے عزیز منتہائے عشق پا لیتا ہے۔

اشعار چونکہ عشق کی کیفیات اور روزمرہ کے واردات سے وابستہ ہیں اس لئے ان میں حلاوت اور شیرینی، اثر و جذب پیدا ہو گیا ہے۔ غنیمت خود کہتے ہیں:

قلم ننوشت خبر بیتابی دل — دواتم بود حلقِ مرغ بسمل

نمودم چون حدیث عاشقی سر — پر پروانہ شد اوراق دفتر [۴۱]

یعنی میرے قلم نے اضطراب دل کے بغیر اور کسی چیز کی نگارش نہیں کی، میں نے بلبل نیم کشتہ یعنی عاشق مضطرب کے حلق کے خون کی روشنائی کام میں لی اور پروانہ کے عشق اندوز پروں کے اوراق بنائے، تب کہیں جا کر عاشقی کی داستان بیان ہوئی۔

مثنوی کا اندازِ بیان برجستہ ہے، بندشیں چست اور تراکیب معنی خیز ہیں اور کئی اشعار رعایت لفظی و معنوی کے عمدہ نمونے ہیں۔ مثنوی کا مطلع صنعت براعتہ الاستہلال کا مظہر ہے، حمدِ خداوندی کا مضمون اور مثنوی کا یکجا ہو۔

بہ نامِ شاہدِ نازک خیالان — عزیزِ خاطرِ آشفتہ حالان [۴۲]

یعنی "اس نام سے آغاز ہے جو نازک خیال سخنوروں کا محبوب اور پریشاں حال لوگوں کا مداوا ہے"۔ یہ حمد کا مضمون ہے اور شاہد اور عزیز داستان کے دو کردار معشوق اور عاشق کے نام ہیں۔ مثنوی کے ابتدائی اشعار حمد خداوندی میں ہیں اور کہیں کہیں فصاحت کے حامل مثلاً:

خرد در فکر او مجنون و مدھوش — جبین از سجدہ اش لیلیٰ در آغوش [۴۳]

عقل خدا کو سمجھنے میں پاگل ہو گیا، مگر جبین کو سجدہ سے اس قدر شغف ہے کہ یوں محسوس ہوتا ہے کہ محبوب آغوش میں آ گیا۔

داستان شاہد کی پیدائش سے شروع کی جاتی ہے اور جب وہ اربابِ نشاط کی صحبت میں مطربانہ انداز سے روشناس ہو جاتا ہے تو کیفیت کا بیان بلاغت کی جان ہے۔

نبودہ در کفِ آن ناز پرور — بہ جز عاشق نوازی سازِ دیگر [۴۴]

یعنی اس کے ہاتھوں میں عاشق نوازی کے بغیر ساز ہی کیا تھا، عاشق نوازی کو ساز سے تمثیل دینے میں ایک تو مطربی ساز کی رعایت بکار آتی ہے اور دوسری طرف حسن کے ساز و سامان کا تصور سامنے آ جاتا ہے، آگے چل کر وہ سماں جب شاہد کو شہر بدر کرنے کے لئے محتسب تشریف لاتے ہیں اور خود فریفتہ ہو جاتے ہیں جس زور اور انداز سے بیان ہوا ہے قابلِ ستائش ہے۔

جگر در سوختن دل در تپش ھا — رگ جان دست فرسود کشش ھا

| | |
|---|---|
| چو زلفِ او سری افگنده درپیش | به پا بوسش تو گوی رفته از خویش |
| سر و سودا بهم در کاسه بازی | دل و جرأت شهیدِ جانگدازی |
| جنون، سر گرم عرض یك قدم پیش | خرد در التماس رخصتِ خویش (۴۵) |

جگر جلنے لگا اور دل کو تپشِ عشق نے بھون ڈالا، رگِ زیست معشوق کی طرف اس طرح کھچی جیسے کسی نے ہاتھ ڈال کر گھسیٹ لیا ہو، محتسب نے اپنا سر زلف دار معشوق کے قدموں میں ڈال دیا اور انہیں چومنے کے شوق میں آپے سے باہر ہو گیا، فرطِ سودائے عشق میں سر نے قربان ہو جانے کی ٹھانی اور دل و جرأت احتساب تو پہلے سے شہید ہو چکے تھے، جنوں کا تقاضہ یہ تھا کہ اس سے بھی ایک قدم آگے بڑھے اور عقل رخصت کا طالب تھا۔
دست فرسودِ کشش ہا، کاسۂ بازی سر، اور التماسِ رخصتِ خویش ایسی تراکیب ہیں جو قابلِ تحسین ہیں۔

شاہد جب عزیز کے گھر جاتا ہے تو:

| | |
|---|---|
| روان شد از پی عاشق نوازی | تبسم با لبش در بوسه بازی |
| پشیمان گشته چشم از کم نگاهی | زمژگان صد زبان در عذر خواهی (۴۶) |

(یعنی معشوق نے عاشق پر مہربانی کی اور تبسم اس کے ہونٹوں سے کھیلتا ان کو چوم رہا تھا، جب وہ چلا نظریں نیچی تھیں، یوں معلوم ہوتا تھا کہ آنکھیں نگاہ کے بھر پور نہ ہونے پر پشیمان ہیں اور مژگاں سے سو بار معذرت خواہ) حیا کی کم نگاہی اور پھر مژگاں سے نگاہ کی عذر خواہی نفاستِ خیال ہے اور مژگاں کے ساتھ صد زبان کو یکجا کرنا لطافتِ ادا پر دال ہے۔

اسی طرح سے مکتب کا نقشہ کھینچا ہے:

| | |
|---|---|
| سبق خوانانِ حرفِ بی وفایی | دمادم شیشه لوحِ آشنایی |
| یکی را ماند لب از حرف خاموش | سبق چون نام مشتاقان فراموش |
| به سرعت آن یکی خوانان سبق را | نخوانده صفحه گردانده ورق را |
| نظر کردند چون بر روی شاهد | شدند آشفته تر از موی شاهد |
| زطفلان هر طرف برخاست فریاد | که یاران آتشی در مکتب افتاد (۴۷) |

(مکتب کے لڑکے تھے جو بے وفائی کا سبق پڑھ رہے تھے اور آشنائی کی تختی کو دھونا سیکھ رہے تھے، کسی کی زبان کسی مشکل لفظ پر رُک جاتی، کسی کو عاشق کے نام کی طرح سبق بھول جاتا۔ کوئی سبق اس جلدی سے پڑھتا کہ ابھی پورا نہیں ہوا اور ورق اُلٹ دیا۔ شاہد ان کے درمیان پہنچا تو انہوں نے نظریں اٹھائیں، سخت پریشان ہوئے، کہنے لگے لو بھائی اب تو مدرسہ میں بھی آگ لگ گئی)۔

ادھر شاہد حجاب کی وجہ سے خاموش ہو رہا، حضرت استاد کا ٹھکانا نہیں تھا، گوش کیا دل بر آواز تھے، شاہد بولا تو بس گھائل ہو گئے۔

چون از مردی حجابش لب به لب ماند　　شنیدم من که استادش همی خواند
الهی غنچهٔ امید بکشا　　گلی از روضهٔ جاوید بنما
اثر جوشید یعنی غنچه واشد　　دهان بستهٔ اش حرف آشنا شد
شد اول از سر بیتابی دل　　به یك بسم الله اش استاد بسمل (۴۸)

شہرتِ شاہد غنیمت تک پہنچ جاتی ہے اور انہیں مکتب تک کھینچ لاتی ہے، اس کا بیان غنیمت کی اپنی زبان سے سنئے:

مرا روزی به دل شوق آشنا شد　　کتابِ صبر را شیرازه واشد
به امید تماشای نگاری　　نمودم جانب مکتب گذاری
برآمد بردری مکتب خروشم　　که من سیپارهٔ دل می فروشم
مرا از مهربانیها درون خواند　　خرد از همرهی بیرونِ در ماند
زسر پا کرده رفتم یك قدم بیش　　بلا گردانِ لطفِ طالع خویش
بگفتا پیشتر آ پیش رفتم　　تکلف بر طرف از خویش رفتم
زدستِ من به صد اعزاز برداشت　　غلط گفتم به چندین ناز برداشت
پسندش کرد گفتا من خریدار　　بگفتم ار شود طالع مددگار
بگفتا قیمتش، گفتم نگاهی　　بگفتا کمترك گفتم که گاهی (۴۹)

فرمایا ہے کہ مجھے جو شوق چڑھا میں صبر نہ کر سکا اور اس خوبرو کو دیکھنے کے لئے مکتب کا راستہ لیا، ابھی دروازہ پر تھا کہ صدا نکلی "میں دل کی قاشیں بیچتا ہوں ہے کوئی لینے والا"۔ شاہد نے بھی سن لیا، مہربانی فرما کر اندر بلا لیا، عقل نے باہر ہی رفاقت سے جواب دے دیا اور میں سر کے بل اپنے بخت پر نثار ہوتا اندر گیا، بت نے کہا آگے آؤ، میں آگے ہوا تو اپنے آپ سے باہر تھا، دل کا تحفہ ہتھیلی پر رکھ کر پیش کیا۔ اس نے اٹھا لیا، دیکھا، پسند کیا، کہا میں خریدار ہوں، کیا قیمت لو گے؟ میں نے کہا، ایک نگاہ، اس نے کہا کچھ کم کرو، میں نے کہا وہ نگاہ بھی کبھی کبھی۔

مثنوی "نیرنگِ عشق" میں لفظی تصویر کشی جابجا ہے، چند نمونے اوپر آ چکے، ایک جگہ جہاں رنگ قدرتی حسن آفرینی کے ہم آہنگ ہے عورت کا سراپا ہے جو محبوب مثنوی کی محبوب ہے۔

نهــان در گیسـوی أو لیلة القـدر          عیــان از جبــهٔ او مـطـلع الفجر (۵۰)

---

نــه مــژگــان، چــنـگلِ شاهین تقدیر          ربـوده دل زدســت مــرغ تدبیر (۵۱)

---

دهــن گــفـتـم رسـیـد از غـنـچهٔ بوی          نـدیـدم مــن شـنـیـدم گـفتگوی (۵۲)

---

بــه روی سـیـنـه اش سیـب دو پـاره          عــلاجِ قــوتِ ضــعـفِ نــظـاره (۵۳)

یعنی اس کے گیسو کی سیاہی رات کے مشابہ، مگر وہ رات جو لیلۃ القدر کی طرح سعد اور طویل ہو اور اس کی پیشانی پر صبح کی سفیدی نمایاں، پلکیں ایسی جیسے تقدیر کے شاہین کا چنگل جس کے سامنے دل کے بچنے کی تدبیر نہیں؛ دہن غنچہ کی مانند اس قدر تنگ کہ نظر نہ آسکے البتہ اس کی خوشبو سے دماغ معطر ہو جائے اور جب وہ بولے تو دہن کے وجود کا اظہار ہو، سینہ کیسا جیسے سیب کے دو حصے چھاتی پر چسپاں کر دیئے گئے ہوں، جو سیب کی طرح اپنی قوت بخش خاصیت سے ضعفِ نظر کا علاج کر دیں۔

نسوانی حسن کا یہ بیان جملۂ معترضہ کے طور پر آیا ہے، ورگرنہ غنیمت کا عشق امرد پرستی سے متصف ہے، وہ دل و جان اُن لڑکوں کی نذر کئے ہیں جو سرکنڈے کے گھوڑوں پر سوار نظر آتے ہیں۔

جــان زدســتِ ایــن طــفـلان کـی توان سلامت برد
هـر طـرف کـه مـی بینی فوجِ نی سواران است (۵۴)

جن کے لب ہائے نازک اس وقت تک شیریں ہیں جب تک ان پر بال نہیں آئے۔

خـط در لـبـت نیــافـتــه راهِ سخن هنوز          شیرین بود زحرفِ تو چندین دهن هنوز (۵۵)

اور اس وقت کے معاشرہ پر یہ افسوسناک تبصرہ ہے کہ تمام لاہور میں غنیمت کو اگر کوئی دلکش شخصیت نظر آئی تو وہ ایک کمانگر کا لڑکا تھا۔

زان بتـانی کـه بـه لاهور غنیمت دیدم          درجگر تیر کمانگر پسری کارگر است (۵۶)

اور اس شعر نے تو حد ہی کر دی کہ:

دریـن گلشن کدامین طفلِ بلبل باز می آید          که رنگِ گل چو بلبل بر سرِ پرواز می آید (۵۷)

امیال و عواطف سے قطع نظر فن شعر میں غنیمت کا کمال لفظی صنائع، ندرتِ تشبیہ اور جدتِ اسلوب پر مبنی ہے، اکثر پرانے مضامین کو نئے سانچے میں ڈھالا گیا ہے یا نئی تشبیہات کے زیور سے آراستہ کیا گیا ہے اور

بارہا اشعار کی بنیاد لفظی رعایت پر رکھی ہے اور تخیل روایات سے محدود ہے، پھر بھی تازگی بیان اور عمدگی تخیل کے خوب نمونے ملتے ہیں۔

پرانے مضامین کو لیجئے دہن جس قدر تنگ ہو اسی قدر خوبصورت سمجھا جاتا ہے اور اسی وجہ سے اور سرخ لبی کی رعایت سے اسے غنچہ سے تشبیہ دیتے ہیں اور فارسی شعراء کے ہاں فرسودہ مضمون ہے۔ غنیمت اس کو چھوڑ نہیں سکے البتہ نیا جامہ دینے کی کوشش کی ہے:

شب سخن غنچہ گوش کردم　　　از دهنت داشت گفتگو ها[58]

دہنِ معشوق کے ساتھ ہونٹ محلِ ستائش رہے ہیں اور ہونٹوں کی شیرینی کی شکر اور شہد سے مشابہت تو ابتدائی اظہار کا حصہ تھی، تخیل کی ترقی نے آبِ حیات کا تصور اس پر چسپاں کیا۔ غنیمت نے اس سے آگے بڑھنا چاہا مگر ڈگر وہی تھا، نئی راہ نہ نکل سکی۔

آبِ حیات شد عرقِ شرم خویشتن　　　هر جا غنیمت از لبِ او گفتگو کنند[59]

چشم معشوق کے سامنے عاشق کی زبان بستگی عام خیال ہے اور اس کا اظہار پرانا مضمون ہے۔ آنکھوں میں سرمہ لگانا بھی عام رواج ہے اور باعثِ افزائش حسن متصور ہوتا ہے، سرمہ کھانے سے آواز پر گنگی بندھ جاتی ہے، اس سہ گانہ کیفیت کو شعراء نے ہمیشہ موادِ شعر سمجھا ہے۔ غنیمت نے بھی اسے مختلف پہلوؤں سے باندھا ہے مگر بات وہی پرانی ہے۔

هست چشم سرمه رنگی در پی آزارِ ما　　　چون نگه بی صوت باشد نالهٔ بیمارِ ما[60]

---

حدیث چشم که شد دل نشین گفتن ها　　　که سرمه ایست زبانم به رنگِ سوسن ها[61]

---

پیش آن چشمِ سخن گوی همچو میل سرمه ناك　　　خاك گشته بر زبان ها قوتِ گفتار ما[62]

غنیمت کی روایت گرفتاری کا بین ثبوت اس امر سے بھی ملتا ہے کہ انہوں نے زاہد کو بُرا بھلا کہنے میں رسوماتِ سخن کی پابندی کی ہے، صوفی شعراء کو چونکہ ظاہری مذہب سے گریز تھا اس لئے زاہد کو رسمی عقیدہ کا مظہر سمجھ کر اس کے مخالف تھے، متصوفانہ نقطۂ نظر سے یہ قابلِ فہم تھا مگر غنیمت کو تصوف سے کوئی لگاؤ نہیں تھا، انہوں نے زاہد کو اس لئے گالیاں دیں کہ یہ روایات میں داخل تھا، اس موضوع پر اُن کے متعدد شعر ہیں مگر ایک مثال کافی ہوگی:

ناتوانی راه در میخانه زاهد را مده　　　چغد خواهد کرد ویران خانهٔ آباد ما[63]

روایات کی حدود کے اندر رہ کر بھی غنیمت نے نادر تشبیہات سے مضامین سمجھانے کی کوشش کی ہے۔

مثلاً عاشق معشوق کی اداؤں کا شکار ہوتا ہے۔ ادائیں کیا ہوتی ہیں، ایک جال کی مانند جس سے شکار یعنی عاشق بچ کر نہیں جا سکتا، مگر عاشق جب خود اس عاقبت کا خواہش مند ہو تو اسے معلوم ہوتا ہے کہ خود صید نے جال کی گانٹھوں کو آتشِ شوق پر حرمل کے دانہ کی طرح نثار کر رہا ہے کہ صیاد (معشوق) کو نظرِ بد سے کوئی گزند نہ پہنچے۔ گرہِ دام کو سپند سے تشبیہ دینا ندرتِ تخیل ہے:

در راہ صیدش از پی دفع گزند ھا　　دام از گرہ فشاند بر آتش سپند ھا[۶۴]

گریہ کو بارش سے تشبیہ دینا عام ہے۔ غالب نے اس کو نہایت مؤثر انداز میں بیان کیا ہے:

میری طرح نہ اک دن ابرِ بہار رویا　　وہ لاکھ بار رویا میں ایک بار رویا[۶۵]

غنیمت نے اسی تشبیہ سے نادر مضمون ایجاد کیا ہے کہ رونے کا شوق اس قدر لاحق اور آنسو ایسے امڈے کہ ملکِ ہندوستان میں برکھا رُت آ گئی:

از بسکہ ہوای گریہ غنیمت بہ سرفتاد　　در ہند تیرہ روزی ما بر شگال بود[۶۶]

گریہ نہ صرف تاسف کا ردِ عمل ہے بلکہ اس سے تزکیۂ نفس کا فائدہ بھی مرتب ہوتا ہے۔ غنیمت اسے دانۂ کاشتہ سے تشبیہ دیتے ہیں جو بالکل انوکھی تشبیہ ہے:

نیفشاندی سرشک از دیدہ جمعیت چہ می خواہی؟　　نکردی دانہ از خاک از حاصل چہ می پرسی؟[۶۷]

پرانے زمانے کے میخانوں میں دستور تھا کہ شراب کے شیشہ پر پیالہ اوندھا کر کے رکھ دیتے جو ڈھکنے کا فرض بھی ادا کرتا اور پینے کا کام بھی آتا، مختلف شکل اور ساخت کے بلوری گلاس بعد میں رائج ہوئے، غنیمت کو سفید شیشہ میں سرخ شراب کی جھلک نے فرنگی زادوں کے سرخ و سفید رنگ کی یاد دلائی اور سبو پر جام انگریزی ٹوپی کے مشابہ دکھائی دیا۔ بالکل نئی تشبیہ ہے:

ساغری دیدم نگون بر شیشہ ھر بادہ ای　　چون کلاہِ برسرِ شوخِ فرنگی زادہ ای[۶۸]

رندوں کو زاہد سے چشمک رہی ہے اور غنیمت نے زاہد کو اسی زاویہ سے دیکھا ہے کہ ایک مردہ دل خشک نفسی کا لبادہ اوڑھے دنیا اور دنیا والوں سے الگ تھلگ اپنے صومعہ میں بیٹھا شیخی بگھار رہا ہے اور ایسا معلوم دیتا ہے جیسے کوئی شخص قبر میں حکومت کر رہا ہو اور اس کا تفاخر ایک پرانی قبر پر پُر تکلف غلاف ہو۔

در خانقاہ زاھد بود است میر مجلس　　در گور اگر ببینی ھر مردہ کد خدایی است[۶۹]

---

عبث این مردہ دلان خرقہ شیخی پوشند　　چون غلافی بہ تکلف سر گوری کھنی[۷۰]

غنیمت کے کلام کی اہم ترین خصوصیت اسلوبِ بیان کی تازگی ہے، ان کے بیان میں ایسی مثالیں

بکثرت ہیں اور کہیں کہیں تو بہت عمدہ ہیں۔ مثلاً قاصد معشوق کا خط لایا ہے، اس پر جو خوشی ہوئی ہے اس کا کس قدر سادہ اور مؤثر بیان ہے:

نشاطی کز وصول نامۂ پیغامِ او دیدم　　　نه در تحریر می گنجد، نه در تقریر می آید (۴۱)

قاصد خط دے چکا تو اس نے سفر کا حال اور ملاقاتِ معشوق کی داستان سنائی، ساتھ ہی زبانی پیغام جو لایا تھا وہ دیا، بس کیا تھا معشوق کے ہونٹوں کے تصور نے سینکڑوں بوسوں کی لذت اس کے پیغام میں بھر دی۔

حدیث جانفزا قاصد زلب هایی که می گوید
که دل صد بوسه لذت می کند حاصل زپیغامش (۴۲)

''صد بوسہ لذت'' کی ترکیب نفیس اور بالکل نیا انداز ہے، آگے چلیے۔ پیغام میں آنے کا وعدہ تھا، معشوق کی عظمت اور محبت کئی گنا بڑھ گئی، شعر زبان پر آیا، جسے الفاظ کی موزونیت نے پُر لطف کر دیا:

ندارد آسمان ماه این چنین ماهی که من دارم
رخش صبح سعادت می کند شامِ غریبان را (۴۳)

آمد کے تصور نے دل کی رفتار تیز کر دی تھی کہ:

ع:　　　ہم اپنے دل کی دھڑکن کو تری آوازِ پا سمجھے

غنیمت کا اسلوب ادا نرالا ہے:

معلوم توان کرد که جولانگه شوخی است　　　فریاد دل از جنبش پای خبرم داد (۴۴)

اگلا سین محبوب کے سامنے آنے کا تھا، ہوش اُڑ گئے، غنیمت کا نقشہ بیدل کے مرغوب طرز میں خاصہ عمدہ ہے:

رسیده هوش از سر تماشا بدیده ماهی که می خرامد
پریده رنگ از رخِ تمنا غبارِ راهی که می خرامد (۴۵)

اور جب غور سے دیکھا تو قیامت کا نظارہ تھا۔ غنیمت کا بیان سنئے اور غالب کے انداز سے مقابلہ کیجئے، صرف دو چار ہاتھ ہی کم رہ گیا ہے۔

غنیمت:

زدیوان قیامت انتخابی مصرعی کردم　　　نظر افتاد چون بر جلوۂ سرو خرامانش (۴۶)

غالب:

جب تک کہ نہ دیکھا تھا قدِ یار کا عالم　　　میں معتقدِ فتنۂ محشر نہ ہوا تھا (۴۷)

یہ معشوق کے التفات کا مضمون تھا، اس کی بے پروائی کا تذکرہ بھی غنیمت کے ہاں دلچسپی سے خالی نہیں۔ انسانی چہرہ میں سرخی اور سفیدی کی آمیزش لوازماتِ حسن سے ہے اور چونکہ سرخی آتش سے متعلق ہے، اس لئے معشوق کو آتشیں رُو کہتے ہیں۔ حرمل کا دانہ آگ سے لگ کر جلنا شروع کرتا ہے تو آواز نکلتی ہے، اب دیکھئے معشوق سامنے آیا مگر عاشق کی طرف ملتفت نہ ہوا، حالانکہ عاشق جلوہ کے لئے تڑپ رہا تھا مگر کیا کرتا چپ ہو رہا۔ مولانا غنیمت نے اسے تمثیلاً یوں کہا ہے کہ "آتشیں رُو" نے توجہ نہ کی اور سپند کی طرح فریاد وفغاں کا شور اندر ہی اندر رہ گیا۔ شعر ہے:

آتشین روی نظر بر جلوه محتاجی نکرد　　　چون سپندم ماند آشوبِ فغان ها در گره (۷۸)

"فغانہا درگرہ" اور "جلوہ محتاجی" کی تراکیب قابلِ داد ہیں۔

عاشق اور معشوق کے معاملات لاتعداد ہیں، عشق کی منزلیں آسان نہیں اور نہ ہی مختصر ہیں۔ ابتداء میں سہل دکھائی دیتی ہیں تو بعد میں مشکل، صرف یہی نہیں، جس قدر راستہ طے ہوتا ہے اتنا لمبا ہو جاتا ہے۔ غنیمت نے اسے خوبصورتی سے ادا کیا ہے۔

نگردد قطع هرگز جاده عشق از دویدن ها
که می بالد به خود این راه چون تاك از بریدنها (۷۹)

یہ دل کے عوالم تھے، دنیاوی زندگی کے موضوع پر بھی غنیمت کے بلیغ اشعار ہیں۔ دنیاوی رقابتوں کے سلسلے پر غور کیا جائے تو شطرنج کا نقشہ سامنے آتا ہے، شطرنج کی بساط پر مہرے چلتے ہیں، جنگ کرتے ہیں، مرتے ہیں، مگر کوئی مقصد پورا نہیں ہوتا، البتہ یہ سبق اخذ ہوتا ہے کہ دنیاداری کی مناقشات بے سبب ہیں۔

درین بساط بود بی سبب حریفان را　　　بسانِ مهره شطرنج خانه جنگیها (۸۰)

مگر متعدد بے کار افراد سے ایک پختہ کار اچھا، اس حقیقت کی دلیل غنیمت لشکر آرائی سے پیش کرتے ہیں، اگر جرنیل یا سپہ سالار کی ہدایت مشعلِ راہ نہ ہو تو ہجوم سپاہ بے زمام اور ہرزہ گرد رہ جائے۔

یك مردِ کار به زهزاران نکرده کار　　　این نکته با سیاهی لشکر نوشته اند (۸۱)

دنیا میں جہاں مردانِ کار رہتے ہیں وہاں رند بھی رہتے ہیں، اور غنیمت رند کی حیثیت سے محتسب کے ساتھ اپنی جنگ کا حال پر لطف پیرایہ میں بیان کرتے ہیں، کہتے ہیں کہ ہم میخانے میں بیٹھے پی رہے تھے کہ تھانیدار صاحب (محتسب) آ پہنچے، نہ آؤ دیکھا نہ تاؤ، ڈنڈا چلانا شروع کر دیا کہ بھاگو یہاں سے، شراب پینا منع ہے، ہمیں کوئی چارہ کار نظر نہ آیا، لاٹھی کی ضرب کھا کر چلے آئے، مگر بدلہ لے لیا کہ جا کر اور پی لی، اچھوتا خیال ہے۔

انتقامِ می پرستان هم به نوعی دیگر است　　　محتسب گرزد مرا من رفتم و ساغر زدم (۸۲)

رند پیتے ہیں تو کیف کی تلاش میں پیتے ہیں۔ غنیمت ان کی جام بدست حالت سے نہایت عمدہ اور حسین تعلیل ڈھونڈتے ہیں۔

ہر شب متاعِ گم شدۂ عیش خویش را　　مستان چراغ جام به کف جستجو کنند (۸۳)

غنیمت دنیا دار تھا، متصوفانہ نکات سے سروکار نہ تھا، توحید کے مضمون پر معدودے چند شعر، ایک نعتیہ قصیدہ اور دو چار نعتیہ اشعار ہی اس پہلو کے عکاس ہیں، مگر پیرایہ گوارا ہے مثلاً توحید کا مضمون ہے، کہا ہے:

از بس خیال من شده لبریز جلوه اش　　هر جا که سر به سجده نهم نقشِ پای اوست (۸۴)

اور اگر سجدہ خلوص سے پُر ہو تو مٹی کا داغ جو ماتھے پر رہ جائے گا اس قدر قیمتی ہوگا کہ اہلِ وفا اسے مکارم اخلاق کا عنوان سمجھیں گے۔

بود مسوده سر نوشت اهل وفا　　زسجدۂ تو غباری که بر جبین باشد (۸۵)

قربِ خداوندی کے مضمون نے غنیمت کو دو نہایت عمدہ شعر دیئے ہیں، ایک میں ترک دنیا کے وسیلہ سے اس کے حصول کا نیا پیرایہ ہے۔

دست شستن ز الفت کونین　　هم وضو گشت هم دوگانهٔ ما (۸۶)

اور دوسرے شعر میں آستانہ ربوبیت پر حاضری کے تذکرہ میں بیدل سے ٹکر لی ہے۔ بیدل کا شعر ہے:

نگه هر جا رسد چو شبنم ز شرم می باید آب گردد
اگر بداند که بی محابا به جلوه گاهی که می خرامد (۸۷)

اب غنیمت کا شعر سنئے۔

نهاده پا برسرِ دو عالم گذشت از خود به گام اول
خبر ندارد کسی غنیمت به جلوه گاهِ که می خرامد (۸۸)

نعتیہ نمونہ ملاحظہ ہو، کسی خصوصیت کا حامل نہیں:

ای بهار هشت جنت در عرق ازروی تو　　قبلهٔ روحانیان طاقِ خم ابروی تو (۸۹)

غنیمت میں تنوع بیان کی قابلیت کا ثبوت اس امر سے بھی ملتا ہے کہ غنیمت نے فراق کے مضمون پر بہت طبع آزمائی کی ہے۔ اول ہر غزل میں نہیں تو ہر دوسری غزل میں "بی تو" (تیرے بغیر) کے تصور کے ماتحت شعر کہے گئے ہیں، مگر ہر بار نیا اسلوب ہے، صرف ایک ردیف "د" میں ایک درجن ایسے شعر ہیں جن میں سے دو شعر ایک ہی مضمون اور ایک ہی قسم کے تخیل سے مزین پیش کئے جاتے ہیں، جن سے قدرتِ بیان کا اندازہ ہو گا۔

دور از تو بر چمن چه قیامت گذشت دوش　　هر غنچه در فغان دهنِ داد خواه بود[۹۰]

بی تو در صحنِ گلستان بال ها برهم زدن　　بلبلان را دست برهم سودن افسوس بود[۹۱]

## مضمون آفرینی اور تخیل:

مضمون آفرینی اور تخیل بھی اسلوب بیان سے ہم آغوش ہوتے ہیں۔ غنیمت نیا مضمون کم پیدا کرتے ہیں، البتہ تخیل اور واقعیت نگاری کو ملا کر اس میں نئی کیفیت پیدا کرنے کی کوشش بہت کرتے ہیں۔

مثلاً اس زمانے میں روش تھی کہ صاحب جاہ لوگ حفظ ناموس کے لئے اپنی مہر کے نگینے کے نیچے زہر بھر دیتے تھے تا کہ اگر ضرورت پیش آئے تو اس سے زندگی ختم کر دی جائے، چونکہ ہر شخصی حکومت میں حالات کا بقا مزاجی تلون پر ہوتا ہے، اس لئے نام کی برتری بدنامی سے ہمہ وقت ہمکنار رہتی ہے کہ کس وقت نگاہِ حاکم بدلے اور عزت خاک میں مل جائے۔ غنیمت کا بیان دادطلب ہے:

زهر در زیرِ نگینی دارند ارباب دول　　خوبی این نامها را ننگ باشد در بغل[۹۲]

دولت والوں کے ساتھ ساتھ ملائیت کے ارکان بھی دولت فراہم کرنے کے در پے ہوتے ہیں اور اسی میں خوش نظر آتے ہیں۔ غنیمت ان کے افعال سے دلچسپ دلیل پیش کرتے ہیں۔

زاهدانِ خشك از دولت به خود بالیده اند　　شربتِ دینار نافع شد به این بیمار ها[۹۳]

رقابت کے مضمون پر غنیمت نے نیا خیال پیش کیا ہے۔ یار کی اغیار سے آمد و رفت باعثِ آشفتگی عاشق ہوتی ہے مثلاً عرفی کا بلیغ شعر ہے:

می روی با غیر و می گویی بیا عرفی تو هم　　لطف فرمودی برو کین پای را رفتار نیست[۹۴]

غنیمت کا تخیل اُس سے آگے بڑھتا ہے، غیر کی محبت تو در کنار غیر کا کوچۂ یار کی طرف فقط عزم ہی پریشانی خاطر کے لئے کافی ہے۔

کدام منزل مقصود بود مدنظر　　که غیر عزمِ سفر کرد و هوش من می رفت[۹۵]

گلاب کی مہک نے غنیمت کو اچھوتا خیال دیا ہے کہ اس میں خوشبو کی تیزی اس لئے آ گئی ہے کہ رات بھر معشوق کے گریبان میں کھلے ہوئے گلاب کا ہاتھ رہا:

می دهد بویی که طاقت رنگ می بازد ازو　　دستِ گل پنداری امشب در گریبان تو بود[۹۶]

حقائق زندگی کا بیان ہے۔

از پی اظهار غفران معصیت در کار بود　　نام شمع از دود مان شام روشن می شود[۹۷]

یعنی دنیا میں ہر چیز اضافی ہے، مغفرت ربانی بھی تب ظاہر ہو سکتی ہے جب گناہ موجود ہوں۔ غنیمت سے یوں پیش کرتے ہیں کہ شمع کو دیکھئے، اس کی قدر و قیمت شام سے پہلے نمایاں نہیں ہوتی، جب تک شام کی سیاہی پس منظر میں نہیں ہوگی، شمع کی روشنی اور سفید روشنی کا پتہ کیونکر چلے گا۔ دودمان کے معنی خانوادہ کے ہیں مگر شمع کی رعایت سے دود کا لفظ آیا ہے، ملک شام کی شمعیں مشہور تھیں تو اس رعایت سے دودمان شام سج گیا۔ ش اور م کے حروف کا تکرار نے رنگینی پیدا کر دی، خواہ خیال آرائی کا اظہار ہو خواہ مضمون بندی کی سعی، غنیمت ہر رنگ میں اپنے شعر کی عمارت کو لفظی رعایت پر استوار کرنے کے بہت شوقین ہیں اور ان کا دیوان ایسے اشعار سے بھرا ہوا ہے اور بسا اوقات اس شغف کی بدولت ان کا شعر محض لفظی نسبتوں کا مجموعہ رہ جاتا ہے۔ چنانچہ مثالیں کافی ہوں گی، شعر ہے:

خانۂ ما جلوہ گاہ کیست کز آشوب حسن  مى برد ہوش پری در سایۂ دیوارِ ما (۹۸)

چونکہ "دیوار" قافیہ کی گردان میں تھا اور دیوار خانہ سے متعلق ہے اور اس کا سایہ ہوتا ہے۔ اور سایہ کو پری سے مناسبت ہے اس لئے پری کے ہوش پراں ہو گئے، ورنہ شعر میں کوئی خاص بات نہیں ہے۔

طاقتِ بر خاستن چون گرد نمناکم نماند
خلق می داند کہ می خورد است و مست افتادہ است (۹۹)

گرد اگر گیلی ہو جائے تو اٹھنے کی طاقت کھو بیٹھتی ہے، انسان مٹی کا پتلا ہے اور اگر اس میں اٹھنے کی طاقت نہ رہے تو لوگ سمجھتے ہیں کہ اس نے شراب پی لی اور مست ہو گیا، انسان خاکی نژاد ہونے سے گیلی مٹی کی تشبیہ کا مورد ہوا مگر الفاظ بندی کے سوا مدعا عنقا ہے، اپنے عالم تحریر کا۔

پیش من دیدۂ آھوست چراغ خاموش
بسکہ صیادم ازین بادیہ چون باد گذشت (۱۰۰)

اس شعر میں الفاظ، صیاد، آہو، دیدہ، چراغ، بادیہ، باد، ایک دوسرے کی رعایت سے مجتمع ہونے کے سوا کوئی کیف پیدا نہیں کرتے۔

تا سرم در بند آن صد افگن بی باک بود
ذوق آغوش پری در حلقۂ فتراک بود (۱۰۱)

یہاں پھر وہی رعایتِ لفظی ہے، معنی یہ کہ جب سے میرا سر شکاری (اصطلاحاً معشوق) کے قبضہ میں آتا ہے، فتراک میں جاگزیں ہونا ایسے محسوس ہوتا ہے جیسے آغوشِ پری میں آ گیا ہو، صیاد کو پیا کی اور فتراک کو پری سے کوئی مناسبت نہیں، صرف قوافی کی مناسبت سے شعر پیدا کیا گیا ہے۔

به این ابروی محرابی چون در بیت الصنم آیی
قضا ها لازم آید سجدهٔ سهو برهمن را [۱۰۲]

ابرو معشوق کو خمدار ہونے کے سبب محراب سے تشبیہ دی جاتی ہے اور محراب سجدہ کے لئے مخصوص ہوتا ہے۔ غنیمت اس استعارہ کو ایسا پھیلاتے ہیں کہ اضداد جمع ہو جاتے ہیں، یعنی معشوق محرابی بھویں لے کر جب بتخانہ میں آتا ہے تو برہمن اس قدر بوکھلا جاتا ہے کہ بجائے اپنے بت کے معشوق کو سجدہ کرنے لگتا ہے، اور اس سجدۂ سہو پر قضا کا کفارہ لازم آتا ہے۔ سجدۂ سہو اور لزومِ قضا خالص اسلامی اصطلاحات ہیں، اور ایک برہمن کو ان سے کوئی نسبت نہیں، مگر اصطلاحی رعایت سے شعر کا ڈھانچہ قائم ہے۔

بہ ہیئت مجموعی غنیمت کی شاعری میں شگفتگی اور رجائیت، ابھار اور نشا کی کیفیت پائی جاتی ہے، جس کا ذکر انہوں نے خود ایک عمدہ شعر میں کیا ہے۔

در مذهب غنیمت منع است نا امیدی
هر رنج را طبیبی، هر درد را دوائیست [۱۰۳]

ان کی شاعری کی خصوصیات ذیل کی غزل میں مل سکتی ہیں:

## غزل

چراغِ نالهٔ مجنون که روشن کرده بود امشب
که صحرا از شکست رنگ لیلی داشت مهتابی
صدایی ریزش خون دلم مدهوش می دارد
زخون نابِ کبابِ خویشتن دارم می نابی
چو چشمم بود امشب خواب گاو یار آغوشم
نمی دانم به خوابش دیده ام یا دیده ام خوابی
ز قتلِ بی قراران آن چنانش شاد می بینم
که پنداری غنیمت کیمیا گر گشته سیمابی [۱۰۴]

## حواشی

(۱) سرخوش، محمد افضل، تذکرہ کلمات الشعرا، بہ تصحیح صادق علی دلاوری، شیخ مبارک علی اینڈ سنز، لاہور، ۱۹۴۲ء، ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۲) Rieu, Charles, Catalogue of the Persian Manuscripts in the British Museum, Vol: I-iii, London, 1879-83, Supplement London, 1895, 700/2.(مرتبین)

(۳) غنیمت کنجاہی، دیوان غنیمت، بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور، ۱۹۵۸ء، ص الف (پیش لفظ) (مرتبین)۔

(۴) ایضاً، ص ط (پیش لفظ) (مرتبین)۔

(۵) کلمات الشعرا کے مطبوعہ نسخہ میں عبارت اس طرح درج ہے۔ "غنیمت از خاکیان ہند، غنیمت بود" کلمات الشعراء، شیخ مبارک علی اینڈ سنز، لاہور، ۱۹۴۲ء، ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۶) دیوان غنیمت، ص ۵۷ (مرتبین)۔

(۷) ایضاً، ص ۱۸۳ (مرتبین)۔

(۸) ایضاً، صص ب-و (پیش لفظ) (مرتبین)۔

(۹) ایضاً، ص ۲۶۴ (مرتبین)۔

(۱۰) غنیمت کنجاہی، مثنوی نیرنگ عشق، بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور، ۱۹۶۲ء، ص ۲ (مرتبین)۔

(۱۱) دیوان غنیمت، ص ۳۰۱ (مرتبین)۔

(۱۲) ایضاً، ص ۳۰۷ (مرتبین)۔

(۱۳) ایضاً، ص ۳۱۲، مطبوعہ نسخے میں دوسرا مصراع یوں درج ہے:

که می بازد به نامش اسم اعظم عشق پنهانی

(مرتبین)

(۱۴) ایضاً، ص ۱۲۵ (مرتبین)۔

(۱۵) ایضاً، ص ۲۴۱ (مرتبین)۔

(۱۶) ایضاً، ص ۱۰۵ (مرتبین)۔

(۱۷) ایضاً، ص ۱۳۶ (مرتبین)۔

(۱۸) ایضاً، ص ۲۵۵ (مرتبین)۔

(۱۹) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۸، اصل مقالہ میں پہلا مصراع یوں درج ہے:

ندیدیم کشوری غارت گر پنجاب

(مرتبین)

(۲۰) دیوان غنیمت، ص ۱۱۹ (مرتبین)۔

(۲۱) ایضاً، ص ۱۴۰ (مرتبین)۔

(۲۲) ایضاً، ص ۲۲۲ (مرتبین)۔

(۲۳) ایضاً، ص ۲۲۳ (مرتبین)۔

(۲۴) ایضاً، ص ۱۸۵ (مرتبین)۔

(۲۵) ایضاً، ص ۳۳ (مرتبین)۔

(۲۶) ایضاً، ص ۱۱۱ (مرتبین)۔

(۲۷)　ایضاً، ص ۱۳۹ (مرتبین)۔

(۲۸)　ایضاً، ص ۱۶۴ (مرتبین)۔

(۲۹)　ایضاً، ص ۱۶۸ (مرتبین)۔

(۳۰)　ایضاً، ص ۱۹۵ (مرتبین)۔

(۳۱)　شعر العجم، شبلی، جلد چہارم، صفحہ ۱۴۷، "جہان آرا بیگم دختر شاہجہان ایک دن باغ کی سیر کو نکلی۔ باغ کے چاروں طرف پردہ کرایا، صیدی تہرانی چھپ کر بالا خانہ سے تماشا دیکھ رہا تھا۔ سواری سامنے آئی تو بے ساختہ مطلع پڑھا۔ بیگم نے سُن لیا تو حکم دیا شاعر کو سامنے لائیں، جب سامنے آیا تو شعر بار بار پڑھوایا اور پانچ ہزار روپیہ دے کر شہر بلا بدر دیا"۔
مولف دیوان غنیمت کو صیدی کے سعدی کے اشتباہ میں سہو ہوا ہے۔

(۳۲)　دیوان غنیمت، ص ۱۱۲ (مرتبین)۔

(۳۳)　ایضاً، ص ۲۳۱ (مرتبین)۔

(۳۴)　ایضاً، ص ۲۳۷ (مرتبین)۔

(۳۵)　ایضاً، ص ۲۳۸ (مرتبین)۔

(۳۶)　ایضاً، ص ۲۶۷ (مرتبین)۔

(۳۷)　ایضاً، ص ۱۷۶ (مرتبین)۔

(۳۸)　ایضاً، ص ۶۵ (مرتبین)۔

(۳۹)　حافظ شیرازی، شمس الدین محمد، دیوان غزلیات حافظ، انتشارات صفی علیشاہ، تہران، ۱۳۷۸ شمسی، ص ۱۷ (مرتبین)۔

(۴۰)　دیوان غنیمت، ص ۱۰۵ (مرتبین)۔

(۴۱)　مثنوی نیرنگ عشق، ص ۵۴ (مرتبین)۔

(۴۲)　ایضاً، ص ۱ (مرتبین)۔

(۴۳)　ایضاً، ص ۱ (مرتبین)۔

(۴۴)　ایضاً، ص ۱۰ (مرتبین)۔

(۴۵)　ایضاً، ص ۱۳ (مرتبین)۔

(۴۶)　ایضاً، ص ۲۱ (مرتبین)۔

(۴۷)　ایضاً، ص ۲۱: اصل مقالہ میں تیسرے شعر کا پہلا مصراع یوں درج ہے:

بسرعت آن دگر خوانان سبق را

(مرتبین)

(۴۸)　ایضاً، ص ۲۱: اصل مقالہ میں چوتھے شعر کا پہلا مصراع یوں درج ہے:

شد اول از پیشانی دل

(مرتبین)

(۴۹) ایضاً،ص۳۳ (مرتبین)۔

(۵۰) ایضاً،ص۴۱ (مرتبین)۔

(۵۱) ایضاً،ص۴۱ (مرتبین)۔

(۵۲) ایضاً،ص۴۲ (مرتبین)۔

(۵۳) ایضاً،ص۴۲ (مرتبین)۔

(۵۴) دیوان غنیمت،ص۶۶ (مرتبین)۔

(۵۵) ایضاً،ص۱۸۰ (مرتبین)۔

(۵۶) ایضاً،ص۷۸ (مرتبین)۔

(۵۷) ایضاً،ص۱۲۵ (مرتبین)۔

(۵۸) ایضاً،ص۱۰ (مرتبین)۔

(۵۹) ایضاً،ص۱۰۷ (مرتبین)۔

(۶۰) ایضاً،ص۷ (مرتبین)۔

(۶۱) ایضاً،ص۱۸ (مرتبین)۔

(۶۲) یہ شعر مطبوعہ نسخہ میں نہیں ہے (مرتبین)۔

(۶۳) یہ شعر مطبوعہ نسخہ میں نہیں ہے (مرتبین)۔

(۶۴) دیوان غنیمت،ص۳۵ (مرتبین)۔

(۶۵) یہ شعر غالب کے دیوان میں موجود نہیں ہے (مرتبین)۔

(۶۶) دیوان غنیمت،ص۱۱۶ (مرتبین)۔

(۶۷) ایضاً،ص۲۶۷ (مرتبین)۔

(۶۸) ایضاً،ص۲۶۱ (مرتبین)۔

(۶۹) ایضاً،ص۸۷ (مرتبین)۔

(۷۰) ایضاً،ص۲۸۱ (مرتبین)۔

(۷۱) ایضاً،ص۱۲۳ (مرتبین)۔

(۷۲) ایضاً،ص۱۳۰ (مرتبین)۔

(۷۳) ایضاً،ص۴ (مرتبین)۔

(۷۴) ایضاً،ص۱۵۹ (مرتبین)۔

(۷۵) ایضاً،ص۱۵۱ (مرتبین)۔

(۷۶) ایضاً،ص۲۰۳ (مرتبین)۔

(۷۷) غالب، اسد اللہ خان، دیوان غالب اردو، ترتیب و تصحیح امتیاز علی عرشی، انجمن ترقی اردو، علی گڑھ، ۱۹۵۱ء،ص۱۵۳ (مرتبین)۔

(۷۸) دیوان غنیمت،ص۲۶۳ (مرتبین)۔

(۷۹) ایضاً، ص ۳ (مرتبین)۔

(۸۰) ایضاً، ص ۱۴ (مرتبین)۔

(۸۱) ایضاً، ص ۱۵۴ (مرتبین)۔

(۸۲) ایضاً، ص ۲۲۲ (مرتبین)۔

(۸۳) ایضاً، ص ۱۰۶ (مرتبین)۔

(۸۴) ایضاً، ص ۶۰ (مرتبین)۔

(۸۵) ایضاً، ص ۱۳۳ (مرتبین)۔

(۸۶) ایضاً، ص ۴۵ (مرتبین)۔

(۸۷) بیدل، عبدالقادر، کلیات دیوان، بہ تصحیح خال محمد خستہ و خلیل اللہ خلیلی، بہ اہتمام حسین آ ہی، تہران، ۱۳۶۶ ھجری شمسی، ص ۴۷۳ (مرتبین)۔

(۸۸) دیوان غنیمت، ص ۱۵۲ (مرتبین)۔

(۸۹) ایضاً، ص ۲۹۰ (مرتبین)۔

(۹۰) ایضاً، ص ۱۱۵ (مرتبین)۔

(۹۱) ایضاً، ص ۱۱۸ (مرتبین)۔

(۹۲) ایضاً، ص ۲۱۳ (مرتبین)۔

(۹۳) ایضاً، ص ۲۰ (مرتبین)۔

(۹۴) عرفی شیرازی، جمال الدین محمد، کلیات عرفی شیرازی، جلد اول، بہ کوشش و تصحیح ولی الحق انصاری، انتشارات دانشگاہ تہران، تہران، ۱۳۷۸ شمسی، ص ۴۱۱ (مرتبین)۔

(۹۵) دیوان غنیمت، ص ۷۵ (مرتبین)۔

(۹۶) ایضاً، ص ۱۰۳ (مرتبین)۔

(۹۷) ایضاً، ص ۱۴۷ (مرتبین)۔

(۹۸) ایضاً، ص ۸ (مرتبین)۔

(۹۹) ایضاً، ص ۹۱ (مرتبین)۔

(۱۰۰) ایضاً، ص ۴۳ (مرتبین)۔

(۱۰۱) ایضاً، ص ۱۱۴ (مرتبین)۔

(۱۰۲) ایضاً، ص ۱۴ (مرتبین)۔

(۱۰۳) ایضاً، ص ۸۸ (مرتبین)۔

(۱۰۴) ایضاً، ص ۲۷۶ (مرتبین)۔

[ظ]ہور نوشاہی

# مولانا غنیمت کنجاہی ☆

مولانا غنیمت کنجاہی نوشاہی فارسی ادب کے ان معروف شعراء میں سے ہیں جن پر سرزمین پنجاب اس وقت تک فخر و ناز کرے گی جب تک یہاں فارسی ادب کا ذوق باقی ہے۔ انہوں نے غیر ملکی ہونے کے باوجود فارسی زبان پر وہ قدرت حاصل کی کہ اساتذۂ فن ان کے حضور میں تحسین پیش کرنے پر مجبور ہوئے۔ ایسی ہستیاں بظاہر دنیا سے روپوش ہو جاتی ہیں لیکن روحانی طور پر ہمیشہ زندہ رہتی ہیں۔ ان کے اقوال اور ان کے کلام دنیا کے لئے مشعل راہ اور قندیل بزم کی حیثیت رکھتے ہیں۔

مولانا غنیمت کی سوانح حیات کا موضوع گذشتہ اڑھائی صدی سے فارسی زبان و ادب کے شائقین کے لئے ایک عقدہ سا بنا ہوا ہے۔ اسے جو کوئی بھی سلجھانے کی کوشش کرتا ہے خود اس میں الجھ جاتا ہے۔ یہی سبب ہے کہ اس عظیم المرتبت اور قادر الکلام شاعر کی زندگی کے بہت سے پہلو ابھی تک پردۂ خفا میں ہیں۔

ہمیں اس بات کا پورے طور پر اعتراف کرنا پڑے گا کہ اس طویل عرصے میں بیسیوں تذکرہ نویسوں اور سوانح نگاروں نے مولانا کے حالات زندگی پر قلم اٹھائے لیکن وہ سب بعض بنیادی غلط فہمیوں میں مبتلا ہو کر کوئی صحیح اور جامع حقیقت پیش نہ کر سکے۔ بالخصوص پچھلی نصف صدی سے وہ عجیب و غریب باتیں مولانا کے متعلق لکھی جارہی ہیں جو نہایت درجہ حیرت انگیز اور مضحکہ خیز ہیں۔ یہ غلط فہمیاں متقدمین تذکرہ نگاروں کے معمولی سے الجھاؤ سے ظہور پذیر ہوئیں۔ بعد میں وقتاً فوقتاً ان میں اضافے ہوتے رہے ہیں، حتیٰ کہ دور حاضر میں یہ ایک اچھے خاصے من گھڑت افسانے کی شکل اختیار کر گئی ہیں۔

چونکہ ان دنوں مولانا غنیمت کے کلام کو از سر نو طبع کر کے عوام کے سامنے پیش کیا گیا ہے، اس لئے میں ضروری سمجھتا ہوں کہ آپ کی سوانح حیات کے متعلق چند ایک ایسی الجھنیں دور کر دوں جو اکثر اصحاب قلم کے لئے سنگ راہ بنی ہیں، تاکہ عوام آپ کے کلام سے روشناس ہونے کے ساتھ ساتھ آپ کے صحیح حالات زندگی سے بھی متعارف ہوں۔ اس سلسلے میں مندرجہ ذیل امور کی وضاحت نہایت اہم ہے:

(۱) مولانا غنیمت کا مربی یا سرپرست　　(۲) مولانا کے اساتذہ

(۳) مولانا کا سفر دہلی　　(۴) مولانا کا سنہ وفات

☆ اورینٹل کالج میگزین، لاہور، نومبر ۱۹۶۱ء، جلد ۳۸، عدد ۱، عدد مسلسل ۱۴۷، ص ۵۶-۷۹

(۵) یادگاریں　　　(۶) اعتراف عظمت

آیئے! اب مختلف تذکرہ نویسوں اور سوانح نگاروں کی نگارشات سامنے رکھ کر مندرجہ بالا عنوانات کے متعلق صحیح رائے قائم کریں۔

## مولانا غنیمت کا مربی یا سرپرست:

مولانا غنیمت کے حالات کے لئے ان معاصر کتابوں میں سے تذکرہ کلمات الشعراء مولفہ محمد افضل سرخوش زیادہ معتبر ہو سکتا تھا لیکن افسوس ہے کہ اس میں آپ کے معمولی سے تعارف کے سوا کچھ نہیں ملتا۔ سرخوش مولانا سے آشنا تھے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ تعلق آپ کے سفر دہلی کے دوران میں پیدا ہوا، لیکن یہ وثوق کے ساتھ نہیں کہا جا سکتا کہ یہ ملاقات کب اور کس طرح ہوئی۔ تاہم مولانا غنیمت کی سرخوش کے ساتھ گہری دوستی یا شاید مکمل رسم و راہ تھی۔ کیونکہ مولانا کے کلام میں جہاں دوسرے ہم عصر شعراء کا ذکر ملتا ہے سرخوش کے متعلق کہیں کوئی اشارہ نہیں پایا جاتا۔ ویسے سرخوش مولانا کی شخصیت سے ذاتی طور پر متاثر نہیں تھے۔ لیکن انہوں نے مولانا کے متعلق ''غنیمت از خاکیان ہند غنیمت بودہ''[۱] پر ہی اکتفا کیا ہے۔

کلمات الشعراء کے بعد ہمارے سامنے جو دوسرا تذکرہ آتا ہے وہ ثواقب المناقب ہے یہ تذکرہ مولانا غنیمت کے برادر زادہ مولانا محمد ماہ صداقت کنجاہی نے ۱۱۲۶ھ میں لکھا۔ یہی سال سرخوش کا سنہ وفات ہے۔ یہ تذکرہ خاندان قادریہ نوشاہیہ کے حالات پر مشتمل ہے۔ اس میں بھی مولانا کے متعلق کوئی خاص معلومات نہیں ملتیں۔ مؤلف نے صرف اتنا اشارہ کیا ہے کہ مولانا میرے چچا تھے۔ یہ ذکر مولانا کے مرشد ارشد سید صالح محمد گیلانی نوشاہی سادہ چکی کے حالات میں ہے۔ لکھتے ہیں: ''یکے از یاران سید شیرازہ بند مجموعہ استقامت میاں محمد اکرم غنیمت عم مؤلف رسالہ کہ مثنوی نیرنگ عشق آن طاؤس گلزار بہشت شہرت دارد''[۲]۔

ثواقب المناقب کے بعد تیسری کتاب تذکرہ حسینی ہے۔ جس میں کسی قدر مولانا کے حالات ملتے ہیں۔ تذکرہ حسینی کے مؤلف حسین دوست خاں سنبھلی ہیں۔ جنہوں نے یہ تذکرہ ۱۱۶۳ھ میں مکمل کیا اور اس کا قطعۂ تاریخ یوں کہا ہے:

این نسخه چون یافت زیب اتمام
تاریخ شدش "خجسته انجام"[۳]

حسین دوست نے مولانا کے جو حالات لکھے ہیں ان میں اک گونہ تحقیقی جھلک پائی جاتی ہے۔ انہوں نے مولانا کا وطن معلوم کیا ہے اور آپ کے مربی اور سرپرست کے متعلق تحقیق کرنے کی زحمت بھی گوارا کی ہے۔ مگر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس مرحلے کو پوری کامیابی سے طے نہیں کر سکے۔ کیونکہ انہوں نے جو کچھ اس بارے

میں لکھا ہے وہ قرین قیاس نہیں ہے۔ تذکرے کی عبارت یہ ہے:

> شاعر مکرم محمد اکرم متخلص به غنیمت از مفتی زاده های قصبه کنجاه بوده، من مضافات گجرات شاه دولا۔ در عهد عالمگیر بادشاه به خدمت نواب مکرم خان بسر می برد و مثنوی متضمن عشق عزیز پسر نواب مذکور و حسین پسری رقاص شاهد نام بسیار به مزه گفته"[۴]

اس بیان پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مؤلف نے غلط فہمی کا شکار ہو کر غنیمت کو نواب مکرم خاں کے دربار سے وابستہ کیا ہے۔ مؤلف مذکور کے ذہن میں شاید نواب مکرم خاں کا نام اس لئے آیا کہ وہ مولانا کا معاصر تھا اور ان ایام میں لاہور کا گورنر تھا۔ گجرات مغلیہ زمانے میں مضافات لاہور میں شمار ہوتا تھا۔ مغلیہ نظام حکومت میں لاہور ایک مستقل صوبہ تھا اور گجرات اس کا عمال تھا اور اسے بعض خاص وجوہ سے اچھی شہرت حاصل تھی[۵]۔ گجرات کی اہمیت اور لاہور سے تعلق کی بنا پر مؤلف کو لامحالہ یہ خیال گزرا ہوگا کہ مولانا غنیمت جیسا جلیل القدر شاعر یقیناً حاکم شہر کا مصاحب ہی ہوگا، مگر وہ عقیدت کے جوش میں اس بات کو فراموش کر گئے کہ نواب مذکور کے ماحول اور خانگی زندگی کا مطالعہ بھی ضروری ہے، انہیں چاہیے تھا کہ اس بارے میں کچھ لکھنے سے پہلے اچھی طرح تحقیق کر لیتے۔ انہوں نے یہ لکھا ہے کہ مثنوی نیرنگ عشق کا ہیرو "عزیز" نواب مکرم خاں کا بیٹا ہے حالانکہ معاصر کتب تاریخ اور تذکرے یہ لکھتے ہیں کہ نواب مکرم خاں اولاد نرینہ سے محروم تھا۔ البتہ عبید اللہ اس کا متبنیٰ تھا۔ چنانچہ نواب شاہنواز خاں مآثر الامرا میں لکھتے ہیں کہ "لا ولد بوذ" آگے چل کر لکھتے ہیں "عبیداللہ نامی متبنای او مشهور است"[۶] اس واضح بیان کے بعد عبدالعزیز، جس کے عشق کی داستان مولف تذکرہ کے بیان کے مطابق مولانا غنیمت نے لکھی ہے، نواب مذکور کا بیٹا کیسے ہوسکتا ہے؟ یہ وہ پہلی غلطی تھی جس نے باقی سوانح نگاروں کو غلط راستے پر ڈال دیا اور وہ یکے بعد دیگرے اس بیان کو دہراتے چلے گئے۔ جس کی وجہ سے یہ داستان حقیقت بن گئی۔

اس کے بعد تذکرہ گل رعنا ہمارے سامنے آتا ہے۔ اس کے مؤلف شفیق اورنگ آبادی ہیں۔ تذکرے کی تکمیل مولف کے اپنے بیان کے مطابق ۱۱۸۱ھ میں ہوئی۔ انہوں نے مؤلف تذکرہ حسینی کے پیدا کردہ شبہات کو دور کرنے کی ایک کامیاب کوشش کی ہے۔ انہوں نے مولانا غنیمت کا سرپرست اور مربی نواب مکرم خاں کی بجائے میرزا ارتق بیگ کو لکھا ہے جو اس زمانے میں فوجدار سیالکوٹ تھا:

> "غنیمت محمد اکرم کنجاهی، کنجاه قصبه ای است از توابع

گجرات شاه دوله مضافات صوبه لاهور۔ غنیمت از مغتنمات روزگار بود و مشق سخن به خدمت میر محمد زمان راسخ می گذرانید۔ او این حال به همراهی میرزا ارتق بیگ فوجدار سیالکوت بسر می برد۔ در آن ایام میرزا عبدالعزیز خلف میرزای مذکور بر شاهد نامی امرد پسری که از رقاصان بود تعشق بهم رساند، و کارش به رسوایی کشید۔ غنیمت که از هم صحبتان و غمخواران آن عزیز مصر عشق بود، به موجب فرمایش میرزا ارتق بیگ این قصه را که هزار و پانصد بیت موافق اعداد غنیمت باشد مسمی به نیرنگ عشق موزون کرد، که غازهٔ حسن قبول به جبین دارد۔ در مثنوی حرف بسیار به مزه می زند"[7]۔

اس اقتباس سے مولانا غنیمت کے متعلق مندرجہ ذیل امور کا اٹل فیصلہ ہو جاتا ہے:

(۱) مولانا غنیمت کا مربی اور سرپرست نواب مکرم خاں گورنر لاہور نہیں بلکہ میرزا ارتق بیگ فوجدار سیالکوٹ تھا۔

(۲) مثنوی نیرنگ عشق کا ہیرو عزیز نواب مکرم خاں کا بیٹا نہ تھا بلکہ میرزا ارتق بیگ کا بیٹا تھا اور مثنوی نیرنگ عشق میرزا مذکور ہی کے اشارے سے لکھی گئی۔

(۳) مولانا غنیمت لاہور میں رہائش پذیر کبھی نہیں ہوئے بلکہ سیالکوٹ ہی میں رہے ہیں۔ لاہور میں تو وہ فقط سیر کے لئے آئے ہیں اور اس شہر کے حسن کی تعریف کی ہے:

زین بتانی که به لاهور غنیمت دیدم
در جگر تیر کمان گر پسری کارگر است[8]

اس کے علاوہ جہاں ثواقب المناقب میں صداقت مولانا کی وفات کا واقعہ بیان کرتے ہیں، لکھتے ہیں: "هرگاه در راه لاهور قصیده عمر آن زخمی خنجر شوق به مقطع نزع که هیچکس طاقت گریز از آن ندارد، پیوست"[9] یعنی (آپ اپنی جائے رہائش سے گاؤں کی طرف لائے جا رہے تھے) کہ "لاہور کے راستے میں آپ کے رشتہ زیست کو نزع کے خنجر نے جس سے کسی کو طاقت گریز نہیں کاٹ دیا"۔

اس سے بھی یہ معلوم ہوتا ہے کہ مولانا غنیمت لاہور میں نہیں بلکہ سیالکوٹ میں سکونت پذیر تھے اور لاہور کے راستے گھر لائے جا رہے تھے۔

شفیق اورنگ آبادی کے تذکرے کے بعد جس معتبر تذکرے کا نام لیا جا سکتا ہے وہ نشترِ عشق ہے۔ اس کے مصنف حسین قلی خاں ہیں۔ تذکرہ ۱۲۳۳ھ میں تالیف ہوا۔ حسین قلی خاں کی رائے بھی مولانا کے بارے میں تقریباً وہی ہے جو شفیق کی ہے۔ عبارت بھی شفیق سے ملتی جلتی ہے۔ انہوں نے بھی مولانا غنیمت کا مربی میرزا ارتق بیگ فوجدار سیالکوٹ کو قرار دیا ہے۔ مندرجہ ذیل عبارت سے یہ حقیقت واضح ہوتی ہے:

"میرزا عبدالعزیز خلف والی سیالکوت به محبت امرد پسری رقاص دل از دست داده و به مرتبه فریفته به جمال او گردیده که انگشت نمای خاص و عام شد۔ غنیمت که به خدمت وی حاضر بود، مثنوی نیرنگ عشق بر احوال آن عشق موزون ساخت۔"[10]

نشترِ عشق کے علاوہ مندرجہ ذیل تذکرے ایسے ہیں جن میں مولانا کے حالات مجمل طور پر درج ہیں۔ عبارات کا تقریباً ایک سا مفہوم ہے اور کوئی نئی بات نہیں۔ مولانا کے بارے میں سب نے یہی لکھا ہے کہ آپ کنجاہ کے مفتی زادوں سے تھے۔ سید محمد زماں راسخ کے شاگرد تھے۔ مثنوی نیرنگ عشق جو رنگینی مضامین اور متانت کلام میں اپنی نظیر آپ ہے ان کے حسن تخیل کا ایک نمونہ ہے وغیرہ وغیرہ۔ ان میں:

| | | |
|---|---|---|
| تذکرۂ مجمع النفائس قلمی | مولفہ علی خان آرزو | تالیف ۱۱۶۸ھ |
| تذکرہ مخزن الغرائب قلمی | مولفہ احمد علی ھاشمی | تالیف ۱۲۱۸ھ |
| تذکرہ ریاض الشعراء قلمی | مولفہ قلی والہ داغستانی | تالیف ۱۲۵۱ھ |
| تذکرہ سلسلۃ الاولیا قلمی | مولفہ مولوی محمد صالح کنجاہی | تالیف ۱۲۶۷ھ |
| تذکرہ انیس العاشقین (روٹو گراف) | مولفہ رتن سنگھ زخمی | تالیف ۱۲۳۰ھ تا ۱۲۴۰ھ غالباً |
| اور تذکرہ شمع انجمن مطبوعہ | مولفہ نواب صدیق حسن خاں | تالیف ۱۲۹۲ھ |

ان میں سے صرف مولف مخزن الغرائب نے آپ کو محمد اکرم غنیمت لاہوری لکھا ہے[11] اور اس کی وجہ میں پہلے عرض کر چکا ہوں۔

ان کتابوں پر مولانا کے بارے میں ہمارا پرانا قلمی مواد ختم ہو جاتا ہے۔ تیرہویں صدی کے آغاز کے بیس تیس برس میں لکھا ہوا مواد میری نظر سے نہیں گذرا اور مجھے غالب یقین ہے کہ اس عرصہ کی سوانحی تصانیف بہت کم ہوں گی کیونکہ یہ زمانہ بڑی افراتفری کا ہے۔

اب ہم سنہ ہجری کو چھوڑ کر سنہ عیسوی کو لیتے ہیں اور مولانا کی سوانح حیات پر دوسرے مواد کا جائزہ لیتے ہیں۔

۱۹۲۶ء میں نظامی بدایونی نے قاموس المشاہیر لکھی اس میں مولانا کا ذکر ملتا ہے[۱۲] لیکن برائے نام چند سطریں ہیں جو محض مدحیہ جملوں پر مشتمل ہیں۔

۱۹۲۷ء میں لیڈن سے انسائیکلوپیڈیا آف اسلام شائع ہوا۔ اس کے مولفین کی مولانا کے متعلق عجیب و غریب رائے ہے۔ وہ لکھتے ہیں: ''محمد اکرم غنیمت فارسی شاعر جو ۱۱۰۶ھ سے ۱۱۰۸ھ تک لاہور کے گورنر رہے۔ وہ مثنوی نیرنگ عشق کے مصنف ہیں جو ہندوستان میں بہت ہر دلعزیز ہے''[۱۳]۔ مولفین نے مکرم کو اکرم پڑھا اور مولانا کو لاہور کا گورنر سمجھا۔

۱۹۳۷ء اور ۱۹۴۰ء کے درمیان مولانا شرافت نوشاہی (اولاد حضور سلطان العارفین حضرت نوشہ گنج بخش قدس سرہٗ) نے اپنی کتاب شریف التواریخ کی تالیف شروع کی۔ مولانا موصوف خاندان نوشاہیہ کے ایک بزرگ اور محقق ہیں۔ شریف التواریخ خاندان قادریہ نوشاہیہ کے مشائخ کا تذکرہ ہے۔ یہ تین جلدوں میں ہے (اگرچہ غیر مطبوعہ ہے لیکن چونکہ زمانہ تالیف کے اعتبار سے اسی مقام پر ذکر کے لائق تھا، لہٰذا قارئین سے معذرت خواہ ہوں)۔ تیسری جلد میں مؤلف موصوف نے حضرت نوشہ گنج بخش قدس سرہٗ کے بالواسطہ مریدوں کے حالات درج کیے ہیں۔ مولانا غنیمت چونکہ خاندان نوشاہیہ کے حلقہ بگوش تھے اس لئے ان کے حالات بھی اس حصے میں درج ہیں۔ شرافت صاحب نے اس سلسلے میں کسی معتبر کتاب یا مستند تذکرے کو استعمال نہیں کیا، بلکہ بیشتر سینہ بسینہ روایات ہی کو لکھنا کافی سمجھا۔ انہوں نے مولانا غنیمت کے وطن موروثی کنجاہ میں جا کر بڑے بوڑھوں سے باتیں سنی اور انہیں مستند سمجھتے ہوئے درج کتاب کر دیا۔ ظاہر ہے کہ ان ذرائع سے لکھی ہوئی بات مستند نہیں ہو سکتی جب تک اس کا ثبوت تاریخ سے بھی نہ مل جائے۔ شرافت صاحب نے اپنی کتاب میں پوری پوری کوشش کی کہ مولانا غنیمت کو سرتاپا ایک صومعہ نشین صوفی اور ایک ملامتی درویش ثابت کیا جائے۔ لیکن غنیمت ایسے نہ تھے۔ مولانا غنیمت صوفی ضرور تھے لیکن صومعہ نشین ہرگز نہ تھے۔

۱۹۴۲ء میں شیخ صادق علی دلاوری ایم۔اے کو، جو ان دنوں پنجاب یونیورسٹی میں ریسرچ سکالر تھے، مولانا غنیمت کے حالات جمع کرنے کا اشتیاق ہوا۔ وہ آپ کے وطن کنجاہ گئے اور وہاں سے انہیں مولانا شرافت نوشاہی کا پتا مزار غنیمت کے اندر پنسل سے لکھا ہوا ملا۔ چنانچہ دلاوری صاحب پتا نقل کر کے مولانا شرافت کی جائے سکونت موضع ساہنپال شریف بھی گئے (جو کنجاہ سے چند میل کے فاصلے پر ہے) مولانا شرافت نے انہیں کتاب شریف التواریخ کے مسودات دکھائے۔ دلاوری صاحب نے اس میں درج شدہ حالات کو بعض تذکروں سے مختلف پایا، چنانچہ انہوں نے بلا تامل شریف التواریخ سے اقتباسات لینے شروع کیے اور لاہور آ کر ان اقتباسات میں چند اضافوں کے ساتھ اورینٹل کالج میگزین مئی ۱۹۴۲ء میں ایک مقالہ بعنوان ''غنیمت کنجاہی'' لکھ

کر شائع کروایا(۱۴)۔ اس جگہ مجھے اس بات کا پورے طور پر اعتراف کرنا پڑے گا کہ مولانا غنیمت کی سوانح حیات کے متعلق بعض حقائق کی جستجو میں انہوں نے جتنی عرق ریزی کی ہے وہ انہیں کا حصہ تھا اور ان کی سعی فی الحقیقت قابل تحسین ہے۔ مولانا کے وطن کا تعین اور مولانا کے خاندان کے بارے میں مفصل معلومات ان تحقیقات میں نمایاں حیثیت رکھتی ہیں۔ لیکن مولانا کے سرپرست کے متعلق انہوں نے جو کچھ لکھا ہے وہ حقیقت پر مبنی نہیں ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ دلاوری صاحب کو صحیح واقعات کا کچھ کچھ اندازہ ہو رہا تھا۔ لیکن انہوں نے اس کی گرہ کشائی کی مزید کوشش نہ کی اور جب دیکھا کہ یہ مسئلہ اب زیادہ الجھ گیا ہے تو ناچار بحث کا اختتام ان الفاظ پر کر دیا:۔

"مذکورہ بالا بیانات سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ یہ قصہ مولانا کے چشم دید حالات پر مبنی ہے اور اس کا ہیرو عزیز ان کے محسن نواب مکرم خاں ناظم لاہور کا فرزند تھا۔ صرف نشتر عشق میں عزیز کو والی سیالکوٹ کا لڑکا لکھا ہے۔ باقی سب تذکرے اس پر متفق ہیں کہ عزیز نواب مکرم خاں ناظم لاہور کا بیٹا تھا۔ اس لئے نشتر عشق کا بیان غلط معلوم ہوتا ہے۔ جہاں تک مولانا کے چشم دید ہونے کا تعلق ہے۔ مثنوی میں اس کا کافی ثبوت ہے۔ عزیز کے سلسلے میں مثنوی کے مطالعے سے کوئی خاص واقفیت بہم نہیں پہنچتی صرف اس قدر آشکار ہوتا ہے کہ وہ حاکم وقت کا بیٹا تھا اور ولی عہد تھا۔

سر و سرخیل مجلس نوجوانی    بہ علم عشق بازی نکتہ دانی
بہ رنگ فکر خود صاحب تمیزی    چو نام خویش در دل ہا عزیزی
مہین فرزند والا شان امیری    سکندر شوکت افلاطون وزیری
دران فرمان روایی ہای موجود    ولی عہدش اگر بود آن پسر بود

ان اشعار سے تذکرہ حسینی کے اس بیان کی تائید ہوتی ہے کہ اس قصہ کا ہیرو عزیز نواب مکرم خاں کا بیٹا تھا مگر مآثر الامرا میں نواب موصوف کے حالات دیکھنے سے معلوم ہوا کہ آپ لاولد تھے ایک متبنیٰ آپ نے بنایا تھا جس کا نام عبیداللہ تھا: "لاولد بود۔ عبیداللہ نامی متبنای او مشہور است"۔ مآثر الامراء کے اس بیان سے تذکرہ حسینی اور حاشیہ نگاروں کے بیان کی تردید ہو جاتی ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ پھر وہ والا شان امیر کون تھا جس کا عزیز فرزند اور ولی عہد تھا۔ خود مولانا نے مثنوی میں اس کا نام نہیں لیا اور نہ ہی اس جگہ کا نام لکھا ہے جس کا وہ فرمانروا تھا۔ ہاں البتہ یہ صاف ظاہر ہے کہ یہ واقعہ پنجاب میں رونما ہوا۔

درین کشور کہ پنجابش بود نام
فقیری بود بس نیکو سرانجام

یہ بات پایہ تکمیل کو پہنچ چکی ہے کہ مولانا غنیمت نواب مکرم خاں کے دربار کے ساتھ تعلق رکھتے تھے"(۱۵)۔

ولاوری صاحب کے مندرجہ بالا بیان سے ان کی ذہنی پریشانی کا بخوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے مزید برآں اس سے چند ایک نہایت ہی عجیب وغریب اور پر مزاح باتیں ظاہر ہوتی ہیں۔ مثلاً سب سے پہلے یہ کہتے ہیں کہ ''مولانا غنیمت نے مثنوی میں چشم دید واقعات لکھے ہیں'' حالانکہ یہ حقائق کے بالکل برعکس ہے کیونکہ سیر مکتب والا واقعہ تو مولانا کے عالم استغراق و وجدان سے ہی تعلق رکھتا ہے۔ اس سے ان کی ذات کا عملی طور پر کوئی تعلق نہیں۔ دوسری جگہ لکھتے ہیں ''صرف نشتر عشق میں عزیز کو والی سیالکوٹ کا لڑکا لکھا ہے۔ باقی سب تذکرے اس امر پر متفق ہیں کہ عزیز نواب مکرم خاں کا بیٹا تھا'' حالانکہ ولاوری صاحب نے چند ایک کتب کے سوا مولانا کے حالات پر کوئی اور مواد نہیں دیکھا جن میں ایک نے تو عزیز کو والی سیالکوٹ کا بیٹا لکھا ہے ایک نے ناظم لاہور کا اور دو تین بالکل خاموش ہیں۔

اب آگے ملاحظہ فرمایئے مثنوی کے چار اشعار دیئے ہیں، جن میں کہیں کسی نواب کا نام نہیں اور نیچے لکھتے ہیں۔ ''ان اشعار سے تذکرہ حسینی کے اس بیان کی تائید ہوتی ہے کہ اس قصہ کا ہیرو عزیز نواب مکرم خاں کا بیٹا تھا''۔

اس کے بعد مآثرالامراء کے مطالعے سے اس بات پر حیرت اور تعجب کا اظہار کرتے ہیں ''پھر وہ والا شان امیر کون تھا جس کا عزیز فرزند اور ولی عہد تھا۔ خود مولانا نے مثنوی میں اس امیر کا نام نہیں لیا اور نہ ہی اس جگہ کا نام لکھا ہے جہاں کا وہ فرمانروا تھا'' اور خود ہی آخر میں فیصلہ دے دیتے ہیں کہ ''یہ بات پایۂ تکمیل کو پہنچ چکی ہے کہ مولانا غنیمت نواب مکرم خاں کی بارگاہ سے تعلق رکھتے ہیں'' غرض کہ ولاوری صاحب نے بات کو الٹا سیدھا کر کے مولانا غنیمت کو جبراً نواب مکرم خاں کے دربار سے منسلک کر ہی دیا۔ حالانکہ یہ بات قابل قبول نہیں ہے اور حقیقت وہی ہے جو میں پہلے عرض کر چکا ہوں۔ شفیق اورنگ آبادی کا یہ بیان کہ ''او این حال بہ همراهی میرزا ارتق بیگ فوجدار سیالکوٹ بسر می برد''(۱۶) درست ہے۔ اور مثنوی نیرنگ عشق کے ہیرو عبدالعزیز کو میرزا ارتق بیگ کا لڑکا تسلیم کرنے میں کچھ تامل نہیں ہو سکتا(۱۷)۔

ولاوری صاحب کا یہ مقالہ اورینٹل کالج میگزین میں اشاعت پذیر کیا ہوا، گویا پنجاب یونیورسٹی کی دنیائے تحقیق کے لئے ایک سند اور ایک ناقابل تردید حقیقت بن گیا۔ اب جو محقق بھی مولانا غنیمت کے متعلق

میدان تحقیق میں آتا ہے، ولاوری صاحب کے مقالے کے کچھ چربے اڑاتا ہے۔ کچھ واقعات لے کر اپنی دانست میں ایک طویل مقالے کا اضافہ کر لیتا ہے۔ اس کا ایک واضح ثبوت دیوان غنیمت مطبوعہ پنجابی ادبی اکادمی کا پیش لفظ ہے (اس پر مفصل تبصرہ روزنامہ آزاد، لاہور، ۱۸-اکتوبر ۱۹۵۹ء میں ملاحظہ فرمائیے)۔

## مولانا غنیمت کے اساتذہ:

مولانا غنیمت کے اساتذہ میں نمایاں درجہ میر محمد زماں راسخ سرہندی کو دیا جاتا ہے۔

تذکرہ گل رعنا: ''وشق شعر بہ خدمت میر محمد زمان راسخ می گذرانید۔''(۱۸)

تذکرہ نشتر عشق: ''ومشق سخن بہ خدمت میر محمد زمان راسخ تخلص کردہ۔''(۱۹)

تذکرہ مجمع النفائس: ''از بعضی مسموع است کہ شاگرد میر محمد زمان راسخ بود۔''(۲۰) وغیرہ۔

لیکن یہ وہ زمانہ تھا جبکہ مولانا غنیمت پختہ سال ہو چکے تھے اور مشق شعر کے لئے میر صاحب مذکور کی خدمت میں جایا کرتے تھے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ مولانا غنیمت نے ابتدائی تعلیم و تربیت کن سے حاصل کی۔ ان امور کے متعلق جو صحیح روایات ملتی ہیں ان میں کنجاہ کے تین مفتی اور قاضی ہیں: قاضی خوشی محمد نور، قاضی رضی الدین اور قاضی ابو البقا کنجاہی۔ قاضی خوشی محمد نور اور قاضی رضی الدین دونوں بھائی تھے۔ ان سے مولانا غنیمت نے ابتدائی تعلیم حاصل کی۔ قاضی ابو البقا مولانا غنیمت کے حقیقی چچا تھے۔ جنہوں نے آپ کی تربیت میں کافی حصہ لیا۔ مولانا غنیمت کے والد ماجد اور یہ تینوں حضرات حضرت سلطان العارفین نوشہ گنج بخش قدس سرہٗ کے مرید تھے۔ ان کے حالات خاندان نوشاہیہ کے تذکروں مثلاً الاعجاز، ثواقب المناقب، کنز الرحمۃ اور تحائف قدسیہ وغیرہ میں ملتے ہیں۔

## مولانا کا سفر دہلی:

مولانا غنیمت کے سفر دہلی کا ثبوت دو ذرائع سے ملتا ہے۔ ان میں سے ایک تذکرہ کلمات الشعراء ہے جس میں سرخوش نے مولانا کے سفر کا ذکر کیا ہے اور دوسری برٹش میوزیم کے فارسی مخطوطات کی فہرست ہے جسے ریو نے مرتب کیا ہے۔ اس میں مثنوی نیرنگ عشق کے ایک مخطوطے کا تعارف کراتے ہوئے وہ لکھتا ہے کہ ''غنیمت کنجاہی، میر محمد زماں راسخ متوفی ۱۱۰۷ھ کے شاگرد تھے اور شہنشاہ عالمگیر کے محبوب شاعر تھے''(۲۱) (فہرست مخطوطات فارسی برٹش میوزیم، ص ۸۹۸)۔ اس عبارت سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ مولانا دہلی گئے اور اورنگ زیب عالمگیر کے دربار میں آپ کی رسائی ہوئی۔ حتیٰ کہ سلطنت کے بلند پایہ اور بادشاہ کے مقبول شعراء میں شمار ہوا۔ ان دو کے سوا کسی ذریعے سے مولانا کے سفر دہلی کے متعلق معلومات نہیں ملتیں۔ ولاوری صاحب اور مولانا شرافت

نوشاہی صاحب نے اس سفر کے متعلق جو جو افسانے تراشے ہیں وہ سب بے بنیاد ہیں۔ یہی غیر محقق باتیں دیوان غنیمت کے فاضل مرتب نے اپنے پیش لفظ میں نقل کر دی ہیں۔ مقام غور ہے کہ ایک شخص جو ایک وقت میں کسی فوجدار کا درباری اور مقبول بارگاہ ہے اس کی حالت ایک بھکاری فقیر جیسی کیسے ہوسکتی ہے کہ سرخوش اس کی صورت دیکھ کر اسے ایک گداگر تصور کرے؟ ایک جگہ لکھتے ہیں "مولانا نے جامع مسجد کی سیڑھیوں کے نیچے بیٹھ کر حقہ بھرا" ان کے اس جملے سے معلوم ہوتا ہے کہ جامع مسجد دہلی اس زمانے میں ایک "ڈیرے" کا کام بھی دیتی تھی جس میں ہر وقت آگ سلگتی رہتی کہ لوگ آ کر حقے بھرتے تھے اور پھر اس بات کی تو وضاحت فرمائی ہی نہیں گئی کہ آیا مولانا غنیمت نے حقہ جامع مسجد کی سیڑھیوں کے دائیں طرف بیٹھ کر بھرا تھا یا بائیں طرف، تاکہ اس کونے کی اہمیت فارسی ادب پر واضح ہو۔ ان بزرگوں کی تحقیق تو ایک طرف یہ بات بھی مسلم نہیں کہ مولانا غنیمت حقہ پیتے تھے۔ بہر کیف باوجود ایں ھمہ ہم دلاوری صاحب کی بعض تحقیقات کے بدل و جاں معترف ہیں۔

## سنہ وفات:

مولانا غنیمت کے سنہ وفات کے متعلق بھی دلاوری صاحب نے اپنے مقالے میں کوئی بات واضح نہیں کی۔ ان سے قبل تو کسی نے آپ کے سنہ وفات کا ذکر ہی نہیں چھیڑا تھا۔ دلاوری صاحب نے پہل کی لیکن بیان کو تشنہ وضاحت چھوڑ دیا۔ مولانا کے مزار پر جو کتبہ نصب ہے اس پر آپ کا سنہ وفات ۱۱۱۰ھ بالکل درست لکھا ہوا ہے یہ سنہ وفات آپ کے وطن کے لوگوں کی روایت یا تحقیق کے مطابق ہے۔ ممکن ہے کہ یہ ان کی سینہ بسینہ یادداشت کے مطابق ہو یا پھر یہ کتاب "تحفہ کنجاہ" سے ماخوذ ہو جو کنجاہ ہی میں لکھی گئی تھی۔ مندرجہ ذیل دو دلائل اس بیان کی تائید میں پیش کیے جاسکتے ہیں:

(۱) دلاوری صاحب لکھتے ہیں "سرخوش نے تذکرہ کلمات الشعراء اولاً ۱۰۹۳ھ میں لکھا اور ۱۱۰۸ھ میں یا اس کے بعد اس پر نظر ثانی کر کے دوبارہ مرتب کیا"[۲۲]۔ سرخوش کی وفات ۱۱۲۶ھ میں ہوئی یہ وثوق کے ساتھ نہیں کہا جا سکتا کہ اس نے ۱۰۹۳ھ میں لے کر ۱۱۲۶ھ تک کے درمیانی برسوں میں کس سال تذکرے پر نظر ثانی کی۔ اس لئے یہ فرض کرنا کہ چونکہ اس میں ۱۱۰۸ھ تک کے حالات ملتے ہیں اس لئے یہ ۱۱۰۸ھ میں دوبارہ مرتب ہوا ہو گا، چنداں درست ہیں۔ اگر اس پر نظر ثانی کا زمانہ ۱۱۱۰ھ یا اس کے بعد ۱۱۲۶ھ تک کوئی سنہ بھی تسلیم کر لیا جائے تو مولانا غنیمت کا سنہ وفات ۱۱۱۰ھ ماننے میں یہ بات حائل نہیں ہوسکتی۔

(۲) دلاوری صاحب یہ بھی لکھتے ہیں کہ "سال وفات ریو نے ۱۱۰۷ھ لکھا ہے"[۲۳] اور حاشیے پر فہرست مخطوطات فارسی عجائب خانہ لنڈن، ص ۷۰۰ کا حوالہ دیا ہے۔ حالانکہ ریو نے اس جگہ ۱۱۰۷ھ سنہٗ وفات مولانا غنیمت کا نہیں بلکہ آپ کے استاد میر محمد زماں راسخ سرہندی کا لکھا ہے۔ جس سے دیگر تذکرہ نگار بھی متفق ہیں۔

دلاوری صاحب کے علاوہ ایم-اے کی نصابی کتاب ارمغان پاک کے مولف نے بھی غلط فہمی میں آپ کا سنہ وفات یہی لکھا ہے [۲۴] جو درست نہیں۔ ریو کی عبارت کا اردو ترجمہ یہ ہے۔ "نیرنگ عشق: شاہد اور عزیز کی داستان محبت، مولانا محمد اکرم المتخلص بہ غنیمت کی خیالی مثنوی ہے جو کنجاہ واقع پنجاب کے رہنے والے تھے۔ میر محمد زماں راسخ سرہندی کے شاگرد تھے جو ۱۱۰۷ھ میں فوت ہوئے تھے" [۲۵]۔ (فہرست فارسی مخطوطات برٹش میوزیم، ص ۷۰۰)

## مولانا کی یادگاریں:

مولانا غنیمت کی دو یادگاریں اس وقت فارسی ادب میں مشہور ہیں۔ ان میں ایک مثنوی نیرنگ عشق ہے۔ جو متعدد بار طبع ہو چکی ہے۔ اس کے سات مختلف مطبوعہ نسخے میں نے خود دیکھے ہیں۔ یہ سب ہندوستان کے مطبوعہ ہیں۔ سب سے پرانا نسخہ پنجاب پبلک لائبریری میں ۱۲۵۹ھ کا مطبوعہ ہے۔

دوسری کتاب دیوان غنیمت ہے جو ایک دفعہ لکھنؤ سے شائع ہوئی اور نایاب ہونے کی صورت میں دوسری مرتبہ حال ہی میں پنجابی ادبی اکادمی نے اسے شائع کیا ہے۔

مولانا کی تیسری یادگار ان کا ایک ساقی نامہ ہے، جس کا ایک مخطوطہ برٹش میوزیم میں موجود ہے، چنانچہ اس کی فہرست کے اندراج نمبر ۱۶۵۲ میں ریو لکھتا ہے "ایک ناتمام مثنوی جو ساقی نامہ معلوم ہوتی ہے وثوق کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ اسی شاعر غنیمت کنجاہی کی لکھی ہوئی ہے" [۲۶]۔ اس کا آغاز اس شعر سے ہوتا ہے۔

بیا ساقی کہ فصل نو بہار است
قدح گلرنگ می، مطرب هزار است

اور اختتام اس شعر پر ہے۔

چه حاصل نکهت (؟) از طول کلام است
تمام است و تمام است و تمام است

مثنوی نیرنگ عشق کا پنجابی ترجمہ مصنف سیف الملوک شیخ محمد بخش پوٹھوہاروی نے منظوم کیا تھا [۲۷]۔ یہ ترجمہ کنجاہ کے ایک شخص پہلوان محمد دین خاں کے پاس ہے (اس نے مجھ سے بھیجنے کا وعدہ کیا تھا لیکن ابھی تک انتظار ہے) نومبر ۱۹۲۸ء کے "صلائے عام" میں ایڈیٹر میر ناصر علی نے مثنوی نیرنگ عشق کے ایک اردو ترجمے کا تعارف کرایا ہے۔ یہ ترجمہ اردو مثنوی کی صورت میں ہے۔ اس کے مصنف بھگونت رائے راحت ہیں۔ مثنوی کا نام "نگارستان راحت" ہے [۲۸]۔ راحت نے نیرنگ عشق کے فارسی محاورات اور تراکیب کو بھی اردو میں بدلنے کی کوشش کی ہے۔ ترجمہ نہایت رنگین اور پُر لطف ہے۔ خصوصاً سیر مکتب والے واقعے کا ترجمہ بہت پسندیدہ ہے۔ بعض مقامات پر اگرچہ ترجمہ کے اشعار اصل سے متاثر نظر آتے ہیں تاہم ادب میں ایک قابل قدر اضافہ ہے۔

## اعتراف عظمت:

مولانا غنیمت کی سوانح حیات پر آج تک جس قدر قلم اُٹھے ہیں ان میں ادب وتکریم، حفظ مراتب اور اعتراف عظمت روز روشن کی طرح دکھائی دیتے ہیں۔ غنیمت کے علمی کمالات اور روحانی محاسن وتصرفات سے ان کے زمانہ حیات سے لے کر آج تک اصحاب فہم وادراک متاثر نظر آتے ہیں۔ چنانچہ سرخوش کے یہ الفاظ کہ ''غنیمت از خاکیان هند غنیمت بوده ''(۲۹) شفیق اورنگ آبادی کا یہ بیان کہ ''غنیمت از مغتنمات روزگار بود ''(۳۰)۔ خان آرزو کی یہ عبارت ''در ملك پنجاب طنطنهٔ شاعری او کوس لمن الملك می زد ''(۳۱)۔ اور مولوی محمد صالح کنجاہی کے یہ تاثرات کہ ''حضرت محمد اکرم غنیمت در شعر کمال دسترس داشت ''(۳۲)۔ اس حقیقت کی غمازی کرتے ہیں کہ آپ کے معاصرین سے لے کر پوری ڈیڑھ صدی تک کے تذکرہ نگاروں کی آپ کے متعلق کیا رائے تھی۔ اس کے بعد سے لے کر آج تک بھی جس قدر تحریریں آپ کے متعلق ہمارے سامنے آتی ہیں ان میں بھی عقیدت وارادت کی جھلک ملتی ہے۔ میر ناصر علی لکھتے ہیں کہ ''آپ پنجاب کے رہنے والے تھے مگر فارسی میں قدیم وجدید شعرائے ایران سے بازی لے گئے''(۳۳) اور ثاقب سلیمانی کے الفاظ ہیں کہ ''ہمارے تذکرہ نگاروں نے مولانا غنیمت کی شاعری کے ساتھ انصاف نہیں کیا۔ انہیں شعرائے عجم کی صف میں جگہ نہیں دی۔ شاید اس لئے کہ وہ پنجابی نژاد تھے۔ حالانکہ ان کے اشعار ایرانی شعراء کے مقابلے میں وثوق کے ساتھ پیش کیے جاسکتے ہیں''(۳۴)۔

مثنوی نیرنگ عشق کے بارے میں اس کے زمانہ تحریر سے لے کر اب تک اہل ادب کے اذہان میں یہی تاثر رہا ہے کہ یہ ایک مفتی زادے اور صوفی مشرب شخص کی تصنیف ہے اور مجاز کے پردے میں حقیقت کا بیان ہے، چنانچہ اکثر قلمی مخطوطات کے خاتمے پر کاتبوں کی لکھی ہوئی مندرجہ ذیل عبارت ملتی ہے:

> ''غازه پردازی، رخسارهٔ شاهد القاب از ریختن رنگ سخن در هنگام توحید گلگونه سازی چهرهٔ نیرنگ عشق از خون دل خوردن در عرصهٔ تقریر و تقلید''۔
>
> (عبارت خاتمہ مخطوطہ مکتوبہ ۱۱۹۲ھ ملکیت پنجاب یونیورسٹی)(۳۵)

مولانا صدر گجراتی جب مولانا غنیمت کے مزار پر آئے تو اس کے اندر پنسل کے ساتھ ایک طرف یہ شعر لکھا۔

غنیمت ای شه ملك سخن [کذا]
نگاهی بر گدای هم [به افگن]

اور دوسری طرف یہ اشعار لکھے۔

ز فیض خویش بخش او را تمیزی
کہ سازد شاهدش مجنون عزیزی
بہ چرخ شاعری چون بہ در گردد
بہ بزم شعر گویان صدر گردد

یہ اشعار کنجاہ کے رہنے والے لوگوں میں اکثر کے پاس لکھے ہوئے موجود ہیں جنہوں نے روضہ کی دیواروں سے انہیں بطور یادداشت نقل کر لیا تھا۔

منشی پچھمن سنگھ گجراتی نے کسی زمانے میں مولانا غنیمت کے متعلق پنجابی اشعار لکھ کر بڑے بڑے اشتہارات پر چھپوا کر کنجاہ کے گرد و نواح میں چسپاں کرائے تھے۔ یہ اشعار بھی کنجاہ میں اکثر لوگوں کے پاس موجود ہیں۔ دلاوری صاحب نے اپنے مقالے میں ان اشعار کا محض ذکر ہی کیا تھا۔ ہوسکتا ہے کہ انہیں صرف ان کے متعلق معلومات ہی ملی ہوں، اصل اشعار ان تک نہ پہنچے ہوں۔ میں ان کا کچھ حصہ درج ذیل کرتا ہوں، پچھمن سنگھ لکھتا ہے:

ہن دیناں میں روضے دا پتا سارا، کنجاہوں طرف دکن بھاری تال ہے وے
کول باغ دیواناں دا خوب پختہ، روضہ خاص بنیا برج نال ہے وے
سر دے نال بیری پھل دار ہے وے روضے کارنیں کنیا ڈال ہے وے
مشہور شاعر غنیمت ہے وچہ دنیا، پچھمن سنگھ نہ جھوٹھ روال ہے وے

----------

میلا ورہے دے ورہے مقرر ہویا، پچھلی جیٹھ دی جو جمعرات بیلی
جھلا باورا کرے سلام آکے، عاقل ہووے دانا کرامات بیلی
وجن ڈھول پنڈھارے نے کول ہندے رنگو رنگ رنگیلوی بات بیلی
پچھمن سنگھ سلام نوں خلق آوے، ہر اک جو جگ تے ذات بیلی
شوق شعر دا جس انسان تائیں، چالی روز ہووے خدمتگار بیلی
بالے نت چراغ تے کرے جھاڑو، اے پردے نہ صدق نوں ہار بیلی
باجھوں علم شاعر روشن ہووے دنیا، کرے مہر جا رب غفار بیلی
پچھمن سنگھ نہ جھوٹھ ہے رتی ہرگز میری بات تے کرو اعتبار بیلی

پچھمن سنگھ کے ان بیانات میں کہاں تک صداقت اور کہاں تک بناوٹ ہے؟ اس کے متعلق تو کچھ کہا نہیں جا سکتا۔ البتہ ایک غیر مسلم اور مذہب وملت سے بیگانہ انسان کی اس درجہ ارادت بھی تو بذات خود ایک کرامت سے کم نہیں۔

## حواشی

(۱) سرخوش، محمد افضل، کلمات الشعرا؛ بہ تصحیح صادق علی دلاوری، شیخ مبارک اینڈ سنز، لاہور، ۱۹۴۲ء، ص ۸۲ (مرتبین)۔
(۲) صداقت کنجاہی، محمد ماہ، ثواقب المناقب؛ نسخہ خطی، ساھیوال، ص ۱۲۵۔
(۳) سنبھلی، حسین دوست، تذکرہ حسینی؛ انتشارات منشی نولکشور، ص ۲۷۴ (مرتبین)۔
(۴) ایضاً، ص ۲۳۰۔
(۵) آئین اکبری، شیخ ابوالفضل علامی، بہ اہتمام بلوخمان، کلکتہ، ۱۲۸۴-۱۲۹۴، صص ۱۵۱-۱۵۲
(۶) شاھنواز خان، صمصام الدولہ، ماثر الامرا؛ بہ اہتمام مولوی عبدالرحیم، کلکتہ، ۱۸۸۸-۱۸۹۰، ص ۷۹۶
(۷) شفیق اورنگ آبادی، تذکرہ گل رعنا؛ نسخہ خطی انجمن ترقی اردو، کراچی، نمبر ۳ قف ۱۷، صص ۸۶۷-۸۶۸ (مرتبین)۔
(۸) غنیمت کنجاھی، دیوانِ غنیمت؛ بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاھور، ۱۹۵۸ء، ص ۷۸ (مرتبین)۔
(۹) صداقت کنجاہی، محمد ماہ، ثواقب المناقب؛ ص ۱۴۸۔
(۱۰) عظیم آبادی، حسین قلی خان، نشترِ عشق؛ دوشنبہ، ۱۹۸۲ء، جلد سوم، ص ۱۱۱۴۔
(۱۱) ھاشمی سندیلوی، احمد علی، تذکرہ مخزن الغرائب؛ بہ تصحیح محمد باقر، جلد ۴، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد، ۱۹۹۳ء، ص ۲۲۷ (مرتبین)۔
(۱۲) نظامی بدایونی، قاموس المشاھیر، جلد دوم، خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ، ۲۰۰۴ء، ص ۱۰۴۔
(۱۳) سعید نفیسی، ''غنیمت''، انسائیکلو پیڈیا آف اسلام، جلد ۲، لیڈن، ۱۹۹۱ء، ص ۱۰۰۶ (مرتبین)۔
(۱۴) صادق علی دلاوری، ''غنیمت کنجاہی''؛ اورینٹل کالج میگزین، لاہور، مئی ۱۹۴۲ء، صص ۱۴-۳۷ (مرتبین)۔
(۱۵) ایضاً، صص ۳۲، ۳۳۔
(۱۶) شفیق اورنگ آبادی، تذکرہ گل رعنا، نسخہ خطی انجمن ترقی اردو، کراچی، نمبر ۳ قف ۱۷۰، ص ۸۶۷۔
(۱۷) ان مصادر کے علاوہ غنیمت کا اپنا مصرعہ کہ شکست آمد بہ شان میرزایی بھی اس حقیقت کی صداقت کو تقویت دیتا ہے۔
(۱۸) شفیق اورنگ آبادی، تذکرہ گل رعنا؛ نسخہ خطی، ص ۸۶۷۔
(۱۹) عظیم آبادی، حسین قلی خان، تذکرہ نشتر عشق؛ ص ۱۱۱۴۔
(۲۰) آرزو، سراج الدین علی خان؛ تذکرہ مجمع النفایس؛ بہ کوشش مہر نور محمد خان، اسلام آباد، ۲۰۰۶ء، جلد دوم، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔
(۲۱) Rieu, C, Catalogue of the Persian Manuscripts in the British Museum London, 1895, P.700/2
(۲۲) صادق علی دلاوری، ''غنیمت کنجاھی''؛ ص ۲۵
(۲۳) ایضاً، ص ۲۴
(۲۴) اکرام الحق شیخ، ارمغان پاک؛ نیشنل بک فاؤنڈیشن، ۱۳۳۸ ہجری شمسی، ص ۲۰۱
(۲۵) Rieu, C, Catalogue of the Persian Manuscripts in the British Museum London, 1895, P.700/2

(۲۶) ساقی نامہ کا مخطوطہ برٹش میوزیم میں موجود نہیں ہے بلکہ انڈیا آفس لائبریری میں موجود ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھیے۔
Ethe, Hermann; Catalogue of Persian Manuscripts in the India Office Library Vol.1, 1980, pp899,900

(۲۷) محمد بخش، میاں، ترجمہ منظوم نیرنگ عشق، بہ اہتمام ملک عظیم محمد و پسران، جہلم، ۱۳۸۳ ہجری قمری (مرتبین)۔

(۲۸) راحت، بھگوانت رائے، نگارستان راحت: ترجمہ منظوم بہ اردو، مطبوعہ گلزار اودھ، لکھنو، ۱۳۱۷ ہجری قمری۔

(۲۹) سرخوش، محمد افضل، کلمات الشعراء، ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۳۰) شفیق اورنگ آبادی، تذکرہ گل رعنا: نسخہ خطی، ۸۶۷۔

(۳۱) آرزو، سراج الدین علی خان، تذکرہ مجمع النفائس، ص ۱۱۷۲۔

(۳۲) صالح کنجاہی، سلسلۃ الاولیا، نسخہ خطی، ساہیوال، ص ۳۳۔

(۳۳) ناصر علی، میر، ماہنامہ صلائے عام، دہلی، نومبر ۱۹۲۸ء۔

(۳۴) ثاقب سلیمانی، ماہنامہ نیرنگ خیال، لاہور، جوبلی نمبر ۱۹۵۰ء، ص ۴۱۔

(۳۵) بشیر حسین، فہرست مخطوطات شیرانی، ادارہ تحقیقات پاکستان، دانشگاہ پنجاب، لاہور، ۱۹۷۵ء، ص ۱۹۴۔

# مآخذ

| نمبر شمار | فہرست کتب | مولف | سنہ تالیف |
|---|---|---|---|
| (۱) | کلمات الشعراء | محمد افضل سرخوش | ۱۰۹۳ھ |
| (۲) | ثواقب المناقب | محمد ماہ صداقت کنجاہی | ۱۱۲۷-۱۱۲۶ھ |
| (۳) | تذکرہ حسینی | حسین دوست | ۱۱۶۳ھ |
| (۴) | مجمع النفائس | خان آرزو | ۱۱۶۸ھ |
| (۵) | گل رعنا | شفیق اورنگ آبادی | ۱۱۸۱ھ |
| (۶) | مخزن الغرائب | احمد علی ہاشمی | ۱۲۱۸ھ |
| (۷) | نشتر عشق | حسین قلی خاں | ۱۲۳۳ھ |
| (۸) | ریاض الشعراء | علی قلی والہ داغستانی | ۱۲۵۱ھ |
| (۹) | سلسلۃ الاولیاء | صالح محمد کنجاہی | ۱۲۶۷ھ |
| (۱۰) | انیس العاشقین | رتن سنگھ زخمی | ۱۲۳۰-۴۰ھ (غالباً) |
| (۱۱) | شمع انجمن | نواب سید صدیق حسن | ۱۲۹۲ھ |
| (۱۲) | قاموس المشاہیر | نظامی بدایونی | ۱۹۲۶ء |
| (۱۳) | انسائیکلوپیڈیا آف اسلام | لیڈن | ۱۹۲۷ء |
| (۱۴) | آئین اکبری | شیخ ابوالفضل بن مبارک ناگوری | ۱۰۰۶ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱۵) | مآثر الامرا | شاہ نواز خاں اورنگ آبادی | ۱۷۴۲-۱۷۴۷ء |
| (۱۶) | شریف التواریخ | مولانا شرافت نوشاہی | (سنہ تکمیل) ۱۹۵۸ء |
| (۱۷) | ارمغان پاک | شیخ محمد اکرام | ۱۳۳۳ھ |
| (۱۸) | فہرست فارسی مخطوطات برٹش میوزیم | ریو | ۱۸۸۱ء |
| (۱۹) | الاعجاز | مرزا احمد بیگ نوشاہی لاہوری | ۱۱۰۷ھ |
| (۲۰) | تحائف قدسیہ | مولانا پیر کمال نوشاہی لاہوری | ۱۱۹۸ھ |
| (۲۱) | کنز الرحمۃ | مولانا محمد اشرف فاروقی نوشاہی | ۱۱۸۲ھ |
| (۲۲) | شعر العجم فی الہند | شیخ اکرام الحق | ۱۹۶۱ء |

## (۲)　مقالات و مضامین

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) | ماہنامہ نیرنگ خیال لاہور | میر ولی اللہ | اگست ۱۹۲۷ء |
| (۲) | ماہنامہ نیرنگ خیال لاہور | ثاقب سلطانی | جوبلی نمبر ۱۹۶۰ء |
| (۳) | ماہنامہ صلائے عام دہلی | میر ناصر علی | نومبر ۱۹۲۸ء |
| (۴) | سہ ماہی اورینٹل کالج میگزین لاہور | شیخ صادق علی دلاوری | مئی ۱۹۳۲ء |
| (۵) | سہ ماہی ہلال کراچی | ڈاکٹر ظفر خاں | اوت ۱۹۵۶ء |
| (۶) | سہ ماہی ہلال کراچی | بذل حق محمود | دسمبر ۱۹۵۸ء |
| (۷) | روزنامہ امروز لاہور | عبداللہ اثری | ۱۹۵۷ء |
| (۸) | روزنامہ امروز لاہور | شریف کنجاہی | ۱۹۵۸ء |
| (۹) | دیباچہ دیوان غنیمت | مطبوعہ پنجابی ادبی اکادمی لاہور، غلام ربانی عزیز | ۱۹۵۹ء |
| (۱۰) | ماہنامہ نیرنگ خیال لاہور | رضا علی وحشت کلکتوی | ۱۹۲۷ء |
| (۱۱) | ماہنامہ مخزن لاہور | رضا علی وحشت کلکتوی | ۱۹۰۸ء |
| (۱۲) | ماہنامہ افکار نو لاہور | گوہر نوشاہی | نومبر ۱۹۶۰ء |
| (۱۳) | سہ ماہی فاران لاہور | گوہر نوشاہی | ۱۹۶۰ء |
| (۱۴) | سہ ماہی کریسنٹ لاہور | گوہر نوشاہی | ۱۹۶۰ء |
| (۱۵) | روزنامہ آزاد لاہور | گوہر نوشاہی | ۱۸-اکتوبر ۱۹۵۹ء |
| (۱۶) | ہفت روزہ چٹان لاہور | گوہر نوشاہی | ۱۹۶۰ء |

سید شرافت نوشاہی

# محمد اکرم غنیمت کنجاہی ☆

آپ عالم یگانہ، فاضل زمانہ، علامۂ دوران، فہامۂ بلند مکان، شاعر باکمال، ناظم بے مثال، غواص بحر شریعت، گوہر دریائے حقیقت، صاحب عشق ومحبت وعلم وفضل تھے۔

## نام ونسب اور وطن:

آپ کا نام محمد اکرم، تخلص غنیمت، والد بزرگوار کا نام بقول علامہ شیخ محمد ماہ صداقت کنجاہی رحمۃ اللہ علیہ نظر محمد تھا۔ آپ کے والد صاحب اور چچا صاحب شیخ ابو البقا کنجاہی رحمۃ اللہ علیہ حضرت نوشہ گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ مریدوں سے تھے[۱]۔

قصبہ کنجاہ کا منصب افتاء آپ کے بزرگوں سے متعلق تھا۔ کتاب تذکرہ حسینی میں آپ کو "از مفتی زادہائے قصبہ کنجاہ بودہ" لکھا ہے[۲] اور کتاب نشتر عشق میں لکھا ہے: "خدمت افتاء آن قصبہ بہ پدر او متعلق بود"[۳] یعنی اس قصبہ کی فتویٰ نویسی کی خدمت آپ کے والد بزرگوار سے متعلق تھی[۴]۔

مولوی قاضی عطا محمد صاحب گجراتی رحمۃ اللہ علیہ کتاب مخزن التواریخ میں مولانا غنیمت کے والد کا نام مولانا محمد فاضل لکھا ہے اور اپنے بزرگوں کی اُن کے ساتھ رشتہ داری کا اظہار کیا ہے، مگر علامہ صداقت کا قول زیادہ معتبر ہے کیونکہ وہ مولانا غنیمت کو اپنا چچا لکھتے ہیں اور شیخ نظر محمد کو اپنا دادا[۵]۔ تو لامحالہ مولانا کے والد شیخ نظر محمد ہی ثابت ہوئے۔

مولانا کے آبائی وطن کا پختہ پتہ نہیں۔ مگر ایک جگہ علامہ صداقت محمد ماہ ثواقب المناقب میں اپنے متعلق لکھتے ہیں۔ مصرع:

"بود یک بندۂ شامی نسب ماہ"[۶]

اس سے محمد ماہ کا شامی النسب[۷] ہونا ظاہر ہوتا ہے۔ تو ممکن ہے کہ آپ کے آباو اجداد ملک شام سے آئے ہوں اور قصبہ کنجاہ میں توطن اختیار کیا ہو۔ نیز اس مصرع کا یہ مطلب بھی ہوسکتا ہے چونکہ ماہ (چاند) شام کے وقت طلوع ہوتا ہے تو اس کو یہاں ذکر کیا ہو اور اپنا شامی النسب ہونا مراد نہ لیا ہو۔

☆ اورینٹل کالج میگزین، لاہور، ۱۹۸۳ء، عدد مسلسل ۲۳۱-۲۳۲، صفحات ۱۴۳-۱۸۹

یہ پوری غزل دیوان غنیمت میں موجود ہے، راشدی صاحب نے بلا تحقیق غنیمت کنجاہی کو غنیمت کشمیری لکھ دیا ہے۔

## شاہد کا تعارف:

مثنوی نیرنگ عشق میں قصہ شاہد وعزیز بیان ہوا۔ اس لئے ان کا مختصر تعارف بھی ضروری ہے۔

قصبہ کنجاہ ضلع گجرات کے پاس موضع ماجرا ایک گاؤں ہے، وہاں ایک فقیر حرم علی نام رہتا تھا۔ اس کے گھر بیٹا پیدا ہوا جس کا نام شاہد رکھا گیا۔ شاہ حرم علی کا مزار آج بھی موضع چک چودھو عرف نک وڈھی سے شمال کی طرف موجود ہے، اس فقیر کی تعریف میں مولانا غنیمت لکھتے ہیں:

درین کشور کہ پنجابش بود نام فقیری بود بس نیکو سر انجام

بہ دامان قناعت سر کشیدہ زیارت گاہ دلہای رمیدہ

مولانا کے اس شعر میں شاہد کے مسکن کی طرف اشارہ ہے:

اسیرم کرد کافر ماجرایی رهایی یا نبی الله رهایی

میرے محترم دوست مولانا احمد حسین صاحب احمد قریشی قلعہ داری ایم-اے، پروفیسر زمیندار کالج کے کتب خانہ میں مثنوی نیرنگ عشق کا ایک قلمی نسخہ میاں اللہ جوایا شوق کے قلم کا لکھا ہوا موجود ہے، جو ۱۸۰۸ء/ ۱۲۲۳ھ کا لکھا ہوا ہے۔ اس کے حاشیہ پر یہ عبارت درج ہے۔ جس سے شاہد کے متعلق کچھ وضاحت ہوتی ہے:

"شاهد در ماجره که دیهی است نیم کروه از کنجاه به طرف جنوب متولد شد۔ و مطربان گجرات آن را از مادر او به قمیت گرفته و او را از فن خود به همه فنون تعلیم نمودند۔ چون در فن کامل شد، باز قدم خود به تماشا کردن بیرون از شهر خود نهادند۔ رفته رفته در موضع اکوڑه که متصل پشاور است رسیدند و در آنجا عزیز پسر نواب مکرم خان که حاکم آنجا بود شاهد را گرفت"۔

شاہد موضع ماجرا میں پیدا ہوا۔ جو کنجاہ سے آدھا کوس جنوب کی طرف ہے۔ گجرات کے بھانڈ (نقال) اس کی والدہ کو قیمت دے کر اس کو لے گئے اور اپنا پیشہ تمام فنون (راگ رنگ رقص وغیرہ) سمیت اس کو سکھایا جب وہ اپنے کسب میں کامل ہوگیا، تو تماشا کرنے کے واسطے شہر سے باہر چلے گئے۔ چلتے چلتے موضع اکوڑہ میں پہنچے جو پشاور کے متصل ہے۔ وہاں نواب مکرم خاں کے بیٹے عزیز نے شاہد کو اپنے پاس رکھ لیا۔

شاہد کی قبر کے متعلق بعض لوگ بیان کرتے ہیں کہ ماجرا کے پاس ہے۔ لیکن ہمارے دیکھنے میں نہیں آئی۔

## عزیز کا تعارف:

عزیز، غنیمت کا دوست اور تذکرہ نویسوں کے مطابق نواب مکرم خاں کا بیٹا تھا۔ چنانچہ میر حسین دوست تذکرہ حسینی ص ۱۹۹ میں لکھتے ہیں۔

"در عہد عالمگیر بادشاہ بہ خدمت نواب مکرم خان پسر می بردہ و مثنوی متضمن عشق عزیز پسر نواب مذکور و حسن پسری رقاص شاهد نام بسیار بہ مزہ گفتہ"[۹۷]۔

(مولانا غنیمت) اورنگ زیب بادشاہ کے زمانہ میں نواب مکرم خان کی خدمت میں وقت گزارتے تھے۔ اور عزیز پسر نواب مذکور کے عشق کی کہانی اور شاہد رقاص کے حسن کا تذکرہ مثنوی میں خوب کیا ہے۔

اس سے ثابت ہوتا ہے کہ عزیز، نواب مکرم خاں کا بیٹا تھا۔ مشہور بھی یہی ہے مگر کتاب مآثرالامراء مصنفہ شاہنواز خاں ص ۶۲۵ سے ثابت ہوتا ہے کہ نواب مکرم خاں لاولد تھے اور ایک شخص عبیداللہ خاں نامی کو اپنا متبنیٰ بنایا تھا۔ چنانچہ لکھتا ہے:

"(نواب مکرم خان) لاولد بود۔ عبیداللہ خان نامی متبنای او مشہور است"[۹۸]۔

جب ثابت ہو چکا کہ نواب مکرم خاں لاولد تھے تو عزیز کی ان سے ولدیت صحیح ثابت نہ ہوئی۔ اب اس کے متعلق دوسری روایت یہ ہے۔

عشق عظیم آبادی تذکرہ عشق میں لکھتے ہیں۔

"میرزا عبدالعزیز خلف والی سیالکوت بہ محبت امرد پسری رقاص دل از دست دادہ بہ مرتبہ فریفتۂ جمال او گردیدہ کہ انگشت نمای خاص و عام شد۔ غنیمت کہ بہ خدمت وی حاضر بود۔ مثنوی نیرنگ بہ احوال آن عاشق موزون ساخت"[۹۹]۔

حاکم سیالکوٹ کا فرزند مرزا عبدالعزیز، ایک امرد لڑکے رقاص کی محبت میں دل ہاتھ سے دے بیٹھا۔ اور اس حد تک اس کے جمال پر فریفتہ ہوا کہ خاص و عام میں مشہور ہو گیا۔ غنیمت جو کہ اس کے پاس رہتا تھا۔ اس نے اس عاشق کے احوال میں مثنوی نیرنگ عشق نظم کر دی۔

مولانا شفیق اورنگ آبادی مصنف تذکرہ گل رعنا میں جو ۱۱۸۱ھ کی تصنیف ہے، لکھا ہے کہ میرزا

عبدالعزیز، میرزا ارتق بیگ فوجدار سیالکوٹ کا بیٹا تھا[۱۰۰]۔

## اولاد:

مولانا غنیمت رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق یہ پتہ نہیں چل سکا کہ آپ کے کتنے بیٹے اور کیا نام تھے۔ مولانا صالح کنجاہی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۱۸۸۹ء/ ۱۳۰۷ھ نے کتاب سلسلۃ الاولیا میں آپ کے ایک پوتے مولانا شیخ احمد کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے:

"نبیرۂ او میان شیخ احمد در علم هم کامل بود که دیوان بدر چاچ از یاد تعلیم می کرد"۔ (نسخہ قلمی، ص ۳۳)

آپ کا پوتا میاں شیخ احمد علم میں بہت کامل تھا۔ دیوان بدر چاچ کو اپنی یاد سے تعلیم دیتا تھا۔

## شاگردان رشید:

آپ کے شاگرد تو بہت ہوں گے۔ لیکن سوائے ان دو شخصوں کے کوئی نام دریافت نہیں ہوا۔

(۱) علامہ شیخ محمد ماہ المتخلص بہ صداقت کنجاہی برادر زادہ آنجناب۔

(۲) میرزا عبدالعزیز فرزند والی سیالکوٹ۔

## واقعۂ وفات:

آپ کا دیوان مطالعہ کرنے سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ نے لمبی عمر پائی ہے۔ بڑھاپے تک پہنچے اور آپ کا قد جھک گیا تھا۔ اپنے متعلق لکھتے ہیں:

قامت خم گشته ام شد دست غم را ناخنی
تا خراشد داغهای حسرت عهد شباب[۱۰۱]

پیریم را همچنان نور جوانی در سر است
از پی بزم وصالش شمع کافورم هنوز[۱۰۲]

علامہ شیخ محمد ماہ صداقت لکھتے ہیں کہ مولانا غنیمت لاہور گئے ہوئے تھے۔ وہاں بیمار ہو گئے۔ میرے والد صاحب جو آپ کے چھوٹے بھائی تھے، آپ کو پالکی میں اٹھوا کر واپس کنجاہ لائے۔ راستہ میں ایک مقام پر آپ کو غشی لاحق ہوئی۔ چند ساعت بیہوش رہے۔ دیر کے بعد افاقہ ہوا تو فرمایا کہ ہم تو اپنے پیر صاحب سید صالح محمد صاحب کے حضور میں گئے تھے۔ ان کی تعریف میں ایک قصیدہ بنا کر پیش کیا ہے اور انہوں نے ایک بڑی بیش قیمت خلعت مجھے عطا فرمائی ہے۔ چنانچہ اس قصیدہ کے چند اشعار آپ نے میرے والد صاحب کو سنائے۔ والد

صاحب بیان کرتے تھے کہ وہ قصیدہ جو آپ نے مدہوشی کے عالم میں بنایا، ان اشعار کا مضمون بہت اعلیٰ اور مسلسل تھا۔ کسی طرح کا کوئی سقم ان میں نہیں تھا۔ آخر آپ کنجاہ پہنچ کر واصل بحق ہو گئے[۱۰۳]۔

## تاریخ وفات:

مولانا غنیمت کے سال وفات میں اختلاف ہے:

(۱) شیخ صادق علی دلاوری ایم-اے نے اورینٹل کالج میگزین لاہور بابت مئی ۱۹۴۲ء[۱۰۴] میں بحوالہ فہرست مخطوطات فارسی عجائب خانہ لنڈن ص ۷۰۰ لکھا ہے کہ ڈاکٹر ریو نے مولانا کی وفات ۱۱۰۷ھ میں لکھی ہے۔ حالانکہ ڈاکٹر ریو نے مولانا کا نہیں بلکہ ان کے استاد میر محمد زمان کا یہ سال وفات لکھا ہے۔

(۲) مولانا غنیمت کے مزار پر جو کتبہ ہے اس پر ۱۱۱۰ھ لکھا ہے۔ مگر یہ کتبہ پرانا نہیں۔

(۳) پروفیسر حافظ محمود شیرانی رحمۃ اللہ علیہ نے "پنجاب میں اردو" میں ۱۱۱۱ھ تا ۱۱۴۳ھ لکھا ہے[۱۰۵]۔

(۴) شیخ اکرام الحق نے شعر العجم فی الہند میں ۱۱۵۸ھ لکھا ہے[۱۰۶]۔

لیکن ان سے کسی صاحب نے کسی کتاب کا حوالہ نہیں دیا کہ انہوں نے کہاں سے لیا ہے۔ مگر حال میں ایک جدید انکشاف ہوا ہے۔ جس سے سارے اختلاف مٹ گئے ہیں اور آپ کی صحیح تاریخ متعین ہو گئی ہے۔ جس میں شبہ کی کوئی گنجائش نہیں رہی۔ وہ یہ کہ مولانا غنیمت کی ایک نادر و نایاب خطی مثنوی دستیاب ہوئی ہے۔ جو نیرنگ عشق کے علاوہ ہے۔ یہ فرخ سیر بادشاہ کے عہد کی تصنیف ہے۔ بادشاہ کی مدح میں لکھتے ہیں۔

شہی رونق فزای شرع احمد　　　پناہ دین معین الدین محمد

شہی فرخ سیر فرخندہ گوہر　　　بقایش بخت دین را روشن اختر

اور یہ ظاہر ہے کہ فرخ سیر کا زمانہ حکومت ۱۱۲۵ھ تا ۱۱۳۱ھ ہے۔

(۵) علامہ صداقت کنجاہی رحمۃ اللہ علیہ کے بیان سے ثابت ہوتا ہے کہ سال تصنیف ثواقب المناقب یعنی ۱۱۲۶ھ سے پہلے پہلے مولانا غنیمت وفات پا چکے تھے۔ جیسا کہ واقعہ لکھا جا چکا ہے، تو اب ثابت ہو گیا کہ سال تخت نشینی فرخ سیر میں جو پانچویں محرم ۱۱۲۵ھ کو وقوع میں آئی۔ مولانا زندہ تھے۔ اسی سال یہ مثنوی لکھی گئی اور اسی سال کے اخیر میں آپ کا انتقال ہو گیا۔ اس وقت عیسوی سال ۱۷۱۳ء ایک ہزار سات سو تیرہ تھا۔

## مدفن و تعمیر روضہ:

آپ کی قبر قصبہ کنجاہ ضلع گجرات میں گاؤں سے جنوبی طرف باغ دیواناں کے متصل غربی جانب موجود ہے۔ میں کئی بار زیارت سے مشرف ہو چکا ہوں۔ ۱۳۴۲ھ میں بخشی منظور علی تھانیدار ولد غضنفر علی رہتاسی نے

آپ کے مزار پر چھوٹا سا گنبد بنوا دیا، کنجاہ کے عوام اس کو غنیمت شاہ کا مزار کہتے ہیں۔

## عرس:

آپ کے مزار پر ہر سال ماہ جیٹھ کی آخری جمعرات کو عرس (میلہ) ہوتا ہے۔ گرد ونواح کے لوگ اکٹھے ہو جاتے ہیں۔ زائرین کو بھنڈارہ (لنگر) ملتا ہے۔

## مجاوران درگاہ:

۱۹۳۱ء/ ۱۳۵۰ھ میں جب میں نے زیارت مزار کی، اس وقت آپ کی درگاہ پر مسمیان غلام محمد، مولا داد اور رحمت مجاور تھے اور غلام محمد کے دو بیٹے برکت علی اور محمد الدین نام تھے۔

مادۂ تاریخ

"گلستان نکہت افزا" ۱۱۲۵ھ

## مولانا غنیمت کے متعلق بعض شعرا کے افکار:

آپ کی مدح وتوصیف میں بعض بلند خیال شاعروں نے نظمیں لکھی ہیں چند ایک ان میں سے لکھی جاتی ہیں۔

## برخاک غنیمت

از نتیجۂ فکر مولانا ضیا محمد صاحب ضیا ساکن چوہا ل ضلع گجرات۔

| | |
|---|---|
| شب اندیشیدم از کوتاهی خویش | دلم حیران بُد از گمراهی خویش |
| سحر از جان چو شد رخصت قراری | دلم می خواست زین عالم قراری |
| غم دور فلك يك سو نهادم | سوی خاك غنیمت رو نهادم |
| که تا یابم امان از شورش دهر | بیاسایم ز شور قصبه و شهر |
| مرا تنهایی حاصل شد درین جا | سکون دل میسر بد درین جا |
| درینجا چون به صد مشکل رسیدم | جنون را نشه مست خواب دیدم |
| ولی از خاك بی تابی عیان بود | مگر آن جان ز عالم رازدان بود |
| بر افشانده روا هر سو خموشی | چو حال بزم بعد از باده نوشی |
| چه شاعر مثل من از چشم دوران | به کنجی آمده چون گنج پنهان |

سکون جسته ز دور آسمانی　　نهان چون سوزش درد نهانی
فلك بوسه زند هر شب بر این خاك　　که می داند که می خوابد درین خاك
بپرس از من که این خلوتگه کیست　　مرا از درد خون افشاندن از چیست
سزد (کنجاه) گر سر بر فرازد　　به خاك (گنجه) و (شیراز) نازد
نشانش را چه دانی قدر و قیمت　　غنیمت دان غنیمت دان غنیمت
چرا از یاد وی فارغ نشینم　　که از خوان کلامش لقمه چینم
الا ای محرم نیرنگی عشق　　زبانت ساز خوش آهنگی عشق
به طرزت شاهد مضمون قربان　　عزیز خاطر انداز فهمان
تو کای سرمست صهبای الستی　　دمت حسن المآب عشق و مستی
برنجانیدمت از خواب شیرین　　که شد تبدیل راه و رسم دیرین
حدیث عشق و الفت گشت رسوا　　بر آور سر محبت گشت رسوا
دگر افسانهٔ او تازه تر کن　　محبت را بلند آوازه تر کن
تو حالا شو ز خواب ناز بیدار　　مرا شد بی زبانی بر سر کار
عطا کن بهره از سودای خویشم　　بده کیفیت صهبای خویشم
دلم از یورش غم بد پریشان　　جگر بریان شده بد سینه ریشان

ضیا را شد علاج درد پنهان
به تو بارد سحاب فضل یزدان [۱۰۷]

**(۲)**

**برمزار غنیمت:**

*(از افکار مولانا محمد فاضل صاحب صابر ساکن ٹھیکریاں ضلع گجرات)*

غنیمت ای که بوده ذات پاکت　　برای خلقت عالم غنیمت
به بستی زین جهان چون رخت هستی　　به داغ هجر قلب خلق خستی
غنیمت ای که دُرّ شعر سفتی　　به آخر زیر خشت چند خفتی
بود بر تو هزاران در هزاوان　　سلام و رحمت حق مثل باران

(۳)

## تغوق غنیمت بر گرامی:

(از نتیجہ طبع مولانا محمد عالم صاحب قریشی ساکن قلعہ دار، ضلع گجرات)

مولانا غلام قادر گرامی نے مثنوی نیرنگ عشق کے جواب میں مثنوی خرابات جنون لکھی تو اس کے جواب میں مولانا محمد عالم صاحب نے یہ تین اشعار لکھے:

گرامی هست شاعر بس گرامی ۔ گهر ناسفته سفت از طبع سامی
مگر نیرنگ را رنگ است دیگر ۔ پی این رنگ هم نیرنگ دیگر
چو دید این نظم شخصی گفت بی باك ۔ چه نسبت خاك را با عالم پاك

(۴)

## بر مرقد غنیمت:

(از مولانا صدر، ساکن گجرات)

غنیمت ای شه ملك سخن ۔ نگاهی بر گدای هم بی فگن
ز فیض خویش بخش او را تمیزی ۔ که سازد شاهدش مجنون عزیزی
به چرخ شاعری چون بدر گردد ۔ به بزم شعر گویان صدر گردد

(۵)

## مولانا غنیمت کنجاہی کے مزار پر:

(از فکر بلند مولانا قریشی احمد حسین صاحب، احمد قلعہ داری نقل از (شاہین) گجرات جون ۱۹۴۵ء، ص ۱۸-۱۹)

فضاؤں میں سکوں ہے اور خاموشی سی چھائی ہے
ہوا بھی سانس یوں لیتی ہے جیسے نیند آئی ہے
حسین فطرت بھی محو خواب یاں معلوم ہوتی ہے
یہ مشت خاک پھر بھی اک جہاں معلوم ہوتی ہے
لیے بیٹھی ہے شاہد گود میں یہ سر زمیں کوئی
کہ جس کی تاب کا گوہر جہاں بھر میں نہیں کوئی

زمیں کے ذرہ ذرہ کی خموشی ہے بیاں کوئی
یہ کیفیت سناتی ہے پرانی داستان کوئی

ادب اے دل کہ رومانی فضاؤں سے یہ ظاہر ہے
کہ یاں اس خاک میں سویا ہوا اک مرد شاعر ہے

میرے شاعر جہاں سے چھپ کے تنہائی میں سوتے ہو
بہت خوش ہو تخیل کی فراوانی میں ہوتے ہو

تفکر کے میسر یاں تجھے سامان ہوتے ہیں
مضامین نو بنو آ کر تیرے مہمان ہوتے ہیں

شب تاریک میں ہوتے ہیں تارے رازداں تیرے
سناتے ہیں دلوں کی اور سنتے ہیں بیاں تیرے

تخیل موجزن تیرا ہے ان رنگین فضاؤں میں
اور اکثر شعر کہتے ہو تم ان تاروں کی چھاؤں میں

''خموشی گفتگو ہے بے زبانی ہے زباں'' تیری
مگر سارے جہان کے لب پہ ہے اک داستاں تیری

سخن کے زور سے دنیا میں کی تو نے جہانبانی
ہوا حاصل تجھے علم و ادب کا تخت سلطانی

تیری اس نغز گفتاری کے دنیا میں فسانے ہیں
''عزیز خاطر آشفتہ حالاں'' کے ترانے ہیں

تیری نیرنگ نے تجھ کو جہاں میں زندگی بخشی
حریفوں کو تیری شہرت نے سر افگندگی بخشی

نمایاں ہے تیری سارے جہاں میں شان مخدومی
سخن کے بادشاہ گزرے ہیں گو شیرازی و رومی

پریشان ساخت این نیرنگ تو آن پیر جامی را
نشد جز رفتنش نزدیک مجنوں ہم نظامی را

کوئی تجھ سا اگر اب بھی ملے طوطی شکر خارا
بہ انعامی دھم او را سمرقند و بخارا را
غنیمت تھی تیری ہستی تجھی پر ناز کرتے ہیں
فلک کی وسعتوں تک حوصلے پرواز کرتے ہیں
جہاں میں حسن و الفت کے فسانے عام ہیں اب بھی
میرے شاعر تیری خاطر جہاں میں کام ہیں اب بھی
ہے پھر سے منتظر کنجاہ گلوں کا کارواں نکلے
اور اس مٹی سے پھر تجھ سا کوئی جادو بیاں نکلے
تیرے شاہد کا چرچا پھر جہاں میں عام ہو جائے
تیرا اک بار پھر سارے جہاں میں نام ہو جائے
کرے ذات تقدس خود تیرے گھر کی نگہبانی
تیری تربت پہ ہو الطاف و رحمت کی فراوانی
پس از مرگ اس جہاں میں بار دیگر کون آتا ہے
مگر جوش عقیدت مجھ کو یہ باتیں سکھاتا ہے
تیری تربت پہ آ کر خواب سے تجھ کو جگاتا ہوں
شکستہ آرزوؤں کے چڑھاوے ساتھ لاتا ہوں
چنے ہیں پھول میں نے آج بستان عقیدت سے
کہ ہے تھوڑی سی الفت مجھ کو اس خاک غنیمت سے

(۶)

## مرقد غنیمت:

(از محمد عبدالغنی صاحب راحت، نقل از (العزیز) ۲۴ فروری و یکم مارچ ۱۹۳۴ء، ص ۱۰)

مولانا غنیمت مرحوم کا نام محتاج تعارف نہیں ہے۔ مثنوی نیرنگ عشق سے صاحب ذوق بخوبی واقفیت رکھتے ہیں۔ فن شاعری آپ کی ہستی پر ناز کرتا ہے میں ایک دن قصبہ کنجاہ میں موجود تھا اور دیوانوں کے باغ کی برباد شدہ عمارت کو دیوانوں کی طرح دیکھ دیکھ کر متحیر ہو رہا تھا۔ انقلاب زمانہ کا منظر میری نگاہوں میں رقص کر رہا

تھا۔ کہ مجھے سامنے ایک چھوٹا سا مقبرہ باغ کی چاردیواری سے مغربی جانب نظر پڑا۔ دریافت پر معلوم ہوا کہ یہی تاجدار شاعری مولانا غنیمت کی آرامگاہ ہے۔ مولانا مرحوم کا نام سن کر سینما کے پردوں کی طرح میرے تخیلات نگاہوں میں پھرنے لگے۔ میرے قلب پر عجب کیفیت طاری ہوگئی اور میری زبان سے یہ اشعار جاری ہوئے۔

آ دکھاؤں میں تجھے اک مرقد اہل سخن
ہے پڑا محو تخیل اس جگہ استاد فن

اک نظر آئے گا تجھ کو سامنے اُجڑا چمن
اور پہلو میں ہے اس کے اک بنی قبر کہن

ہاں یہی ہے بس یہی وہ تربت والا تبار
جس کے دم سے گلشن شعر و سخن میں تھی بہار

ہے یہاں پر معتکف وہ تاجدار شاعری
جس کے دم سے تھا جہاں میں اک وقار شاعری

ہاں یہیں خوابیدہ ہے وہ شہسوار شاعری
کامگار شاعری وہ نامدار شاعری

جس کی نکتہ دانیوں پر شاعری کو ناز تھا
جس کی خاطر اک زمانہ گوش بر آواز تھا

جس کی شاہد ہے جہاں میں مثنوی نیرنگ عشق
مثنوی کیا دیدۂ بینا کو ہے فرہنگ عشق

اہل دل کے واسطے ہے بالیقیں وہ چنگ عشق
اہل فن اس کو کہیں گے مانی و ارژنگ عشق

کر دیا مسحور جس نے شاہ عالمگیر کو
جس نے پھر زندہ کیا تھا عشق کی تفسیر کو

(۷)

روضہ تے میلہ:

سردار لچھمن سنگھ المتخلص بہ بھولا کنجاہی نے ایک اشتہار میں مولانا غنیمت کے روضہ اور میلہ کی تعریف میں تیس پنجابی دوہڑے لکھے تھے۔ جن میں سے تین یہ ہیں۔

(۱)

ہن دیناں میں روضے دا پتہ سارا کنجاہوں طرف دکھن بھاری ٹال ہے وے
کول باغ دیواناں دا خوب پختہ روضہ خاص بنیا برج نال ہے وے
سر دے نال بیری پھلدار ہے وے روضے کار نے کنیا ڈال ہے وے
مشہور شاعر غنیمت ہے وچ دنیا پچھمن سنگھ نہ جھوٹھ روال ہے وے

(۲)

میلہ ورہے دے ورہے مقرر ہویا پچھلی جیٹھ دی جو جمعرات بیلی
جھلا باورا کرے سلام آکے عاقل ہووے دانا کرامات بیلی
وجن ڈھول بھنڈارے نے کول ہوندے رنگو رنگ رنگیلڑی بات بیلی
پچھمن سنگھ سلام نوں خلق آوے ہر اک جو جگ تے ذات بیلی

(۳)

شوق شعر دا جس انسان تائیں چالی روز ہووے خدمتگار بیلی
بالے نت چراغ تے کرے جھاڑو اے پر دے نہ صدق نوں ہار بیلی
باہجوں علم شاعر روشن ہووے دنیا کرے مہر جا رب غفار بیلی
پچھمن سنگھ نہ جھوٹھ ہے رتی ہرگز میری بات تے کرو اعتبار بیلی

## حواشی

(۱) صداقت کنجاہی، محمد ماہ، ثواقب المناقب قلمی، ص ۱۲۵۔

(۲) سنبھلی، حسین دوست، تذکرۂ حسینی، انتشارات منشی نولکشور، ص ۲۳۰ (مرتبین)۔

(۳) عظیم آبادی، حسین قلی خان، نشترِ عشق، دوشنبہ، ۱۹۸۳ء، جلد ۳، ص ۱۱۱۴ (مرتبین)۔

(۴) مولوی عبدالرشید محبوب رقم عادل گڑھی کہا کرتے تھے کہ مولانا غنیمت کے آباؤ اجداد پیشۂ خیاطی کیا کرتے تھے۔

(۵) ثواقب المناقب قلمی، ص ۱۲۵۔

(۶) ایضاً، ص ۱۷۵۔

(۷) شیخ صادق علی دلاوری ایم-اے نے اورینٹل کالج میگزین لاہور بابت مئی ۱۹۴۲ء جمادی الاولی ۱۳۶۱ھ میں میرے مسودے سے لے کر غنیمت کے آباؤ اجداد کو شام سے آئے ہوئے لکھا ہے۔ لیکن میرا حوالہ نہیں دیا۔ پھر پروفیسر غلام ربانی عزیز نے دیوان غنیمت کے مقدمہ میں جو غنیمت کے حالات لکھے ہیں۔ وہ سب دلاوری صاحب کے مضمون کا اعادہ کیا ہے۔ جو انہوں نے شریف التواریخ، جلد سوم کے دوسرے حصہ سے لیا تھا اور حوالہ نہ دلاوری صاحب کا دیا، نہ میری

کتاب کا اور بلا حوالہ لکھ دیا ہے کہ مولانا کے آباؤ اجداد ملک شام سے آئے تھے۔ ایسا ہی وزیر الحسن عابدی صاحب نے فارسی کا نیا نصاب، حصہ دوم، ص ۹۲ پر یہی مضمون دوہرایا ہے اور قاآنی گائیڈ والے نے یہی کچھ لکھا ہے اور حوالہ کوئی نہیں دیا۔ اگر ان لوگوں کے پاس غنیمت کے شامی النسب ہونے کا حوالہ میرے سوا کوئی ہے تو دکھائیں کہ انہوں نے کہاں سے لیا۔

(۸) مولوی محمد عبداللہ فاضل سلیمانی مفتی کنجاہ متوفی ۱۳۸۳ھ/۱۹۶۳ء نے یہ واقعہ بحوالہ تحفۂ کنجاہ مصنفہ محمد جعفر کنجاہی مجھ کو بیان کیا۔

(۹) آرزو، سراج الدین علی خان، تذکرہ مجمع النفائس، بہ تصحیح مہر نور محمد خان، اسلام آباد، ۲۰۰۶ء، جلد ۲، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔

(۱۰) تذکرہ نشتر عشق، ص ۱۱۱۴ (مرتبین)۔

(۱۱) شاہنواز خان، صمصام الدولہ، مرآۃ آفتاب نما، نسخۂ خطی پنجاب یونیورسٹی مرکزی لائبریری، نمبر شیرانی، ۵۶۴۱/۳۳۱۸، ص ۲۵۷ب (مرتبین)۔

(۱۲) بشیر حسین محمد، فہرست مخطوطات شیرانی، جلد دوم، ادارۂ تحقیقات پاکستان، دانشگاہ پنجاب، لاہور، ۱۹۶۹ء، ص ۳۶۳ (مرتبین)۔

(۱۳) انوار الصالحین مؤلفہ پیر معصوم شاہ، سجادہ نشین چک سادہ، ضلع گجرات، ص ۱۲۔

(۱۴) غنیمت کنجاہی، مثنوی نیرنگ عشق، بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور، ۱۹۶۲ء، ص ۵ (مرتبین)۔

(۱۵) ایضاً، ص ۴ (مرتبین)۔

(۱۶) انوار القادریہ، الملقب بہ ریاض النوشاہیہ، مؤلفہ حکیم غلام قادر شاہ اثر جالندھری۔

(۱۷) تذکرہ مجمع النفائس، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔

(۱۸) حاشی سندیلوی، احمد علی، تذکرہ مخزن الغرائب، بہ تصحیح محمد باقر، جلد ۴، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد، ۱۹۹۳ء، ص ۲۲۷ (مرتبین)۔

(۱۹) تذکرہ نشتر عشق، ص ۱۱۱۴ (مرتبین)۔

(۲۰) تذکرہ مرآۃ آفتاب نما، ص ۲۵۷ب (مرتبین)۔

(۲۱) تذکرہ مجمع النفائس، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔

(۲۲) تذکرہ مخزن الغرائب، ص ۲۲۷ (مرتبین)۔

(۲۳) تذکرہ نشتر عشق، ص ۱۱۱۴ (مرتبین)۔

(۲۴) تذکرہ مرآۃ آفتاب نما، ص ۲۵۷ب (مرتبین)۔

(۲۵) بیاض خطی مولانا غلام قادر شائق فاروقی نوشاہی رسولنگری، متوفی ۱۸۸۲ء/۱۲۹۹ھ۔

(۲۶) غنیمت کنجاہی، دیوان غنیمت، بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور، ۱۹۵۸ء، ص ۱۳۶ (مرتبین)۔

(۲۷) ایضاً، ص ۲۵۵ (مرتبین)۔

(۲۸) ایضاً، ص ۱۲۵ (مرتبین)۔

(۲۹) ایضاً، ص ۲۴۱ (مرتبین)۔

(۳۰) مولانا کے ساتھ حقہ نوشی کی نسبت کرنا محتاج ثبوت ہے اور ان کی شان کے خلاف ہے۔
(۳۱) مثنوی نیرنگ عشق کی تکمیل ۱۶۶۵ء/۱۰۹۶ھ میں ہوئی۔ اس لئے اس کے بعد سفر دہلی کیا ہوگا۔
(۳۲) دیوان غنیمت، ص ۲۶۴ (مرتبین)۔
(۳۳) ایضاً، ص ص ۹۰-۹۱ (مرتبین)۔
(۳۴) تذکرہ حسینی، ص ۲۳۰ (مرتبین)۔
(۳۵) دیوان غنیمت، ص ۱۰۵ (مرتبین)۔
(۳۶) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۸ (مرتبین)۔
(۳۷) جناب عبداللہ چغتائی نے بیجاپور والا یہ نسخہ دسمبر ۱۹۴۲ء میں دیکھا۔
(۳۸) عبداللہ چغتائی، مثنوی نیرنگ عشق کا ایک مخطوطہ، اورینٹل کالج میگزین، عدد ۲، عدد مسلسل ۷۲، جلد ۱۹، اگست ۱۹۴۲ء، لاہور، ص ۵۵ (مرتبین)۔
(۳۹) ثواقب المناقب قلمی، ص ۱۲۵۔
(۴۰) اخلاص، کشن چند، تذکرہ ہمیشہ بہار، بہ تصحیح وحید قریشی، انجمن ترقی اردو پاکستان، کراچی، ۱۹۷۳ء، ص ۱۸۲ (مرتبین)۔
(۴۱) احسان سرہندی، خواجہ محمد، روضۃ القیومیہ، مطبوعہ سیوک سٹیم پریس، لاہور، ص ۲۵۱۔
(۴۲) تذکرہ مجمع النفائس، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔
(۴۳) تذکرہ مخزن الغرائب، ص ۲۲۷ (مرتبین)۔
(۴۴) تذکرہ نشتر عشق، ص ۱۱۱۴ (مرتبین)۔
(۴۵) تذکرہ حسینی، ص ۲۳۰ (مرتبین)۔
(۴۶) یہ پوری دستاویز ششماہی علمی و ادبی جریدہ شاہین زمیندار کالج، گجرات، ۱۹۶۷ء، جلد ۴، شمارہ ۱، ص ۶۲ سے نقل کی گئی ہے۔
(۴۷) چالیس کے اعداد میں کوئی خصوصیت ہے۔ شیخ احمد تھانیسری (خلیفہ چراغ دہلی) کے مزار پر جو شخص چالیس روز جائے، اس کی مراد پوری ہوتی ہے۔ (تذکرہ اولیائے ہند، جلد ۱، ص ۱۳۷)۔
(۴۸) خواجہ محمود موئنہ دوز دہلوی کے مقبرہ سے تیزی ذہن کے واسطے لوگ پتھر اُٹھا لاتے ہیں پھر اس کے برابر شیرینی تول کر تقسیم کرتے ہیں۔ (تذکرہ اولیائے ہند، جلد ۱، ص ۵۱)۔
(۴۹) یہ تذکرہ کلمات الشعرا بہ تصحیح و ترتیب شیخ صادق علی دلاوری، ایم-اے ایلفرڈ پٹیالہ ریسرچ سکالر پنجاب یونیورسٹی، لاہور سے طبع ہوا۔
(۵۰) دیوان غنیمت، ص ۲۶۴ (مرتبین)۔
(۵۱) ایضاً، ص ۳، صاحب مقالہ نے دوسرا مصرع اس طرح سے لکھا ہے:

"بود طاؤس را سیر چمن بر گشته دیدنها"

(مرتبین)

(۵۲) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۳۰ (مرتبین)۔

(۵۳) ایضاً، ص ۱۔

(۵۴) مزید دیکھیے: تذکرہ مجمع النفائس، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔

(۵۵) کتاب مخزن الغرائب کے ہندوستان و پاکستان میں صرف دو ہی نسخے پائے جاتے ہیں۔ ایک بانکی پور کے کتب خانہ میں۔ دوسرا لاہور۔ ذخیرہ شیرانی میں (شرافت)؛ مزید دیکھیے: تذکرہ مخزن الغرائب، بہ تصحیح محمد باقر، ج ۴، ص ۲۲۷ (مرتبین)۔

(۵۶) مزید دیکھیے: تذکرہ نشترِ عشق، ص ۱۱۱۳ (مرتبین)۔

(۵۷) مزید دیکھیے: تذکرہ حسینی، مطبوعہ نولکشور، ص ۲۳۰ (مرتبین)۔

(۵۸) تذکرہ مرآۃ آفتاب نما، ص ۲۵۷ پ (مرتبین)۔

(۵۹) دیوان غنیمت، صص ۱۰۴-105 (مرتبین)۔

(۶۰) اس بیاض سے متعلق مزید اطلاعات کے لئے دیکھیے: بشیر حسین، محمد، فہرست مخطوطات شیرانی، جلد ۱، ادارۂ تحقیقات پاکستان، دانشگاہ پنجاب، لاہور، مارچ ۱۹۶۸ء، ص ۹۶ (مرتبین)۔

(۶۱) جنوری ۲۰۰۸ء میں ڈاکٹر عارف نوشاہی نے یہ کتاب مقدمہ، تصحیح و تعلیقات کے ساتھ شائع کی ہے۔ مزید معلومات کے لئے دیکھیے: غنیمت کنجاہی، محمد اکرم، نگزارِ محبت، مرتبہ عارف نوشاہی، المیر ٹرسٹ لائبریری، مرکز تحقیق و تالیف بھمبر روڈ گجرات، جنوری ۲۰۰۸ء (مرتبین)۔

(۶۲) نگزار محبت، ص ۱ (مرتبین)۔

(۶۳) ایضاً، ص ۱ (مرتبین)۔

(۶۴) کلمات الشعرا، ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۶۵) تذکرہ مجمع النفائس، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔

(۶۶) دیوان غنیمت، صص ۳-۴ (مرتبین)۔

(۶۷) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۵۴ (مرتبین)۔

(۶۸) ایضاً، ص ۵۵ (مرتبین)۔

(۶۹) کلمات الشعرا، ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۷۰) تذکرہ ہمیشہ بہار، ص ۱۸۲ (مرتبین)۔

(۷۱) روضۃ القیومیہ، ص ۲۵۱۔

(۷۲) تذکرہ مجمع النفائس، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔

(۷۳) تذکرہ مخزن الغرائب، ص ۲۲۷ (مرتبین)۔

(۷۴) تذکرہ نشترِ عشق، ص ۱۱۱۳ (مرتبین)۔

(۷۵) سلسلۃ الاولیاء قلمی، ص ۳۳۔

(۷۶) تذکرہ حسینی، ص ۲۳۰ (مرتبین)۔

(۷۷) تذکرہ مرآۃ آفتاب نما، ص ۲۵۷ پ۔ (مرتبین)۔

(۷۸) مخزن پنجاب، ص ۳۰۴۔

(۷۹) فارسی کا نیا نصاب، ص ۲۹ (مرتبین)۔

(۸۰) آثار پارسی، ص ۸۸ (مرتبین)۔

(۸۱) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۱ (مرتبین)۔

(۸۲) پاکستان میں مثنوی نیرنگ عشق کے خطی نسخوں کی تفصیل کے لئے دیکھئے: احمد منزوی، فہرست مشترک نسخہ ھای خطی فارسی پاکستان، اسلام آباد، ۱۹۸۷ء، جلد ۸، صص ۱۰۱۷-۱۰۲۴ (مرتبین)۔

(۸۳) مولوی محمد الدین صاحب نے یہاں علمی طور پر نیرنگ عشق کو معرب کر کے فسون العشق لکھا ہے۔

(۸۴) قصبہ وڈالہ سندھواں کی آبادی تحصیل پسرور ضلع سیالکوٹ میں ہے۔ پسرور اصل میں لفظ پر سرور تھا۔ مولوی محمد الدین صاحب نے اس کا عربی ترجمہ اکثر العیش کیا۔ یعنی عیش خوشی سے پُر، زیادہ عیش والا۔

(۸۵) سیالکوٹ دو لفظوں سے مرکب ہے۔ سیال پنجابی میں سردیوں کے موسم کو کہتے ہیں اور عربی میں سیال کو شتاء کہتے ہیں اور کوٹ یعنی قلعہ کو حصار بولتے ہیں۔ تو مولوی صاحب نے اس کا عربی ترجمہ شتاء الحصار کر دیا ہے۔

(۸۶) یہ پنجابی ترجمہ نیرنگ عشق میں نے خود نہیں دیکھا۔ میرے محترم دوست مولانا قریشی احمد حسین احمد قلعہ داری، ایم-اے، پروفیسر زمیندار کالج گجرات نے مجھے بتایا ہے۔ (شرافت نوشاہی)۔
یہ ترجمہ ملک عظیم محمد کے اہتمام سے ۱۳۸۳ھ میں جہلم سے چھپ چکا ہے۔ (مرتبین)۔

(۸۷) پاکستانی کتب خانوں میں شرح نیرنگ عشق کی فارسی شروح کے خطی نسخوں کے لئے دیکھئے: احمد منزوی، فہرست مشترک نسخہ ھای خطی فارسی پاکستان، اسلام آباد، ۱۹۸۷ء، ج ۸، صص ۱۰۲۴-۱۰۲۵ (مرتبین)۔

(۸۸) دستور حسمت کا قلمی نسخہ مکتوبہ قریشی احمد حسین اور قلعہ داری، ۱۹ جنوری ۱۹۵۹/ ۱۳۷۹ھ ان کے کتب خانہ میں موجود ہے۔

(۸۹) شمع محافل کا ایک مخطوطہ مکتوبہ ربیع الاول ۱۲۸۳ھ/ ۱۸۶۶ء جناب مولانا قریشی احمد حسین صاحب احمد قلعہ داری، ایم-اے پروفیسر زمیندار کالج گجرات کے کتب خانہ میں موجود ہے۔

(۹۰) ارژنگ عشق کا مخطوطہ بخط مولوی عبدالکریم قریشی قلعہ داری مکتوبہ ۲۷ صفر ۱۳۶۵ھ/ ۱۹۴۶ء قریشی صاحب کے کتب خانہ میں موجود ہے۔

(۹۱) اس کا ایک نامکمل نسخہ قریشی صاحب کے پاس ہے۔

(۹۲) مثنوی خرابات جنون۔ ماہنامہ مخزن لاہور۔ گرامی نمبر۔ اگست ۱۳۴۶ھ/ ۱۹۲۷ء۔ جلد ۱۔ نمبر ۶ میں چھپ چکی ہے۔

(۹۳) مثنوی تفنگ عشق کا قلمی نسخہ مصنف کے ہاتھ کا لکھا ہوا میرے کتب خانہ میں موجود ہے۔

(۹۴) مثنوی آہنگ عشق کا قلمی نسخہ پروفیسر احمد حسین صاحب احمد قریشی قلعہ داری کے کتب خانہ میں موجود ہے

(۹۵) بیاض مملوکہ ضیاء محمد صاحب۔

(۹۶) بابونہ ایک پھول کا نام ہے۔

(۹۷) تذکرہ حسینی، ص ۲۳۰ (مرتبین)

(۹۸) شاہنواز خان، نواب صمصام الدولہ، مآثر الامراء، بہ تصحیح جناب مولوی مرزا اشرف علی، ایشیاٹک سوسائٹی، بنگال، کلکتہ، ۱۸۹۴ء، ص ۶۹۸۔

(۹۹) نشتر عشق، ص ۱۱۱۴ (مرتبین)۔

(۱۰۰) لچھمی نرائن شفیق، گل رعنا، نسخہ انجمن ترقی اردو، کراچی، نمبر: ۳ ق ف ۱۷۰، ص ۸۶۷ (مرتبین)۔

(۱۰۱) دیوان غنیمت، ص ۵۷ (مرتبین)۔

(۱۰۲) ایضاً، ص ۱۸۳ (مرتبین)۔

(۱۰۳) ثواقب المناقب، قلمی نسخہ، ص ۱۴۸۔

(۱۰۴) مزید تفصیل کے لئے دیکھیے: "غنیمت کنجاہی"، اورینٹل کالج میگزین، لاہور، مئی ۱۹۴۲ء، جلد ۱۸، عدد ۳، عدد مسلسل ۶۹، ص ۳۵۔

(۱۰۵) شیرانی، حافظ محمود، پنجاب میں اردو، مرتب ڈاکٹر وحید قریشی، کتاب نما، لاہور، طبع سوم، ۱۹۶۳ء، ص ۴۱۷ (مرتبین)۔

(۱۰۶) اکرام الحق، شیخ، شعرالعجم فی الہند، ملتان، ۱۹۶۱ء، ص ۱۷۹ (مرتبین)۔

(۱۰۷) بیاض مولانا قریشی احمد قلعہ داری ایم اے پروفیسر زمیندار کالج گجرات۔

# مآخذ


(۱) آثار پارسی، دختر امیر بٹ۔

(۲) اردو انسائیکلوپیڈیا، نیا ایڈیشن فیروز سنز لمیٹڈ، لاہور ۱۳۸۸ھ/۱۹۶۸ء۔

(۳) اشتہار منظوم پنجابی، لچھمن سنگھ بھولا کنجاہی۔

(۴) انوار الصالحین (خطی)، پیر معصوم شاہ نوشاہی، مالک نوری کتب خانہ لاہور، متوفی ۱۳۸۸ھ۔

(۵) انوار القادریہ الملقب بہ ریاض النوشاہیہ (قلمی) بخط مصنف مولانا حکیم غلام قادر شاہ اثر نوشاہی برقندازی جالندھری متوفی ۱۳۵۶ھ۔ مملوکہ شرافت نوشاہی۔

(۶) بہارستان نادان، اردو منظوم ترجمہ مثنوی نیرنگ عشق، منشی کامتا پرشاد نادان، مطبوعہ نولکشور ۱۲۹۶ھ/۱۸۷۹ء۔

(۷) بیاض شائق (خطی)، مکتوبہ مولانا غلام قادر شائق فاروقی نوشاہی رسولنگری متوفی ۱۳۰۰ھ/۱۸۸۳ء، مملوکہ مفتی بشیر حسین فاروقی نوشاہی ساکن گوجرانوالہ۔

(۸) بیاض وارستہ (خطی)، مرتبہ سیالکوٹی مل، مخزونہ ذخیرہ شیرانی (نمبر کتاب ۱۲۷۴)، پنجاب یونیورسٹی لائبریری، لاہور۔

(۹) پنجاب میں اردو، حافظ محمود شیرانی، مرتب ڈاکٹر وحید قریشی، کتاب نما، لاہور، طبع سوم، ۱۹۶۳ء، ص ۴۱۷ (مرتبین)۔

(۱۰) تاریخ گجرات، مرزا اعظم بیگ اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر بندوبست ۱۲۸۴ھ/۱۸۶۷ء۔

(۱۱) تحریر خطی، (۱) برحاشیہ نیرنگ عشق مکتوبہ میاں اللہ جوایا شوق ۱۲۲۳ھ/۱۸۰۸ء۔
(۲) مملوکہ قریشی احمد حسین احمد قلعہ داری، گجرات۔

(۱۲) تحفۂ کنجاہ (خطی)، سید محمد جعفر کنجاہی، مملوکہ مولوی عبداللہ سلیمانی خطیب جامع مسجد کنجاہ ضلع گجرات۔

(۱۳) تذکرۂ اولیائے ہند، مرزا احمد، اختر کیرانوی، مطبوعہ۔
(۱۴) تذکرۂ حسینی، میر حسین دوست سنبھلی، مطبع نول کشور، لکھنو، ۱۲۹۳ھ/۱۸۷۵ء۔
(۱۵) تذکرۂ شعرائے کشمیر، جلد۲، سید حسام الدین راشدی، اقبال اکیڈمی، کراچی، ۱۹۵۸ء۔
(۱۶) تذکرۂ کاملان رام پور، حافظ احمد علی خان شوق رام پوری۔
(۱۷) ثواقب المناقب (خطی)، علامہ محمد ماہ صداقت کنجاہی متوفی ۱۱۴۸ھ، مکتوبہ ۱۳۳۶ھ بخط سید شرافت نوشاہی۔
(۱۸) دیباچۂ نیرنگ عشق (خطی)، مولانا عبدالرحمان خلدی۔
(۱۹) دیوان غنیمت، محمد اکرم غنیمت کنجاہی، مرتبہ غلام ربانی عزیز، مطبوعہ لاہور، ۱۹۵۸ء۔
(۲۰) رقعات غنیمت (خطی)، محمد اکرم غنیمت کنجاہی۔
(۲۱) شرح نیرنگ عشق (خطی)، مولوی دوست محمد بہ سال ۱۱۹۴ھ/۱۷۸۰ء۔ مخزونہ ذخیرہ شیرانی (نمبر ۷۵۳) دانشگاہ پنجاب لاہور۔
(۲۲) شعر العجم فی الہند، شیخ اکرام الحق، مطبوعہ لاہور، ۱۹۶۱ء۔
(۲۳) فارسی کا نیا نصاب حصہ۲، سید وزیر الحسن عابدی، مطبوعہ لاہور۔
(۲۴) فرحۃ الناظرین، قاضی محمد اسلم پسروری، مطبوعہ اورینٹل کالج میگزین لاہور۔
(۲۵) قاآنی گائیڈ، مطبوعہ لاہور۔
(۲۶) کلمات الشعراء، محمد افضل سرخوش، مطبوعہ لاہور ۱۳۶۱ھ/۱۹۴۲ء۔
(۲۷) مآثر الامراء، شاہ نواز خان صمصام الدولہ، مطبوعہ کلکتہ، ۱۸۸۸-۱۸۹۰ء۔
(۲۸) مجمع النفائس (خطی)، سراج الدین علی خان آرزو، مخزونہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری، لاہور۔
(۲۹) مخزن پنجاب، مفتی غلام سرور لاہوری۔
(۳۰) مخزن الغرائب، احمد علی ہاشمی سندیلوی مخزونہ مجموعہ شیرانی، لاہور۔
(۳۱) مرآت آفتاب نما (خطی)، شاہ نواز خان ہاشمی ۱۲۲۲ھ۔ مخزونہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری، لاہور۔
(۳۲) ہمیشہ بہار، کشن چند اخلاص، مرتبہ ڈاکٹر وحید قریشی، مطبوعہ لاہور۔

## رسائل:

(۱) اورینٹل کالج میگزین (سہ ماہی) لاہور، بابت مئی ۱۹۴۲ء۔
(۲) پیغام (ہفت روزہ) وزیر آباد، بابت ۲ مئی ۱۹۳۲ء۔
(۳) شاہین (ششماہی) گجرات، بابت جون ۱۹۶۷ء
(۴) العزیز (ہفت روزہ) گجرات، بابت ۲۳ فروری، ۱- مارچ ۱۹۳۳ء۔

سید شرافت نوشاہی

# مولانا غنیمت کنجاہی کے کچھ مزید حالات ☆

مولانا غنیمت عہد اورنگ زیب عالمگیر کے بلند پایہ شاعر تھے۔ آپ کا مولد، وطن اور مدفن قصبہ کنجاہ[1] ضلع گجرات ہے۔

آپ کا روحانی سلسلہ خاندان قطب الانام شیخ الاسلام حضرت شاہ حاجی محمد نوشہ گنج بخش قادری قدس سرہٗ العزیز سے وابستہ ہے۔ حضرت نوشہ رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفۂ ارجمند مولانا سید صالح محمد رحمۃ اللہ علیہ چک سادہ[2] کے مرید تھے۔

مولانا کا نام محمد اکرم اور تخلص غنیمت تھا۔ قوم نرخی سے تھے جیسا کہ غیر مطبوعہ خود نوشت مثنوی کے ترقیمہ میں لکھتے ہیں۔ ''غنیمت عرف نرخی کنجاہی''[3]۔

آپ کے والد کا نام شیخ نظر محمد کنجاہی رحمۃ اللہ علیہ[4]۔ تربیت اپنے والد اور عم عالی قدر شیخ ابو البقا کنجاہی رحمۃ اللہ علیہ کی آغوش میں پائی یہ دونوں بزرگوار حضرت نوشہ گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کے خلفا میں سے تھے۔ ان کا تذکرہ علامہ شیخ محمد ماہ صداقت کنجاہی رحمۃ اللہ علیہ نے ثواقب المناقب میں کیا ہے۔

## تعلیم ظاہری:

آپ نے ظاہری علوم کی تحصیل میر محمد زماں راسخ سرہندی متوفی ۱۱۰۷ھ سے کی۔ اس کے بعد مرزا ایزد بخش رسا متوفی ۱۱۱۹ھ سے بھی شرف تلمذ حاصل کیا[5]۔

## مولانا کے اساتذہ کے متعلق ایک روایت کی تحقیق:

جناب گوہر نوشاہی کا اورینٹل کالج میگزین لاہور نومبر ۱۹۶۱ء میں مولانا غنیمت پر ایک مقالہ شائع ہوا۔ اس کے صفحہ ۶۴ پر لکھا ہے[6]۔ ''اب دیکھنا یہ ہے کہ مولانا غنیمت نے ابتدائی تعلیم و تربیت کن سے حاصل کی۔ ان امور کے متعلق جو صحیح روایات ملتی ہیں ان میں کنجاہ کے تین مفتی اور قاضی ہیں: قاضی خوشی محمد نور، قاضی رضی الدین اور قاضی ابو البقا کنجاہی۔ قاضی خوشی محمد نور اور قاضی رضی الدین دونوں بھائی تھے۔ ان سے مولانا غنیمت نے ابتدائی تعلیم حاصل کی''۔

اس روایت کا گوہر صاحب نے کوئی حوالہ نہیں دیا۔ حالانکہ اسی مقالے میں اسی صفحہ ۶۴ پر یہ بھی لکھتے ہیں کہ:

☆ العلم، کراچی، اپریل تا جون ۱۹۷۳ء، صفحات ۲۳-۳۶

''(سنی سنائی) کوئی بات مستند نہیں ہوسکتی۔ جب تک اس کا ثبوت تاریخ سے بھی نہ مل جائے''۔

مگر گوہر صاحب نے کسی تاریخ یا تذکرہ کا حوالہ پیش نہیں کیا۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ تینوں حضرات کنجاہ کے رہنے والے تھے اور پہلے دو بزرگوار قاضیوں کے خاندان سے تھے اور قاضی کہے جاتے تھے۔ مگر ابو البقا کو کسی نے قاضی نہیں لکھا۔ علامہ صداقت رحمۃ اللہ علیہ نے ان کو شیخ ابو البقا لکھا ہے۔ وہ قاضیوں کے خاندان سے نہ تھے۔ مرزا احمد بیگ لاہوری متوفی ۱۱۰۸ھ نے رسالہ الاعجاز[۷] میں علامہ صداقت کنجاہی رحمۃ اللہ علیہ ۱۱۴۸ھ نے ثواقب المناقب[۸] میں اور مولانا سید حافظ محمد حیات ربانی رحمۃ اللہ علیہ ۱۱۷۳ھ نے تذکرہ نوشاہی[۹] میں پہلے دونوں حضرات یعنی قاضی خوشی محمد اور قاضی رضی الدین کا تذکرہ کیا ہے اور شیخ ابو البقا کا ان میں ذکر نہیں صرف ثواقب المناقب میں ان کا ذکر ہے۔ مگر کسی تذکرہ نویس نے مولانا غنیمت کا ان سے تعلیم حاصل کرنا نہیں لکھا۔

علاوہ بریں، قاضی رضی الدین گجرات و سیالکوٹ کے قاضی تھے۔ اکثر انہیں شہروں میں رہ کر اپنے منصب قضا کے فرائض انجام دیتے تھے اور قاضی خوشی محمد مجذوبانہ حالت رکھتے تھے۔ بجائے ظاہری علوم کے اشتغال کے عشق و محبت حقیقی اور توحید میں مستغرق رہتے تھے[۱۰]۔ تو ان بزرگواروں کے پاس مولانا غنیمت کے تعلیم پانے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

## مولانا کے حالات زندگی:

شیخ صادق علی دلاوری، ایم اے ریسرچ اسکالر پنجاب یونیورسٹی، لاہور، نے اورینٹل کالج میگزین لاہور، مئی ۱۹۴۲ء میں صفحہ ۱۴ سے صفحہ ۳۷ تک غنیمت کنجاہی پر ایک مقالہ لکھا۔ جس میں تمام حالات میری کتاب شریف التواریخ کی تیسری جلد سوم تذکرۃ النوشاہیہ سے لئے۔ جو خطی مسودہ کی صورت میں میرے کتب خانہ میں موجود ہے:

(۱) مولانا کے بزرگوں کا شام کے ملک سے آنا۔

(۲) مولانا کے غنیمت تخلص کرنے کی وجہ۔

(۳) حضرت غوث اعظم کا نام سن کر سجدۂ تعظیم بجالانا۔

(۴) مولانا کا دہلی جانا اور سرخوش سے ملاقات اور فی البدیہہ شعر کہنا۔

(۵) دہلی کے مشاعرہ میں ''مست افتادہ است'' کی ردیف پر فی البدیہہ غزل کہنا۔

(۶) کنجاہ میں ایک لڑکے کی فرمائش پر فی البدیہہ رباعی کہنا۔

(۷) مولانا کی تعریف میں پچھمن سنگھ بھولا کے اشعار۔

دلاوری صاحب نے یہ سب مضامین میری کتاب سے لئے اور اس کا انہوں نے اپنے اس مقالے

میں اعتراف بھی کیا ہے۔ نیز اس مقالہ میں انوار القادریہ سے تحفہ کنجاہ اور پیغام وغیرہ کے جو حوالے دیئے ہیں وہ بھی میری کتاب سے لکھے ہیں۔ دلاوری صاحب نے خود یہ کتابیں نہیں دیکھیں۔

اس کے بعد جس شخص نے اس مضمون پر قلم اٹھایا مثلاً دیوان غنیمت کے مقدمہ میں مقدمہ نویس نے جو کچھ لکھا ہے۔ دلاوری صاحب کے مضمون کا چربہ ہے مگر اس نے نہ دلاوری صاحب کا حوالہ دیا ہے نہ شریف التواریخ کی تیسری جلد کا۔ بعد ازاں آثار پارسی کے مؤلف اور فارسی کا نیا نصاب حصہ دوم والے نے بھی غنیمت کے متعلق اسی مضمون کو دہرایا ہے مگر حوالہ دینا گوارا نہیں کیا۔

اس کے بعد اگست ۱۹۴۳ء کے اورینٹل کالج میگزین لاہور میں ڈاکٹر محمد عبداللہ چغتائی نے ''مثنوی نیرنگ عشق'' کا ایک مخطوطہ کے عنوان سے ایک مضمون سپردِ قلم کیا[11] جس میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ مولانا غنیمت شاہجہان آباد (دہلی) کے رہنے والے تھے۔ ان کو کنجاہی لکھنے میں جلدی نہ کرنی چاہیے۔

یہ مقالہ جب دلاوری صاحب نے پڑھا تو پھر میری طرف رجوع کیا اور مولانا کی وطنیت کے متعلق مجھ سے استفسار کیا اور میرے ساتھ خط و کتابت کی۔ میں نے ان کو بذریعہ مراسلات مولانا غنیمت کے کنجاہی ہونے کے متعلق مواد بھیجا۔ جس کو انہوں نے مرتب کر کے نومبر ۱۹۴۳ء کے اورینٹل کالج میگزین لاہور میں بعنوان ''غنیمت کا وطن'' شائع کیا[12] اور آپ کا کنجاہی ہونا ثابت کیا۔

پھر اٹھارہ سال کے بعد جناب گوہر نوشاہی صاحب نے نومبر ۱۹۶۱ء کے اورینٹل کالج میگزین لاہور میں غنیمت کنجاہی پر قلم اٹھایا اور ایک مبسوط مقالہ لکھا۔ انہوں نے کچھ تو دلاوری صاحب پر تنقید کی اور کچھ دوسرے تذکرہ نگاروں پر حرف گیری کی اور اپنی تحقیق کو نمایاں کرنے کی کوشش کی۔ مگر غنیمت کے حالات میں کچھ اضافہ نہ کر سکے۔ وہی پرانے واقعات اپنی عبارت میں پیش کئے۔ مگر ان کی دو باتوں کی تحقیق واقعی قابل قدر ہے۔ ایک عبدالعزیز کو بجائے نواب مکرم خاں کے مرزا ارتق بیگ، والی سیالکوٹ، کا بیٹا ثابت کرنا۔ دوسرا ساقی نامہ غنیمت کا سراغ لگانا، یعنی برٹش میوزیم لندن کے فارسی مخطوطات کی فہرست سے ریو کی تحقیق کو نقل کرنا۔ ان کے علاوہ جناب گوہر صاحب نے کوئی نئی بات نہیں لکھی جو مفید مطلب ہو۔

## مولانا غنیمت اپنے رقعات کی روشنی میں

**واقعۂ وفات:**

مولانا غنیمت لاہور سے اپنے وطن یعنی کنجاہ کو واپس آرہے تھے کہ اچانک بیمار ہو گئے۔ آپ کے چھوٹے بھائی آپ کو پالکی میں اٹھوا کر واپس لائے اور کنجاہ پہنچ کر عالم بقا کو سدھار گئے۔ علامہ شیخ محمد ماہ صداقت

کنجاہی اس واقعہ کو ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں:

''ہرگاہ در راہِ لاہور قصیدۂ عمر آن زخمی تخجر شوق بہ مقطع نزع کہ ہیچ کس طاقت گریز از آن ندارد، پیوست''(۱۳)۔

جناب گوہر صاحب لکھتے ہیں کہ: ''اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مولانا غنیمت لاہور میں نہیں بلکہ سیالکوٹ میں سکونت پذیر رہے اور لاہور کے راستے گھر لائے جا رہے تھے''(۱۴)۔

حالانکہ ثواقب المناقب میں کہیں سیالکوٹ کا نام نہیں۔ نیز اگر سیالکوٹ سے کنجاہ واپس آتے تو قصباتِ ذیل یعنی سمبڑیال، سودھرہ، وزیرآباد اور شادی وال راستے میں آتے۔ سیالکوٹ سے لاہور کے راستے واپس گھر لانا کیا مطلب؟ سیالکوٹ سے ستر میل جنوب کو لاہور جانا۔ پھر لاہور سے ستر میل سے زیادہ شمال مغرب کو کنجاہ آنا۔ یہ کیسی منطق ہے؟

صحیح یہ ہے کہ آپ لاہور میں تھے اور واپسی پر راستے میں بیمار ہو گئے۔

## سالِ وفات کی تحقیق:

مولانا غنیمت کے سال وفات میں مورخین میں بہت اختلاف پایا جاتا ہے:

(۱) شیخ صادق علی دلاوری ایم اے نے اورینٹل کالج میگزین لاہور مئی ۱۹۴۲ء میں بحوالہ فہرستِ مخطوطات فارسی عجائب خانہ لندن، صفحہ ۷۰۰، لکھا ہے کہ ریو نے مولانا کی وفات ۱۱۰۷ھ میں لکھی ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ ریو نے مولانا کا نہیں بلکہ ان کے استاد میر محمد زمان راسخ سرہندی کا یہ سال وفات لکھا ہے۔

کتاب ارمغان پاک کے مؤلف نے بھی بلا تحقیق مولانا کا یہی سالِ وفات لکھا ہے(۱۵)۔

(۲) مولانا غنیمت کے مزار پر جو کتبہ نصب ہے۔ اس پر ۱۱۱۱ھ لکھا ہے۔ مگر یہ کتبہ پرانا نہیں ہے۔ جناب گوہر نوشاہی نے اپنے مقالے میں جو اورینٹل کالج میگزین لاہور نومبر ۱۹۶۱ء میں شائع کیا ہے۔ اسی سالِ وفات کو صحیح تسلیم کیا ہے(۱۶)۔

(۳) پروفیسر حافظ محمود شیرانی مرحوم نے ''پنجاب میں اردو'' میں مولانا غنیمت کا سالِ وفات ۱۱۱۱ھ تا ۱۱۲۴ھ لکھا ہے(۱۷)۔

(۴) شیخ اکرام الحق صاحب نے شعر العجم فی الہند میں مولانا کا سال وفات ۱۱۵۸ھ لکھا ہے(۱۸)۔

لیکن ان میں سے کسی صاحب نے کسی کتاب کا حوالہ نہیں دیا کہ انہوں نے کہاں سے لیا ہے۔ مگر حال ہی میں ایک جدید انکشاف ہوا ہے جس سے سارے اختلاف رفع ہو گئے ہیں اور آپ کا صحیح سالِ وفات متعین ہو گیا ہے اور اربابِ تحقیق کو اختلاف کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہی وہ یہ کہ مولانا غنیمت کی وہ نادر و نایاب

مثنوی جس کا تعارف تصانیف کے ضمن میں کیا جائے گا۔ اب ہی پردۂ خفا سے منصۂ ظہور پر آئی ہے۔ یہ مثنوی فرخ سیر بادشاہ کے عہد میں تصنیف ہوئی اور یہ ظاہر ہے کہ فرخ سیر کا زمانہ حکومت ۱۱۲۵ھ تا ۱۱۳۱ھ ہے۔

علامہ صداقت کنجاہی کے بیان سے ثابت ہوتا ہے کہ سالِ تصنیف کتاب ثواقب المناقب یعنی ۱۱۲۶ھ سے پہلے پہلے مولانا غنیمت وفات پا چکے تھے جیسا کہ واقعہ لکھا جا چکا ہے۔

تو اب حوالہ جات مندرجہ کی رُو سے ثابت ہو گیا کہ سال تخت نشینی فرخ سیر میں جو ۵ محرم ۱۱۲۵ھ/۱۷۱۳ء کو وقوع میں آئی۔ مولانا زندہ تھے اور اسی سال یہ مثنوی لکھی گئی اور اسی سال کے آخر میں آپ کا انتقال ہو گیا۔

## مدفن:

مولانا غنیمت کا مزار قصبہ کنجاہ ضلع گجرات میں گاؤں سے جنوبی طرف واقع ہے۔ بخشی منظور علی تھانیدار نے اس پر چھوٹی سی پالکی تعمیر کرائی ہے۔

## تصانیفِ غنیمت:

تذکرہ نویسوں نے مولانا محمد اکرم غنیمت کی مثنوی نیرنگ عشق، دیوانِ غنیمت اور ساقی نامہ کا ذکر کیا ہے۔ راقم الحروف کو حال ہی میں غنیمت کی ایک غیر مطبوعہ مثنوی اور رقعاتِ غنیمت دستیاب ہوئے جن کا یہاں مفصل تعارف کرایا جا رہا ہے۔

## نو دریافت مثنوی غنیمت:

اس مثنوی کا ایک مخطوطہ حال ہی میں میری نظر سے گذرا ہے۔ یہ نیرنگِ عشق کے علاوہ ہے۔ اس کا ذکر کسی تذکرہ میں نہیں آیا۔ یہ نسخہ نادرات میں سے ہے۔ یہ مخطوطہ جناب شیخ کرامت اللہ صاحب جو خاندان قانونگویانِ گجرات (پنجاب) کے ایک باذوق فرد ہیں، کے کتب خانے میں ہے اور بقول ان کے، ان کے دادا کے دادا شیخ دیدار بخش صاحب مرحوم کے زمانے سے ان کے گھر میں چلا آتا ہے۔ شیخ صاحب نے فراخدلی سے مجھے یہ مخطوطہ دکھایا۔ جزاہ اللہ تعالی احسن الجزاء۔

اس مثنوی کے عنوانات نظم میں ہیں جن کی بحر تحفۃ الاحرار جامی کی ہے۔ متن کتاب کی بحر نیرنگِ عشق کی ہے، یہ مثنوی، مولانا غنیمت نے فرخ سیر بادشاہ کی تخت نشینی کے پہلے سال ۱۱۲۵ھ میں تصنیف کی۔

اس مخطوطہ کے عنوانات ۲۲ ہیں، ورق ۴۴، سطور فی صفحہ ۱۳۔ اس مثنوی کے کچھ اشعار بطور نمونۂ کلام درج کئے جاتے ہیں:

کتاب کا آغاز اس طرح کیا ہے:

(پہلا عنوان)

غرضِ مناجات کہ دستِ دعاست
آئینۂ چہرۂ مقصودِ ماست

(متن کا آغاز)

الٰہی ساز دل را عشق مأنوس / بہ طاقم نہ چراغ برقِ فانوس
ہدایت پرتوی افکن بہ جانم / تجلی مغز کُن ہر استخوانم
سراپا تن گدازِ بندگی دہ / زسوزِ دل چو شمعم زندگی دہ
بہ یادت بخش تکرارِ جنونم / بہ تلقینش دلی دہ پُر فنونم [19]

یہ ۲۳ اشعار ہیں۔

(دوسرا عنوان حمد باری تعالیٰ میں)

عاجز حمدش شُدہ نطق ورقم / لیک بہ ترک نگذارد قلم

---

بہ نام آنکہ نامش دَر جنانم / مسیحایی کند با مردہ جانم [20]

یہ ۲۶ اشعار ہیں۔

(تیسرا عنوان نعت رسول کریم ﷺ میں)

از شرفِ نعتِ شہِ مرسلین / طایرِ معنی شدہ روح الامین
ندانم چیست امشب سرفکرت / کہ شد ابیات نظمِ ابرِ رحمت [21]

یہ ۴۹ اشعار ہیں۔

(چوتھا عنوان ۔ مدح غوث اعظم میں)

سنقبتِ غوثِ زمان قطبِ دین / راہِ سخن شد بہ سخن آفرین
بہ رشدِ کیست فکر افروزیِ دل / کہ شد شمعِ رہِ ایمانِ کامل [22]

یہ ۵۳ اشعار ہیں۔

(پانچواں عنوان اپنے مرشد روشن ضمیر حضرت سید صالح محمد نوشاہی ساکن چک سادہ کی مدح میں)

ہست دمِ پیر طریقت پناہ / غنچۂ دل را نفسِ صبح گاہ
الا ای چرب پہلو شمع سامان / بہ پای خویش بر آتش خرامان

رُخ از تن پروری تابنده کردی / چراغِ راه بطلان زنده کردی
به انگیز هوا پیچیدن از چیست / هلاكِ خویش را بالیدن از چیست
غرورِ سرکشی ها ناز بیجا است / که این نخل از زمین بی بری خاست
بود این نقشِ کافر کفرو آیین / فرنگی شیوهٔ غارت گر دین
زسر اندیشهٔ دنیا برون آر / دماغت گنده دارد دیو مردار
یکی عزم از پی تکمیلِ دین کن / نجات خویش را راهی گزین کن
به صابونِ ریاضت هایی روشن / ز آبِ اشك شو آلایش تن
کمندِ صید مقصد نیست تدبیر / دمِ پیرش بود افسون تسخیر
که دیدم هر که پیشِ پیر باشد / زبحرش ابر باشد آشنا شد
زخاكِ آستانش بوسه چیدن / به ذوق و معرفت باشد رسیدن
صفاتِ عشق از دانش نموده / چو نام خویشتن پیر ستوده
نشانِ شاهی فقرش مسلم / بسر بر چتر ظل غوثِ اعظم
عیان از چهره نورِ حسن مطلق / به رویش باز کرده چشم خود حق
ز اوجِ معرفت روشن رُخش ماه / شده پرتو فشانی صبغة الله
بود چشمش بر اهل بصیرت / قنا دیلِ چراغ نورِ ملت
خمیده قامتش تیغ کشیده / رگِ فرعونِ شیطانی بریده
به هر کس همت وی دستگیر است / به دستش نفسِ کافر دستگیر است
کسی را قبله گاهی ابرو اوشد / به محراب عبادت دل گروشد
به هر جا آن خضر بی ره گزین شد / زمینِ مزرعِ حاصل یقین شد
عصای او هدایت رنگ بسته / سرِ مارِ ضلالت را شکسته
شده صهبایی ارشادش به مخمور / در اعضا جوشِ رقصِ خونِ منصور
خدنگِ رُشدش آمد چون به آماج / کمانِ خویشتن را سوخت حلاج
کمانِ ابرو از تیر اشارات / شکار اندازِ نخچیر مهمات
دعایش ابرِ فیضِ جاودانی / نموده تازه صد کشتِ امانی
نشانده دلگشا باغی ز توحید / بری گلزار او از خارِ تقلید

درختانش همه پُر بارِ تحقیق — حلاوت ریزِ کام ذوقِ توفیق
می منصور چون نبود رسیده — که از انگور تاكِ او چکیده
نوا های طیورش نفی و اثبات — نشست آورد بر شاخِ مقامات
شریعت هست جوی آبِ کوثر — طریقت جوی شیرِ روح پرور
حقیقت نهر خمر معرفت شهد — که کرده جنبشش را خرمی سهد
ز آب چاه او هر کس دمی خورد — زیادِ آبِ زمزم دم فرو بُرد
دهانِ هر که زو جرعه رباید — به خورشید قیامت لب تر آید
نگاهِ فیضِ چون بر دل گشادی — به هر رگ جوشِ ذکر هوفتادی
زدی چون در توجه نعرهٔ هُو — زبان از ذکر هوی گشت هر مو
چو می کردی به ذکر اره مشغوف — به خورشیدی شدی هر ذره معروف
ز مغزِ استخوا نها تا رگ وپی — شدی دمسازِ آوازِ دم نی
چوشد آن حق خلیلی عشق ملت — به خوابِ راحتی در مهدِ تُربت
هدایت کعبهٔ او بناد معمور — به اولادِ گرامی چشم بد دور
خرد تاریخ سالش ازره صدق — بگفتا "هی فتاد آن کعبهٔ عشق"

۱۱۱۸ھ

بیا ساقی به رشد بی حجابی — بر آر از ابر شیشهٔ آفتابی
مگر از پر تو عکسش برم راه — به مدحت پردهٔ شان شهنشاه

یہ پورے اشعار درج کر دیئے ہیں۔

(چھٹا عنوان فرخ سیر بادشاہ کی مدح میں)

فیضِ مدیح شهِ فرخ سیر
راند به بحر سخن آبِ گهر

---

عبیرِ جیب فخر سلطنت راست — غبار آستانِ خُسرو ما ست
ثنایش بس خرد را دلنواز است — درازی سخن عمرِ دراز است
شهی فرخ فزای شرع احمد — پناه دین معین الدین محمد

شہی رونق سیر فرخندہ گوہر — بقایش بخت دین را روشن اختر
بہ بزم و رزم عالمگیر ثانی — بہ دست داد او گیتی ستانی
بہ فتح ملک دارای معظم — بخواند اسمِ او چون اسم اعظم
بہ بزمِ فیض در عالم مثل شد — شرابِ عیشِ او خونِ امل شد[۲۳]

یہ ۴۱ اشعار ہیں۔

(ساتواں عنوان عشق کے متعلق)

تا نکنی عشقِ مجاز اختیار
حُسنِ حقیقت نشود آشکار

---

الا ای دل بہ داغِ شوقِ دلدار — شدہ مہتابیِ جلوہ گہربار[۲۴]

یہ ۲۷ اشعار ہیں۔

(اس مثنوی میں پنجاب کی تعریف بہت کی گئی ہے۔ پنجاب کے صوفیوں، عالموں، پیشہ وروں، صنعت کاروں اور تمام اہلِ علم وفن کی تعریف کی گئی ہے۔ ابتدائی چند اشعار یہ ہیں):

شرف دارد بہ ہفت اقلیم پنجاب — چو در ہفت اختران مہرِ جہان تاب
ہوای اوست روح اعتدالی — مخالف چون توان کردن خیالی
کمال عالمی از خاکش آباد — نگاہِ او بہار چشم ایجاد
بہ آبش چشمۂ آینہ بی تاب — زمینِ فیض کوثر کردہ سیراب
فزون تر از نجوم اہل ہدایت — یکایک شمس تبریز ولایت
یکی سیر از برای امتحان کن — بہ بالِ شوق یک پرواز جان کن
زخاکِ مرقدِ حاجی نوشہ — بہ مقصد از سُراغِ بوسہ کن رہ
زدانش پروری ہر فردِ انسان — بود مجموعۂ دانش پرستان
بدین معنی کہ برہان قویم است — علومِ مولوی عبدالحکیم است
بہ متن و شرح ہر علمی ز تصریح — رساند حلِ مشکل ہا بہ توضیح[۲۵]

یہ مضمون طویل ہے۔ میں اشعار شمار نہیں کر سکا۔

(اختتام وترقیمہ کا عنوان)

گفت غنیمت سخن دل تمام
کاتبِ او گفت علیہ السلام

---

غریقِ رحمت ایزد آن کسی باد　　　که کاتب را به الحمدی کند یاد

"تمت تمام شد مثنوی تصنیف غنیمت کنجاہی، اسم او محمد اکرم است و تخلص او غنیمت عرف نرخی کنجاہی غفراللہ لهٗ ولوالدیه"(۲۶)

اس آخری عنوان وترقیمہ سے چند وجوہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ نسخہ مولانا غنیمت کے اپنے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے۔ اس باب میں حسب ذیل قرائن کا سہارا لیا جا سکتا ہے:

(۱) پہلے شعر سے ظاہر ہو رہا ہے کہ غنیمت خود کاتب ہے۔

(۲) دوسرے شعر میں بھی بحیثیت کاتب اپنے لئے فاتحہ کی استدعا کر رہا ہے۔

(۳) لفظ "غنیمت" کے ساتھ کوئی تعریفی کلمہ، مولانا یا شیخ وغیرہ درج نہیں ہے۔

(۴) "اسم او محمد اکرم است" لکھا ہے۔ اگر کسی دوسرے شخص کا لکھا ہوا ہوتا تو "محمد اکرم بود" ہوتا۔ نیز نام کے ساتھ کوئی مدحیہ جملہ ہوتا۔

(۵) کسی تذکرہ نویس نے آپ کی قومیت نہیں لکھی۔ یہاں عرف نرخی لکھنا بھی اس بات کو ثابت کرتا ہے کہ مولانا نے خود اپنی قومیت سے متعارف کرایا ہے۔

(۶) الفاظ غفراللہ لہ ولو الدیہ بھی ثابت کرتے ہیں کہ مصنف جو خود کاتب بھی ہے۔ اپنے اور اپنے والدین کے لئے مغفرت کی دعا کر رہا ہے۔

(۷) کسی دوسرے شخص کا نام درج نہیں جو کاتب ہو۔

(۸) مولانا خود فن کتابت کے ماہر تھے۔ آپ کے رقعات سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ نے نادم گیلانی، صیدی اصفہانی اور برہمن گرجستانی کے دیوان اپنے ہاتھ سے لکھے تھے۔ اگر یہ اپنی مثنوی بھی خود ہی لکھی ہو تو کوئی حیرت انگیز بات نہیں۔

بہرکیف ہمارے خیال میں یہ مخطوطہ آپ کے قلم کا لکھا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ واللہ اعلم۔

## رقعاتِ غنیمت:

مولانا نظم میں تو اظہر من الشمس ہیں۔ مگر کسی تذکرہ نویس نے آپ کی نثر نگاری پر کچھ نہیں لکھا۔ حالانکہ آپ اپنے زمانے میں بہترین نثر نگار بھی تھے۔ حال ہی میں پنجاب یونیورسٹی لائبریری لاہور ذخیرہ شیرانی میں ایک خطی بیاض ملی ہے، جس کا تعارف اس سے پہلے اسی مقالے میں لکھا جا چکا ہے۔ اس میں مولانا غنیمت کے تیرہ رقعات رنگین فارسی میں درج ہیں۔ مسجع اور مقفےٰ عبارت سے مزین ہیں۔ ان کو اگر انشائے غنیمت کہا جائے تو بھی بجا ہے۔ مگر اصل تحریر میں چونکہ ہر ایک کے آغاز پر لفظ "رقعہ" تحریر ہے۔ اس لئے راقم الحروف نے اس کو رقعات غنیمت کے نام سے ہی موسوم کیا ہے۔ ان رقعات میں مکتوب الیہم کے اسماء درج نہیں۔

یہاں اس کے مضامین کی فہرست لکھی جاتی ہے:

(۱) اٹک جا کر کسی افسر کے نام لکھا ہے۔

(۲) کسی دوست کے فصد کرانے پر اس کی بیمار پرسی کے لئے لکھا ہے۔

(۳) کسی افسر کی فرمائش پر شکاری جانور باشہ کے تلاش کرنے اور خرید نہ کرنے کی وجہ لکھی ہے۔

(۴) کسی دوست کے نام لکھا ہے کہ دیوانِ نادم گیلانی، دیوان صیدی اصفہانی اور دیوان برہمن گرجستانی میرے ہاتھ کے لکھے ہوئے کچھ مدت سے گم ہو گئے ہیں، سنا گیا ہے کہ میرزا سجانی سیستانی کے پاس ہیں وہ مجھے اُن سے واپس لے دیں۔

(۵) کسی دوست کو لکھا ہے کہ بعض مہمان آتے ہیں تو بنگ [۲۷] بھی طلب کرتے ہیں۔ تمہارے علاقے میں یہ سبزی ہوتی ہے وہ لے کر بھیج دیں۔

(۶) کسی دوست نے اشعار تجلی کے کچھ اجزا نقل کرنے کے لئے آپ سے عاریتہً لئے اور دو سال تک واپس نہ کئے۔ یہ رقعہ اُس کو بطور تادیب و تنبیہ لکھا ہے۔

(۷) کسی دوست نے ایک کتاب تصحیح کے لئے آپ کو بھیجی کہ اس کی نقل کو اصل سے مقابلہ کر کے صحت کریں۔ آپ نے صحیح کرنے کے بعد واپس بھیجی اور یہ رقعہ لکھا کہ کاتب نے اس میں اس قدر غلطیاں کی ہیں۔ گویا کہ اس نسخہ کو از سرِ نو ہی لکھنا پڑا ہے۔

(۸) کسی دوست کو معجون مقوی باہ بھیجی اور ساتھ ہی اس دوائی کی خاصیت اور طریقہ استعمال بھی تحریر کیا۔

(۹) کسی دوست کو جو پنجاب میں نئے وارد ہوئے تھے۔ لکھا کہ آپ جس جگہ رہائش پذیر ہوں آگاہ کریں۔

(۱۰) کسی دوست کو شہر اُجین میں دیوان کا عہدہ ملنے پر بطور مبارکباد لکھا ہے۔

(۱۱) کسی دوست کے ترقی دولت پانے کی خوشی میں لکھا ہے۔

(۱۲) اشتیاقِ ملاقات میں کسی دوست کو لکھا ہے۔

(۱۳) یہ بھی کسی دوست کو شوق ملاقات میں لکھا ہے۔

## مثنوی نیرنگِ عشق:

مولانا غنیمت کی یہ مثنوی آپ کے معاصرین سے لے کر آج تک طبقہ فضلا اور شاعروں میں مقبول رہی ہے۔ اس کے متعلق چند مشاہیر کے اقوال لکھے جاتے ہیں۔ یہ مثنوی ۱۰۹۶ھ عہد عالمگیر میں تصنیف ہوئی۔

(۱) محمد افضل سرخوش	کلمات الشعرا (سال تکمیل ۱۱۱۵ھ) میں ''مثنوی نیز فکر کردہ''۔ [۲۸]

(۲) کشن چند اخلاص	ہمیشہ بہار (سال تصنیف ۱۱۳۶ھ) میں ''مثنوی نیز فکر کردہ مشتمل بر داستانِ عشق عزیز و شاہد''۔ [۲۹]

(۳) محمد احسان مجددی	روضۃ القیومیہ، رکن ۳ (سال تصنیف ۱۱۵۵ھ):

''غنیمت کنجاہی کی مثنوی نیرنگِ عشق بہت مشہور ہے''۔ [۳۰]

(۴) سراج الدین علی خاں آرزو مجمع النفائس (سال تصنیف ۱۱۶۱ھ):

''مثنوی را کہ قصۂ شاہد و عزیز را موزون کردہ بسیار بہ مزہ گفتہ''۔ [۳۱]

(۵) سید احمد علی ہاشمی سندیلوی مخزن الغرائب (سال تصنیف ۱۲۱۸ھ):

''مثنوی قصہ عزیز و شاہد کہ افتتاح آن'' الخ۔ [۳۲]

(۶) عبدالرحمٰن مخاطب بہ شاہ نواز خان مرآۃ آفتاب نما (سال تصنیف ۱۲۱۸ھ/ ۱۲۱۶ء):

''مثنوی شاہد و عزیز یادگار اوست''۔ [۳۳]

(۷) حسین قلی خان عشق عظیم آبادی ''نشترِ عشق'' (سال تصنیف ۱۲۲۴ھ):

''مثنوی نیرنگِ عشق بہ احوال آن عاشق موزون ساخت''۔ [۳۴]

(۸) محمد صالح کنجاہی ''مسلسلۃ الاولیاء'' (سال تصنیف ۱۲۶۷ھ):

''مثنوی غنیمت یعنی نیرنگِ عشق و دیوان غنیمت از تصانیف اوست''۔ [۳۵]

(۹) میر حسین دوست ''تذکرہ حسینی''، ''مثنوی متضمن عشق عزیز پسر نواب مذکورہ و حسن پسری رقاص شاہد نام بسیار بہ مزہ گفتہ''۔ [۳۶]

(۱۰) غلام سرور لاہوری، مخزن پنجاب (سال تصنیف ۱۲۸۵ھ):

''کتاب نیرنگِ عشق المشہور مثنوی غنیمت اب تک زمانے میں مشہور ہے''۔ [۳۷]

(۱۱) فارسی کا نیا نصاب حصہ دوم، ''تالیف مثنوی معروف وی نیرنگِ عشق مقارن باہمین ایام است''۔ [۳۸]

(۱۲) آثار پارسی ''غنیمت کنجاہی کی ایک مثنوی نیرنگ عشق کو قبول عام نصیب ہوا''۔ [۳۹]

اس کتاب نیرنگ عشق کے خطی نسخے کئی کتب خانوں میں موجود ہیں، میں نے چند نوادر نسخوں کا ذکر اپنی کتاب شریف التواریخ جلد سوم کے دوسرے حصہ موسوم بہ لطائف الاخیار میں کیا ہے۔

یہ کتاب سب سے پہلے ۱۲۵۹ھ میں زیور طبع سے آراستہ ہوئی، پہلی طباعت کا ایک نسخہ پنجاب پبلک لائبریری لاہور میں موجود ہے۔

## دیوانِ غنیمت:

مولانا غنیمت کا دیوان بھی مشہور و معروف ہے۔ اس میں ۲۶۳ غزلیں اور چند متفرق اشعار ہیں۔ اس کے متعلق شعرا کے تذکرہ نگاروں نے بہت کچھ لکھا ہے۔ چند اہل علم کے اقوال ذیل میں درج کئے جاتے ہیں۔

(۱) محمد افضل سرخوش کلمات الشعرا میں "دیوانی مختصر دارد"۔ [۴۰]

(۲) کشن چند اخلاص ہمیشہ بہار میں "دیوان مختصر از و یادگار است"۔ [۴۱]

(۳) سراج الدین علی خان آرزو، مجمع النفائس میں "درین ولا انتخاب دیوانِ او نوشتہ می شود"۔ [۴۲]

اس دیوان کے تین مخطوطے ذخیرہ شیرانی۔ کتب خانہ دانشگاہ پنجاب لاہور میں موجود ہیں [۴۳]۔

دیوان غنیمت پہلی مرتبہ لکھنؤ میں چھپا۔ دوسری مرتبہ پنجابی ادبی اکادمی لاہور نے شائع کیا۔

## ساقی نامہ:

اگرچہ کسی تذکرہ میں اس کا ذکر نہیں مگر برٹش میوزیم میں اس کا ایک مخطوطہ موجود ہے اس کی فہرست کے اندراج نمبر ۱۶۵۲ میں ریو لکھتا ہے [۴۴]۔ "ایک ناکام مثنوی جو ساقی نامہ معلوم ہوتی ہے۔ وثوق کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ اسی شاعر غنیمت کنجاہی کی لکھی ہوئی ہے"۔

اس کا آغاز اس شعر سے ہوتا ہے۔

بیا ساقی کہ فصلِ نو بہار است　　قدم گلرنگ می مطرب ہزار است

اور اختتام اس شعر پر ہے۔

چہ حاصل نکہت از طول کلام است　　تمام است و تمام است و تمام است

## غنیمت کے چند غیر مطبوعہ رقعات:

صحیفہ کے گذشتہ شمارے میں راقم الحروف کا مقالہ بعنوان "غنیمت کے کچھ مزید حالات" شائع ہو چکا ہے۔ اس میں راقم نے رقعات کا مفصل تعارف کروایا ہے۔

رقعات کا یہ مجموعہ خطی بیاض، ذخیرہ شیرانی نمبر ۳۹۸۲/۹۳۰ مخزونہ کتب خانہ دانشگاہ پنجاب لاہور سے منقول ہے۔

# حواشی

(۱) بعض لوگ کنجاہ کو کنجاوہ لکھتے ہیں جو درست نہیں۔ بعض تذکرہ نگاروں نے غنیمت کو لاہوری لکھا ہے جس سے مراد مضافات لاہور ہے۔ مثنوی نیرنگ عشق کے کسی ایک مخطوطہ کے دستخط میں غنیمت کو شاہجہان آبادی لکھا ہوا پایا گیا ہے۔ اس سے مراد دہلی نہیں ہے بلکہ علاقہ کنجاہ مغلیہ دور میں شاہجہان آباد شاہجہان پور کہا جاتا تھا۔ پرانی دستاویزوں اور تاریخ گجرات مولفہ مرزا اعظم بیگ اسی طرح لکھا ہے۔

(۲) موضع چک سادہ گجرات سے تین میل مشرق کی جانب واقع ہے۔

(۳) غنیمت کنجاہی، مثنوی گلزار محبت بہ تصحیح عارف نوشاہی، گجرات، ۲۰۰۸ء، ص ۱۰۷ (مرتبین)۔

(۴) کتاب مخزن التواریخ میں آپ کے والد کا نام محمد افضل لکھا ہے، مگر حوالہ کسی کتاب کا نہیں دیا ممکن ہے کہ یہ کسی آپ کے بھائی کا نام ہو کیونکہ محمد اکرم کا ہم وزن ہے۔

(۵) بشیر حسین، فہرست مخطوطات شیرانی، جلد دوم، ادارہ تحقیقات پاکستان، لاہور، ۱۹۶۹ء، ص ۳۶۳۔

(۶) مزید تفصیلات کے لئے دیکھئے: گوہر نوشاہی ''مولانا غنیمت کنجاہی''، اورینٹل کالج میگزین، ج ۳۸، شمارہ ۱، لاہور، ۱۹۶۱ء، ص ۶۴ (مرتبین)۔

(۷) ڈاکٹر عارف نوشاہی نے میرزا احمد بیگ لاہوری کے رسالہ الاعجاز کو ''احوال و مقامات'' نوشہ گنج بخش کے نام سے تصحیح کیا ہے اور مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد نے یہ کتاب ۲۰۰۱ء میں شائع کی ہے۔ اس کتاب کے صفحات پر ۴۴، ۴۶، ۴۷، ۹۱، ۷ و ۹ اور ۱۲۰ پر قاضی خوشی محمد اور صفحات نمبر ۳۰، ۳۳، ۴۴ تا ۴۷، ۶۵، ۷۰، ۸۴، ۹۴، ۹۷، ۱۱۷ اور ۱۲۰ پر قاضی رضی الدین کا ذکر ملتا ہے۔ (مرتبین)۔

(۸) صداقت کنجاہی، ثواقب المناقب نسخہ خطی، کتب خانہ شرافت نوشاہی، ساہنپال، ص ۱۲۵۔

(۹) حافظ محمد حیات، تذکرہ نوشاہی، بہ تصحیح و تدوین و تحشیہ احسان احمد، شعبہ فارسی، اورینٹل کالج، دانشگاہ پنجاب، لاہور، ۲۰۰۴ء، تحقیقی مقالہ پی ایچ - ڈی، پنجاب یونیورسٹی مرکزی لائبریری، شمارہ TPC IV 13، صص ۲۷۲-۲۷۵ (مرتبین)۔

(۱۰) ایضاً، خطی تصنیف، ۱۱۴۶ھ۔

(۱۱) مزید تفصیل کے لئے دیکھئے: چغتائی، محمد عبداللہ، ''مثنوی نیرنگ عشق کا ایک مخطوطہ''، اورینٹل کالج میگزین، لاہور، جلد ۱۹، عدد ۲، عدد مسلسل ۷۲، اگست ۱۹۴۲ء، صص ۵۴-۵۶ (مرتبین)۔

(۱۲) دلاوری، صادق علی، ''غنیمت کا وطن''، اورینٹل کالج میگزین، لاہور، جلد ۲۰، عدد ۱، عدد مسلسل ۷۵، ۱۹۴۳ء، صص ۲۶-۳۲ (مرتبین)۔

(۱۳) ثواقب المناقب، خطی، ص ۱۳۸۔

(۱۴) ''مولانا غنیمت کنجاہی''، اورینٹل کالج میگزین، جلد ۳۸، شمارہ ۱، لاہور، ۱۹۶۱ء، ص ۶۱ (مرتبین)۔

(۱۵) مزید تفصیل کے لئے دیکھئے: محمد اکرام، شیخ، ارمغان پاک: نیشنل بک فاؤنڈیشن، لاہور، ۱۳۳۸ھ، ص ۲۰۱، (مرتبین)۔

(۱۶) ص ۷۱ (مرتبین)۔

(۱۷) شیرانی، حافظ محمود، پنجاب میں اردو، مرتب ڈاکٹر وحید قریشی، کتاب نما، لاہور، طبع سوم، ۱۹۶۳ء، ص ۳۱۷ (مرتبین)۔

(۱۸) اکرام الحق، شیخ، شعرا العجم فی الھند، لاہور، ۱۹۶۱ء، ص ۱۷۹ (مرتبین)۔

(۱۹) غنیمت کنجاہی، نگزار محبت، مرتبہ عارف نوشاہی، المیر ٹرسٹ لائبریری، گجرات، ۲۰۰۸ء، ص ۱، (مرتبین)۔

(۲۰) ایضاً، ص ۳ (مرتبین)۔

(۲۱) ایضاً، ص ۷ (مرتبین)۔

(۲۲) ایضاً، ص ۱۲ (مرتبین)۔

(۲۳) ایضاً، صص ۱۷-۲۱ (مرتبین)۔

(۲۴) ایضاً، ص ۲۵ (مرتبین)۔

(۲۵) ایضاً، صص ۲۸-۲۹ (مرتبین)۔

(۲۶) ایضاً، ص ۱۰۷ (مرتبین)۔

(۲۷) شیخ صادق علی دلاوری نے اپنے مقالے مطبوعہ اورینٹل کالج میگزین لاہور مئی ۱۹۴۲ء میں مولانا غنیمت کے حالات میں لکھا ہے کہ مولانا دہلی گئے تو شاہی مسجد کی سیڑھیوں کے پاس بیٹھ کر حقہ بھرا۔ جناب گوہر نوشاہی اپنے مقالے مجریہ اورینٹل کالج میگزین لاہور نومبر ۱۹۶۱ء میں اس واقعہ پر تمسخر اڑاتے ہوئے لکھتے ہیں کہ "یہ نہیں معلوم کہ مولانا نے سیڑھیوں کی دائیں طرف بیٹھ کر حقہ بھرا یا بائیں طرف"۔ جناب گوہر صاحب کو غور کرنا چاہیے کہ جو مولانا اپنے احباب کی خاطر و مدارات کے لئے بنگ جیسی سبزی کو استعمال کرنا معیوب نہ سمجھتے ہوں۔ اگر وہ خود حقہ پیتے ہوں تو کچھ جائے جائے تعجب نہیں۔ یہاں شرعی مسئلہ سے غرض نہیں کہ حقہ پینا حلال ہے یا حرام۔ ممنوع ہے یا مباح۔

(۲۸) سرخوش، محمد افضل، کلمات الشعرا، بہ تصحیح صادق علی دلاوری، شیخ مبارک علی اینڈ سنز، لاہور، ۱۹۴۲ء، ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۲۹) اخلاص، کشن چند، ہمیشہ بہار، بہ تصحیح وحید قریشی، انجمن ترقی اردو پاکستان، کراچی، ۱۹۷۳ء، ص ۱۸۲ (مرتبین)۔

(۳۰) نقشبندی مجددی سرہندی، خواجہ ابوالفیض کمال الدین محمد احسان، روضۃ القیومیہ، مطبوعہ سوک سٹیم پریس لاہور، ص ۲۵۱۔

(۳۱) آرزو، سراج الدین علی خان، مجمع النفائس، بہ تصحیح مہر نور محمد خان، اسلام آباد، ۲۰۰۶ء، جلد دوم، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔

(۳۲) ہاشمی سندیلوی، احمد علی، مخزن الغرائب، تصحیح محمد باقر، جلد ۴، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد، ۱۹۹۳ء، صص ۲۲۷-۲۲۹ (مرتبین)۔

(۳۳) شاہنواز خان، مرآۃ آفتاب نما، نسخہ خطی پنجاب یونیورسٹی مرکزی لائبریری، نمبر شیرانی ۳۳۱۸/۵۶۴۱، ص ۲۵۷پ۔

(۳۴) عظیم آبادی، حسین قلی خان، نشتر عشق، دوشنبہ، ۱۹۸۳ء، جلد سوم، ص ۱۱۱۴ (مرتبین)۔

(۳۵) صالح کنجاہی، محمد، سلسلۃ الاولیا، سال تصنیف ۱۸۵۱ء، نسخہ خطی، ص ۳۳، (بہ نقل از شریف التواریخ، ص (۲) ۳/۲۸۲) (مرتبین)۔

(۳۶) سنبھلی، حسین دوست، تذکرہ حسینی، انتشارات منشی نول کشور، صص ۲۳۰-۲۳۲ (مرتبین)۔

(۳۷) لاہوری، غلام سرور، تاریخ مخزن پنجاب، مطبع نول کشور، ص ۳۰۴ (مرتبین)۔

(۳۸) عابدی، سید وزیر الحسن، فارسی کا نیا نصاب، فروغ اردو، انارکلی، لاہور، ص ۹۳ (مرتبین)۔

(۳۹) بٹ، دختر امیر، آثار پارسی، ص ۸۸۔

(۴۰) کلمات الشعراء، ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۴۱) همیشه بهار، ص ۱۸۲ (مرتبین)۔

(۴۲) مجمع النفائس، ص ۱۱۷۲ (مرتبین)۔

(۴۳) بشیر حسین، فہرست مخطوطات شیرانی، جلد اول، ادارہ تحقیقات پاکستان، دانشگاہ پنجاب، لاہور، ۱۹۷۵ء، صص ۱۲۷-۱۲۸۔

(۴۴) شرافت نوشاہی نے غلطی سے نسخے کا مقام برٹش میوزیم اور ناقل کا نام ریو لکھا ہے۔ ساقی نامہ کے اصل مآخذ کے لئے دیکھئے:

Ethe, Hermann; Catalogue of Persian Manuscripts in the India Office Library, vol.1, 1980, pp.899-900. (مرتبین) ۔

(۴۵) رقعات غنیمت کے خطی نسخوں کے لئے دیکھئے: احمد منزوی، فہرست مشترک نسخہ ھای خطی فارسی پاکستان، جلد ۵، اسلام آباد، ۱۹۸۶ء، صص ۲۷۹-۲۸۰؛ ڈاکٹر عارف نوشاہی مثنوی نگزار محبت کے مقدمہ کے صفحہ نمبر ۴۳ پر رقعات غنیمت کے ایک اور نسخے سے متعلق یوں لکھتے ہیں: ''نیشنل آرکائیوز آف پاکستان'' اسلام آباد کے ذخیرۂ مفتی کی ایک قلمی بیاض (نمبر ادب: ۲۳۵) میں ورق ۴۰ ب تا ۴۶ ب ''منشآت غنیمت کنجاہی'' کے تحت غنیمت کے رقعات نقل ہوئے ہیں۔ میں نے ان رقعات کا سید شرافت نوشاہی ایڈیشن سے تقابل کیا ہے۔ اسلام آباد کے نسخے میں کچھ اضافی رقعات ہیں''۔

ڈاکٹر ظہور الدین احمد

# غنیمت کنجاہی ☆

تذکروں میں غنیمت کا بہت مختصر حال موجود ہے۔ صادق علی دلاوری نے ۱۹۴۲ء میں مقامی ذرائع سے ان کے حالات مرتب کیے تھے (۱)۔ محمد اکرم ان کا نام تھا اور غنیمت تخلص۔ کنجاہ کے رہنے والے تھے جو گجرات سے سات میل دور مغرب کی طرف ایک قصبہ ہے۔ اگست ۱۹۴۳ء میں ڈاکٹر محمد عبداللہ چغتائی نے مثنوی ''نیرنگ عشق'' کے ایک قلمی نسخے کا تعارف کراتے ہوئے اس بات کی طرف توجہ دلائی کہ اس کے ترقیمے میں غنیمت کو شاہجہان آبادی لکھا ہے (۲)۔ نومبر ۱۹۴۳ء میں صادق علی دلاوری نے ''غنیمت کا وطن'' کے عنوان سے مقالہ لکھا اور ''ثواقب المناقب'' مؤلفہ محمد ماہ صداقت کے حوالے سے ثابت کیا کہ غنیمت صداقت کے چچا تھے اور اس کے والد یعنی غنیمت کے بھائی نظر محمد کنجاہ کے رہنے والے تھے (۳)۔ لیکن دوسرے محققین کو اس پر اطمینان نہیں ہوا۔ غنیمت کے ہم وطن پروفیسر شریف کنجاہی نے بتایا کہ اس کا وطن شاہجہان آباد تھا جو کنجاہ کے قریب چناب کے کنارے آباد تھا۔ انہوں نے قیاساً کہا ہے کہ اس کا موجودہ نام ٹھٹھی مفتیاں ہے (۴)۔ سید شرافت نوشاہی کی رائے یہ ہے کہ کنجاہ کو شاہجہان آباد یا شاہجہان پور کہا جاتا تھا (۵)۔ انہوں نے ایک قدیم دستاویز کے حوالے سے یہ نام متعین کیا ہے لیکن اس دستاویز میں شاہجہان پور مندرج ہے۔ شاہجہان آباد نہیں (۶)۔

میرا خیال ہے یہ محض قیاس آرائی ہے۔ اس نسخۂ خطی کے کاتب کو مغالطہ ہوا ہے جس کا تعارف ڈاکٹر عبداللہ چغتائی نے کرایا ہے۔ کاتب نے اپنے ترقیمے میں قیاساً شاہجہان آباد لکھ دیا ہے۔

غنیمت کے والد نظر محمد فاضل آدمی تھے۔ ان کے چچا ابوالبقا بھی صاحب علم و عرفان تھے۔ غنیمت نے اپنے والد، چچا قاضی خوشی محمد اور قاضی رضی الدین سے متعدد کتابیں پڑھیں۔ انہوں نے تصوف و طریقت میں بھی تربیت حاصل کی۔ وہ صالح محمد گیلانی کے معتقد و پیرو تھے جو حضرت حاجی محمد نوشہ کے مرید تھے جن کے فیض سے سلسلۂ نوشاہیہ کو رواج و فروغ ہوا۔ غنیمت نے اپنے مرشد کے متعلق لکھا ہے:

| | |
|---|---|
| در کشور کشای فیض سرمد | امام عاشقان صالح محمد |
| سرو سر حلقۂ صاحبدلان است | جنید وقت و شبلی زمان است |
| کند از یك نگاہ و مہر پرور | کف خاك ترا خورشید انور (۷) |

غنیمت کو سید عبدالقادر جیلانی سے بھی گہری ارادت تھی۔ ان کی منقبت میں لکھا ہے:

☆ پاکستان میں فارسی ادب، ادارۂ تحقیقات فارسی پاکستان، لاہور، ۱۹۷۷ء، جلد سوم، ص ۱۰-۳۲

غـنـیـمـت ای غـلام غـوث اعـظـم          فـدای نـام پـاک قـطـب عـالـم
چو خود را من سگِ کوی تو خواندم          بـه آهـوی حرم نسبت رسـاندم [۸]

غنیمت نے ایک دفعہ کابل جانے کا ارادہ کیا پر نہ گئے۔

شـوق فـایـز مـی کـنـد تـکـلیف سیر کـابلم
شـد غـنـیـمـت دیـدهٔ مـا عرصه سرخاب ازو [۹]

گلشن کشمیر کی سیر کو گئے۔ جب وہاں دل نہ لگا تو پنجاب واپس آ گئے۔

شـد غـنـیـمـت سـرد در خـاطـر هوای کـابلم
بسـکه دل سر گرم سیر گلشن کشمیر بود [۱۰]

دو مرتبہ اٹک بھی گئے [۱۱]۔ شفیق اورنگ آبادی نے لکھا ہے کہ غنیمت کچھ عرصہ کے لئے میرزا ارتق بیگ فوجدار سیالکوٹ کے پاس ملازم رہے اور انہی کے بیٹے میرزا عبدالعزیز کی داستان محبت کو اس نے اپنی مثنوی ''نیرنگ عشق'' میں منظوم کیا [۱۲]۔ کسی اور ماخذ سے اس بیان کی تصدیق نہیں ہو سکی۔ میرزا ارتق بیگ کی شخصیت بھی متعین نہیں ہو سکی۔ البتہ بیان کا دوسرا حصہ غلط معلوم ہوتا ہے۔ غنیمت نے ذیل کے شعر میں جس عزیز کی فرمائش پر یہ مثنوی لکھی وہ اسم خاص میرزا عبدالعزیز نہیں ہو سکتا بلکہ عزیز سے مراد ایک عام عزیز مراد ہے:

سخن گفتم بو امید تمیزی ❊ گهر سفتم به تکلیف عزیزی [۱۳]

حسین دوست نے لکھا ہے کہ غنیمت لاہور میں نواب مکرم خان کے ملازم رہے۔ عزیز ان کا بیٹا تھا [۱۴] لیکن یہ بھی غلط ہے۔ نواب مکرم خان لاولد تھے۔ سید شرافت نوشاہی نے اخبار ''پیام'' کے حوالے سے اپنی تالیف ''شریف التواریخ'' میں لکھا ہے کہ وہ دہلی بھی گئے۔ گنواروں کی سی وضع قطع تھی۔ وہ سرخوش سے جا کر ملے۔ انہوں نے اپنی غزل سنائی تو حاضرین محظوظ ہوئے۔ سرخوش نے اپنے پاس ٹھہرایا اور بڑی خاطر تواضع کی [۱۵]۔ اس حکایت کی تصدیق کسی اور مآخذ سے نہیں ہو سکی۔ سرخوش نے اپنے تذکرہ ''کلمات الشعراء'' میں غنیمت کا ذکر کیا ہے لیکن اس قسم کا کوئی واقعہ بیان نہیں کیا اور نہ ان سے ملاقات کا ذکر کیا ہے۔

غنیمت لاہور میں بیمار ہوئے اور کنجاہ میں فوت ہوئے۔ وہیں ان کا مقبرہ ہے۔ مقبرے پر سال وفات ۱۱۱۰ھ درج ہے۔

## تصانیف:

(۱) دیوان: دیوان پنجابی ادبی اکیڈمی لاہور کی طرف سے شائع ہو چکا ہے۔ پروفیسر عبدالعزیز ربانی نے ترتیب و تصحیح کا کام سرانجام دیا ہے۔ دیوان میں دو قصیدے نعت رسول میں۔ ایک قصیدہ مدحیہ اور بارہ رباعیاں

ہیں۔ باقی تمام غزلیات ہیں۔ نور محمد قادری کے پاس دیوان غنیمت کا ایک نسخہ موجود ہے، جس میں مطبوعہ غزلیات کے علاوہ اور بھی اشعار ہیں اور بعض اشعار کے متبادل متن بھی ہیں[۱۶]۔

(۲)　مثنوی نیرنگ عشق۔

(۳)　رقعات غنیمت۔

(۴)　ساقی نامہ: انڈیا آفس لائبریری میں شمارہ ۱۶۵۲ پر ایک مجہول الاسم مثنوی ہے جو ساقی نامہ سے مشابہ ہے۔ ایتھے کا خیال ہے کہ اس کا مصنف بھی غنیمت ہے۔ یہ بھی اسی کاتب نے لکھی ہے جس نے دیوان لکھا ہے۔ اسی مثنوی کا آغاز و انجام اس طرح ہے:

بیاساقی کـه فـصلِ نوبهار است　　　قدح گلرنگ می، مطرب هزار است

چه حاصل نکهت از طول کلام است　　　تمام است و تمام است و تمام است[۱۷]

(۵)　مثنوی گلزارِ محبت[۱۸]: سید شرافت نوشاہی نے اس کا تعارف مجلّہ العلم (کراچی) شمارہ اپریل، جون ۱۹۷۳ء میں کرایا تھا۔ اس مثنوی کا نسخہ خطی شیخ کرامت اللہ گجراتی کے ذاتی کتب خانے میں موجود ہے۔ کل ۴۴ ورق ہیں۔ ہر صفحے میں ۱۳ سطریں ہیں، مثنوی کا آغاز یوں ہے:

الٰهی ساز دل را عشق مانوس　　　به طاقم نه چراغ برق مانوس[۱۹]

مثنوی کے عنوانات بھی منظوم ہیں، ابتدائی عنوانات یہ ہیں:

حمد باری، نعتِ رسول، مدح غوث اعظم، مرشد سید صالح محمد نوشاہی، مدح فرخ سیر، عشق، تعریف پنجاب۔

فرخ سیر کی مدح سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ غنیمت ۱۱۲۵ھ-ق تک تو یقیناً زندہ تھے۔

نسخہ خطی کا اختتامیہ اور ترقیمہ حسب ذیل ہے:

گفـت غنیـمـت سخن دل تمام　　　کـاتـبِ او گـفـت علیـه السلام

غریقِ رحـمـتِ ایزد آن کسی باد　　　کـه کـاتـب را بـه الـحمد کند یاد

تمت تمام شد مثنوی تصنیف غنیمت کنجاہی، اسمِ او محمد اکرم است و تخلصِ او غنیمت عرف زنخی کنجاہی غفراللہ لہ ولوالدیہ"[۲۰]۔

مجلّہ فنون لاہور، شمارہ ستمبر/اکتوبر ۱۹۷۳ء میں شریف کنجاہی نے اس مثنوی کا لسانی اور فنی تجزیہ کر کے اور "نیرنگ عشق" سے مقابلہ کر کے ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ یہ مثنوی غنیمت کی تصنیف نہیں ہو سکتی۔ اور یہ کوئی اور غنیمت ہیں۔ ان تمام دلائل کے خلاف ایک بات یہ ہے کہ کیا اس غنیمت کے مرشد بھی سید صالح محمد گیلانی

تھے۔ دوسرے یہ کہ وہ ''نیرنگ عشق'' کی تالیف کے وقت زندہ تھے اور ''گلزار محبت'' کی تالیف کے وقت وہ وفات پا چکے تھے۔ ترقیمے سے ظاہر ہوتا ہے کہ کاتب گویا غنیمت کے عزیز احباب میں سے تھے جو اس کے اور اس کے والدین کے لئے مغفرت کی دعا مانگ رہے ہیں۔ شریف صاحب کے تجزیے سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ ''گلزار محبت'' غنیمت سے منسوب ہے۔

## رقعات غنیمت:

غنیمت کی نگارشات میں تیرہ رقعات بھی موجود ہیں جو ایک خطی بیاض میں دوسرے انشا پردازوں کی تحریروں کے ساتھ ایک جگہ منقول ہیں۔ یہ بیاض پنجاب یونیورسٹی لائبریری، مجموعہ شیرانی میں شمارہ ۹۳۰ پر محفوظ ہے[۲۱]۔ سید شرافت نوشاہی نے ان تیرہ رقعات کو مجلّہ سہ ماہی صحیفہ، شمارہ ۶۲، جنوری ۱۹۷۳ء میں شائع کر دیا ہے۔ یہ رقعات اپنے دوست، احباب کو لکھے گئے ہیں جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ اپنے احباب کے ہاں جاتے تھے اور احباب ان کے ہاں آتے تھے۔ یہ ان کی خاطر داری کرتے تھے۔ ایک خط سے ظاہر ہوتا ہے کہ ایک دوست ان کے ہاں آئے جو بھنگ کے رسیا تھے۔ ان کے لئے بھنگ مہیا کرنے کے لئے ایک دوست کو لکھا ہے۔ ایک دوست نے ان سے شکاری پرندہ حاصل کرنے کی فرمائش کی ہے۔ ایک صاحب کے لئے انہوں نے معجون مقوی باہ بھیجی ہے۔ قیاس ہے کہ ان کے پاس طبی نسخے موجود ہوں گے یا واقعی وہ علم طب سے بھی شغل رکھتے تھے۔ ایک خط سے ظاہر ہے کہ وہ دو مرتبہ اٹک گئے۔ ایک دوسرے خط سے واضح ہے کہ کسی حاکم یا منصب دار کی ملازمت میں وہ لشکر میں تھے جہاں سے انہوں نے خط لکھا۔

ان کے دو خطوط سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ دواوین شعرا اپنے دستخط سے نقل کر کے اپنے پاس رکھتے تھے چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ دیوان نادم گیلانی، دیوان صیدی اصفہانی اور دیوان برہمن گرجستانی کے خود نوشت نسخے گم ہو گئے ہیں۔ ان کا نوشتہ دیوان تجلی کوئی صاحب لے گئے تھے۔ ایک خط میں ان سے بار بار تقاضا کرنے کا ذکر ہے۔ ایک دوست نے کسی کتاب کا نسخہ نقل کروا کر انہیں بھجوایا تھا تا کہ وہ اصل سے مقابلہ کر کے اس کی تصحیح فرما دیں۔ اس قسم کی تحریروں سے ان کی علمی و ادبی مصروفیات پر روشنی پڑتی ہے۔

رقعات کی عبارت منشیانہ، دقیق اور پر تکلف ہے۔ نثر میں بھی شعری تلازمات کو مدنظر رکھا گیا ہے۔

پہلے رقعے کے چند جملے ملاحظہ کیجئے:

"محمد اکرم که در تادبه کورنش تحمل تاخیر بر اهل تقدیم گران می داشت، دست در بغل کشیدهٔ مهجوری است۔ ناصیه ای که غیر از خاك آن آستان صندلی نمی خواست، گرفتار درد سر هاست و لبی که جز دستبوس گرامی لذتی

نفہمیدہ زهرهای مهاجرت چشیدہ" (۲۲)۔

## شاعری

### تصوف:

غنیمت نے سید صالح محمد کا مرید ہو کر درویشانہ زندگی اپنائی تھی۔ غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی کے ساتھ تو انہیں والہانہ عقیدت تھی جیسا کہ ان کے اشعار سے ظاہر ہے۔ اس نسبت کی وجہ سے ان کے کلام میں تصوف و عرفان کے مضامین پائے جاتے ہیں۔ انہوں نے گہرے فلسفہ تصوف پر اظہار خیال نہیں کیا۔ نہ ہی خاص اصطلاحات تصوف استعمال کی ہیں البتہ مثالوں سے تصوف کے معانی و مطالب کی وضاحت کی ہے۔

اہل تصوف کا یہ خیال بنیادی حیثیت رکھتا ہے کہ خدا ہر جگہ موجود ہے۔ وہ مختلف شئون و مظاہر میں نظر آتا ہے۔ اصل حقیقت وہی ہے۔ غنیمت نے اپنے اشعار میں اس خیال کو مختلف رنگوں میں بیان کیا ہے، مثلاً:

درمیان بحر و امواجش دویی نام است و بس　　　جلوۂ معشوق وحدت زیب آغوش خود است (۲۳)

---

خالی از و نیست هیچ جای　　　یار نداسته ام کجا نیست (۲۴)

صوفیہ کی بنیادی فکر یہ بھی ہے کہ وہ محبوب خداوندی کے لئے اپنا سب کچھ لٹاتے ہیں۔ اپنے نفس کی سرکشی کو دباتے ہیں۔ خود کو ہر دم اس کی یاد میں محو رکھنا شعار زندگی سمجھتے ہیں۔ اس کے تصور میں حائل ہونے والی انانیت کو مٹانا ان کا شیوۂ مشرب ہے۔ خودشکنی اور خودگسستی میں ہی ان کے لئے محبوب کے قریب کی راہ کھلتی ہے۔ غنیمت کے کلام میں اس قسم کے افکار جا بجا نظر آتے ہیں، مثلاً:

تراز خود شکنی فتح ها میسر شد　　　نبود غیر غنیمت کسی غنیم اینجا (۲۵)

---

گر دلی داری غنیمت پند صائب گوش کن　　　حفظ دولت در پریشان کردن سیم و زر است (۲۶)

---

غبارم سد راه منزلی مقصود شد چندی　　　تهی گردیدم از خود یافتم کوی حبیب اینجا (۲۷)

تفکر و مراقبہ صوفیہ کا شغل ہے۔ غنیمت لکھتے ہیں:

سالکان را آشنای بحر وحدت می کند　　　سر فرو بردن به فکر خویش چون گردابها (۲۸)

غنیمت کے خیال میں مال و اسباب کی بربادی، سامان عیش و نشاط سے دوری درویشانہ زندگی کے عین

مطابق ہے اور اگر گردش فلک اس تباہی میں معاون ہوتی ہے تو ہمیں اس کا احسان منداور شکر گزار ہونا چاہیے نہ کہ ہم فلک بیدادگر اور کج رفتار کے شکوہ گزار بنیں۔ غنیمت نے اس خیال کو نہایت موزوں مثال سے واضح کیا ہے:

نیست مشتاق فنا را شکوہ از بیداد چرخ　　　دانہ ام از آسیاها زیرِ بارِ منت است (۲۹)

اگر ایک شخص کے پاس تن ڈھانپنے کو کپڑا نہیں تو لوگ اسے غریب و مفلس سمجھیں گے۔ اگر ایک فقیر درویش ارادتاً اپنے آپ کو عریاں بدن رکھتا ہے کیونکہ وہ نفس کو ہر قسم کی زیب و آرائش اور آرام و راحت سے دور رکھتا ہے تو لوگ اسے صوفی کہتے ہیں۔ غنیمت بہت حساس ہیں۔ وہ سمجھتے ہیں کہ عریانی تن سے بھی حس خودنمائی کی نمائش کا امکان موجود ہے، اس لئے انہیں یہ بھی گوارا نہیں۔ وہ کہتے ہیں:

جامۂ عریانی غنیمت　　　در نظر عشق خود نمائیست (۳۰)

## عشق:

اپنے محبوب خالق کے ساتھ محبت روح زندگی میں استواری کا سبب ہے۔ ایک شاعر نے کہا تھا:

هر کرا عشق نیست آدم نیست

غنیمت بھی اس بات کے قائل ہیں کہ عشق کے بغیر زندگی ناخوشگوار ہے:

هر دل کہ بود بی اثر عشق تو، باشلہ　　　در چشم غنیمت گرہ رشتۂ جانها (۳۱)

بعض لوگ محض تسکین نظر کے لئے حسین چیزوں کو دیکھتے ہیں۔ بعض لوگ حسینوں میں ان کے خالق کا عکس دیکھتے ہیں۔ اگر چہ اس حسن کی نظارہ بازی میں ہوس کا شائبہ نہیں ہوتا۔ پھر بھی نظر آلودہ ہونے کے اسباب موجود ہوتے ہیں۔ بعض اہل ہوس کسی مادی فائدے کے بغیر نظارہ بازی میں مصروف رہتے ہیں۔ اگر نظر پاک نہ ہو تو یہ بھی ایک قسم کا گناہ ہے۔ خیال ہے کہ غنیمت بھی اس قسم کی نظر بازی سے نادم ہیں:

جز ندامت در نظر بازی نباشد حاصلی　　　چشم ما از کردہ های خویشتن اسشب تر است (۳۲)

عشق میں ایک ایسا مقام آتا ہے کہ من تو شدم تو من شدی کا مرتبہ حاصل ہوتا ہے۔ من و تو کا امتیاز اُٹھ جاتا ہے۔ عاشق و معشوق ایک ہو جاتے ہیں۔ اس طرح جس نے عاشق کو دیکھا اس نے خدا کو دیکھا جسے محبوب یعنی خدا کی تلاش ہے وہ عاشق کے پاس جائے تو اسے خدا تک رسائی ہوگی۔ غنیمت اس حقیقت کو جانتے تھے۔ چنانچہ انہوں نے اپنے آپ کو اس مقام پر پہنچا ہوا بتا کر اس نقطہ کی وضاحت کی ہے:

میان عاشق و معشوق فرقی نیست چندانی　　　غنیمت رہ بہ جانان می توان برد از سراغ من (۳۳)

سچا عشق بڑی طاقت ہے۔ وہ قوت ارادی اور قوت اعتمادی کو مضبوط کرتا ہے۔ آدمی خدا کے سوا کسی دوسرے پر بھروسا نہیں کرتا۔ اپنی حاجات کے لئے کسی کے سامنے دست دراز نہیں کرتا۔ اس لئے اس میں دنیا

والوں کے سامنے سر بلند رکھنے کی عادت ہو جاتی ہے۔غنیمت کو بھی عشق کی یہ نعمت میسر تھی۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

چون غنیمت سر فرو نارم به کس از فیض عشق  تا نفس در راه جانان سوخت باد نخوت است (۳۴)

صوفیہ کا عشق انہیں چپ رہنے کی تلقین کرتا ہے۔ وہ دوسروں کے عیب نہیں ڈھونڈتے۔ دوسروں سے جھگڑا نہیں کرتے۔ صلح کل ان کا درس زندگی ہے۔ غنیمت بھی انہی اخلاق کے حامل ہیں اور دوسروں کو انہی اخلاق کی نصیحت کرتے ہیں مثلاً:

ندامت هاست حاصل گفتگوی بی تامل را (۳۵)

---

علاج رخنه ایمان خویش کرد یقین  کسی که بسته لب خود ز عیب جوئیها (۳۶)

---

تا زدم دستی به دامان بهار صلح کل  چون گل شد در دل دشمن غبار کینه ام (۳۷)

غنیمت نے اپنے کلام میں زمانے کی اجتماعی اور اخلاقی زندگی پر تبصرہ کیا ہے۔ وہ بتاتے ہیں کہ ہنر کی بے قدری تھی۔ اہل ثروت و حکومت ہنر نا آشنا تھے۔ محتسب خود مجرم تھا، صوفی میخوار تھا، باہمی رواداری، ہمدردی اور مروت عنقا تھی۔ دولت کے بل پر حریفوں کو شکست دی جا سکتی تھی۔ یہ احوال و کوائف ان کی اپنی زبانی سنیے:

نمی خرند غنیمت ز روی بی قدری  به نرخ خاک فروشیم گر هنر اینجا (۳۸)

---

هر کلاهی را که من دیدم سرِ بی مغز داشت  کاسه ها بوده است خالی زیر این سرپوشها (۳۹)

---

محتسب بگذاشت از کف پاس نام و ننگ را  می زند هر جا که باید بادهٔ گلرنگ را (۴۰)

---

درین دریا که عیب است گرم جوشی ها (۴۱)

## نظریہ شعر و اسلوب:

غنیمت کا زمانہ شاعری میں تقلید کا دور شمار ہوتا ہے۔ شعراء ذہین تو تھے لیکن شعری موضوعات کا دائرہ محدود ہو گیا تھا۔ اس لئے شاعر کا کمال فن اس میں سمجھا جاتا تھا کہ وہ بات نئے انداز اور اسلوب سے کہے۔ قوت متخیلہ کو کام میں لا کر نئے سے نیا اور پیچیدہ و ژولیدہ خیال پیش کرے تا کہ قاری اس کے ذہن رسا کا قائل ہو جائے اور اس کے دقیق فکر کی داد دے۔

غنیمت کے پیشِ نظر متقدمین و متاخرین غزل گو شعرا کا کلام تھا۔ وہ ان کے اسلوب کو پسند کرتے تھے۔ ان کا قول تو یہ ہے کہ وہ کسی دوسرے کے تتبع پر راضی نہیں تھے جیسا کہ وہ فرماتے ہیں:

نشود طبع به اقبال تتبع راضی در زمین دگری خانه بنا نتوان کرد (۴۲)

لیکن انہوں نے جا بجا حافظ، فغانی، صیدی تہرانی، ابو طالب کلیم، صائب، قاسم دیوانہ، جلال اسیر اور ناصر علی کی غزلیات کا تتبع کیا ہے۔ بعض کے مصرعوں کو تضمین کیا ہے اور انہی کی بحر و قافیہ و ردیف میں اپنی غزلیں لکھی ہیں۔ کہیں کہیں ان کی برابری کا دم مارا ہے۔ کہیں اپنے عجز کا اعتراف کیا ہے اور کہیں ان سے عالی رتبہ ہونے کا بھی دعویٰ کیا ہے۔ بقول صاحب مجمع النفائس و مؤلف نشترِ عشق وہ محمد زمان راسخ کے شاگرد تھے (۴۳) مگر ان کے اشعار میں اس کی طرف اشارہ موجود نہیں۔

غنیمت جانتے تھے کہ شاعری آسان کام نہیں۔ اس کے لئے بڑی گہری فکر کی ضرورت ہے اور کلام کی آرائش و پیرائش کے لئے بھی پیچ و تاب کھانے پڑتے ہیں۔ ان کا قول ہے:

مصرعی رنگین نشد تا خون نشد اندیشه ها

فرو رفتم به فکر و گوهر معنی به دستم آوردم (۴۴)

آرایش سخن کے متعلق فرماتے ہیں:

پیچ و تاب فکر در آرایش نظم سخن شاهدانِ حسنِ معنی را به جای کاکل است (۴۵)

گہری فکر کے ساتھ غزل کا دوسرا عنصر درد و سوز ہے۔ فریاد و فغاں ہے جو آزردہ و شکستہ دل سے نکلتی ہے۔ غنیمت کو احساس تھا کہ اس عنصر کے بغیر غزل اصلی روپ میں نہیں آسکتی۔ چنانچہ وہ کہتے ہیں:

بانگِ شکستِ دل غزلِ عاشقانه بود (۴۶)

درد و داغ می جوشد از کلام او امروز بر زبان غنیمت را در دل آنچه بود آمد (۴۷)

دیوان میں شاید ایک دو غزلیں ایسی نکل آئیں جو صحیح معنوں میں عاشقانہ ہوں یعنی شعری اصطلاح میں ان میں تغزل کارفرما ہو۔ ہاں ایسی غزلوں کی نشاندہی کی جا سکتی ہے جو درد و سوز سے مالا مال ہیں اور شاعر کے احساس و کرب کی آئینہ دار ہیں۔ اس قسم کی نمائندہ غزل یہ ہے:

اسیر تن پرستی گشته ای از دل چه می پرسی
برون نرفته از خود یك قدم منزل چه می پرسی

درون غنچه با بیرون گل یك رنگ می باشد
بود پیدا از رنگ چهره حالِ دل چه می پرسی
نیفشاندی سرشك از دیده جمعیت چه می خواهی
نکردی دانه ای در خاك از حاصل چه می پرسی
ندادی دل به شوخی ذوق سر بازی چه می دانی
نخوردی زخم تیغ و حالت بسمل چه می پرسی
به گوشت نالۂ زنجیر مجنونی نمی آید
ز عزم ناقۂ لیلای این محمل چه می پرسی
به هر جا می گذاری بر زمین سر آستان اوست
مقام و منزل معشوق ای غافل چه می پرسی (۴۸)

غنیمت کے کلام میں سب سے بڑی خامی وہاں پیدا ہوتی ہے جہاں خیال کا خاکہ واضح نہیں ہوتا یا خیال کے لئے جامۂ الفاظ ٹھیک نہیں ملتا یعنی معنی کے اظہار کے لئے الفاظ کافی نہیں ہوتے مثلاً یہ اشعار:

به یاد داغهای کهنه دل دارد تماشایی  بود سیر چمن طاؤس را برگشته دیدنها (۴۹)

---

پر از غنچه شاخیست در باغ الفت  قد نازنین تو از جوش دلها (۵۰)

بعض جگہ مضمون پیدا کرنے کے لئے غیر حقیقی اور غیر واقعی مثالیں لاتے ہیں اور عموماً مبالغہ سے کام لیتے ہیں لیکن بعض جگہ اس کے پڑھنے سے دماغ میں شگفتگی پیدا نہیں ہوتی اور نہ ہی شاعر کے پرواز تخیل یا عمق فکر کا احساس ہوتا ہے، مثلاً:

بی سخن گردد زبان اوسیه همچو غزال  هر که می خواند غنیمت نامۂ اعمال ما (۵۱)

یا

از بسکه حرف زلف تو بسیار گفته ام  زنجیر شد چو شمع سخن بر زبانِ ما (۵۲)

بعض جگہ مراعات لفظی کا التزام رکھنے کی وجہ سے بھی خیال میں پیچیدگی اور بیان میں الجھاؤ پیدا ہوتا ہے، مثلاً:

پیش آن چشم سخن گو همچو میل سرمه تاك  خاك گشته بر زبانها قوت گفتارها (۵۳)

بعض جگہ مبالغہ کی وجہ سے غیر طبعی نتیجہ نکالا ہے:

بہ چشم مست تو کردم شبی اشارہ ز دور مرا چو گردن مینلست پر شراب انگشت (۵۴)

بعض جگہ خواہ مخواہ مضمون پیدا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ مطلب میں صراحت نہ ہونے کی وجہ سے شعر ایک طرف الجھا ہوا اور دوسری طرف بے مزہ ہو گیا ہے۔ اس قسم کے اشعار کی دو مثالیں ملاحظہ کیجئے:

بہ رنگ تاک می بالد رگ جان شہید انت چو می خورند بی باکانہ از بس آب خنجرھا (۵۵)

---

تا سجدۂ کوی شدہ معشوق تمنا وا کردہ ز ابرو بغل شوق جبین ھا (۵۶)

ان کے کلام میں مضمون آفرینی کی وجہ سے ہمیں نئی اور وسیع المعنی تراکیب میسر آئی ہیں، مثلاً:

نرگسِ میخانہ سامان اور بلبلِ درد آشیان

لیکن بعض جگہ نامانوس اور غریب تراکیب بھی نظر آتی ہیں، مثلاً:

دکانِ آھنہا، سبز گردد دانہ زنجیر

اس عہد کا یہ بھی رجحان تھا کہ شعرا قدرت کلام دکھانے کے لئے سخت زمین تلاش کرتے تھے یا مشکل ردیف انتخاب کرتے تھے۔ اس طرح خواہ مخواہ با معنی شعر نکالنے کی کوشش کرنی پڑتی تھی اور کلام میں تکلف اور تصنع پیدا ہو جاتا تھا۔ غنیمت نے بھی برشک، بغل، پری، سبو، ساکی دارم جیسی ردیفوں میں غزلیں کہی ہیں اور پُر تکلف اشعار نکالے ہیں۔

اس دور کا ایک اور انداز مثالیہ اسلوب ہے۔ ایک مصراع میں کوئی قول پیش کیا جاتا ہے پھر اس کی تائید و توثیق کے لئے دلیل کے طور پر دوسرے مصراع میں مثال پیش کی جاتی ہے۔ صائب، کلیم، غنی اور سیادت اس میں خاص مہارت رکھتے تھے۔ غنیمت نے بھی جا بجا اس اسلوب کو اپنایا ہے، مثلاً:

رفیقِ نفسِ سر کش از بلا ایمن نمی باشد اجل همراہ می گردد سوار لسپِ توسن را (۵۷)

مثال پہلے نتیجہ بعد میں:

عرق بر چهرۂ ابر از صدای رعد می جوشد ندامت هلست حاصل گفتگوی بی تامل را (۵۸)

## نیرنگ عشق:

یہ غنیمت کی مشہور و معروف مثنوی ہے جو اپنے فصیح انداز بیان کی وجہ سے کافی مقبول ہوئی ہے۔ یہ ۱۰۹۶ھ میں مکمل ہوئی۔ "گلزار بہار فکر رنگین" سے تاریخ نکلتی ہے۔ کل پندرہ سو اشعار ہیں۔ مثنوی کی کہانی مختصراً یہ ہے:

ایک غریب کے ہاں بچہ پیدا ہوا جو شوکت حسن سے مالا مال تھا۔ اس کا نام شاہد رکھا گیا۔ باپ اس کی ولادت سے پہلے فوت ہو گیا تھا۔ لڑکا دس سال کا ہوا تو قیامت نکلا۔ اس کے حسن کے چرچے ہوئے۔ ایک مرتبہ

غنیمت کنجاہی

اس کے شہر میں مقلد پیشوں کی ایک جماعت پہنچی۔ انہوں نے شاہد کی ماں کو روپیہ دے کر شاہد کو اپنی جماعت میں شامل کر لیا اور اسے رقص و سرود کی تعلیم دی۔ کچھ عرصے کے بعد اسے ساتھ لے کر چل دیئے۔ ایک شہر میں پہنچے۔ جس نے اسے دیکھا تاب حسن نہ لا کر بے تاب ہوا۔ جب اس کے حسن کی گونج دور دور تک پہنچی تو محتسب کو حکم ہوا کہ اس فتنے کو دور کرے۔ محتسب اسے دیکھ کر خود اپنے بس میں نہ رہا۔ آخر قاضی کے حکم سے مقلدوں کو شہر سے باہر نکال دیا گیا۔ امیر شہر کے ولی عہد "عزیز" کو بھی دوستوں کی معرفت شاہد کی رعنائی اور دلفریبی کی اطلاع پہنچی۔ عزیز نے چوری چھپے محفل رقص منعقد کی۔ شاہد کو دیکھ کر وہ دل و جان سے فریفتہ ہو گیا۔ اسے اپنے گھر لا کر آرائش کے تمام سامان مہیا کیے۔ خواجہ سرا نے امیر کو اس حال سے باخبر کیا، جس کے حکم سے شاہد کو گھر سے نکال باہر کیا گیا۔ عزیز تاب فراق نہ لا کر اس کے پیچھے چل دیا۔ باپ شفقت پدری سے مجبور ہوا اور اس نے دونوں کو واپس بلایا۔ دونوں اکٹھے رہنے لگے۔ شاہد مدرسے میں رہنے لگا۔ چند سال گزر گئے۔ اب شاہد جوان ہو چکا تھا۔ ایک دن وہ شکار کو نکلا۔ عزیز اور دوسرے ساتھی بھی ہمراہ تھے۔ ہرن کا تعاقب کیا۔ وہ خود دور نکل گیا اور ساتھیوں سے بچھڑ گیا۔ ایک گاؤں میں پہنچا جہاں پنگھٹ پر گاؤں کی البیلی دوشیزائیں جمع تھیں۔ شکار کو گیا تھا۔ خود کسی کے تیر نظر کا شکار ہو گیا۔ وہ گاؤں کے نمبردار کی لڑکی تھی۔ شاہد رات اسی گاؤں میں ٹھہرا۔ اچانک اسی رات افغانوں نے چھاپہ مارا لوٹ مار کی اور بہتوں کو گرفتار کر کے لے گئے۔ شاہد اور اس کی محبوبہ بھی اسیر ہوئے۔ شاہد کے ساتھی اس کی تلاش میں آئے اور گاؤں میں آ کر یہ ماجرا سنا۔ انہوں نے افغانوں کی جائے پناہ پر حملہ کیا۔ شاہد اور اس کی محبوبہ کو نجات دلائی۔ شاہد نے اپنی منظور نظر کو حاصل کرنے کے لئے ایک بڑھیا کی خدمات حاصل کیں جس نے لڑکی کے والد کے پاس رشتے کا پیغام دیا۔ وہ عورت خود تو وہاں ٹھہری رہی اور لڑکی کے ساتھ خفیہ ملاقات کر کے اسے ایک فقیر کے ہمراہ وہاں سے نکلوا دیا۔ شاہد اپنی محبوبہ کو لے کر ایسا غائب ہوا کہ پھر اس کی خبر نہ ملی۔ اس کا عاشق دوست یعنی عزیز اس کی جدائی میں دیوانہ ہو گیا۔

**اصلیت قصہ:**

یہ بات مثنوی سے واضح ہوتی ہے کہ یہ قصہ پنجاب سے متعلق ہے عزیز حاکم وقت امیر کا بڑا بیٹا اور ولی عہد تھا۔ مطبوعہ مثنوی کے اختتام پر حاشیہ نگار نے عزیز کے بارے میں لکھا ہے کہ وہ نواب مکرم خان لاہور کا بیٹا تھا لیکن تاریخی شواہد سے یہ بات واضح ہے کہ نواب مکرم خان حاکم لاہور لاولد تھے۔ البتہ انہوں نے اپنا ایک متبنی بنا رکھا تھا جس کا نام عبیداللہ تھا[۵۹]۔ اکثر تذکرہ نگاروں کا یہی بیان ہے کہ عزیز نواب مکرم خان کا بیٹا تھا لیکن ان کے مقابل صاحب گل رعنا نے ایک اور بیان دیا ہے لیکن اس کا ماخذ نہیں بتایا۔ اس نے لکھا ہے:

"غنیمت در اوایل حال به همراهی میرزا ارتق بیگ فوجدار قصبه
سیالکوت به سر می برد۔ در آن ایام میرزا عبدالعزیز خلف میرزای

مذکور بر شاهد نامی امرد پسری که از رقاصان بود تعشق بهم رسانید و کارش به رسوایی کشید۔ غنیمت که از هم صحبتان و غمخواران آن عزیز مصر عشق بود به موجب فرمایش مرزا ارتق بیگ آن قصه را که هزار و پانصد بیت موافق اعداد غنیمت باشد مسمی به نیرنگ عشق موزون کرد"[۲۰]۔

یہ بیان بھی تسلی بخش نہیں کیونکہ مثنوی میں غنیمت عزیز کے متعلق لکھتے ہیں کہ وہ فرمانروا کا ولی عہد تھا:

در آن فرمانروائیهای موجود　　　ولی عهدش اگر بود آن پسر بود[۲۱]

ارتق بیگ فوجدار تھا اس کے بیٹے کو ولی عہد نہیں کہا جا سکتا۔

مثنوی میں غنیمت کے اپنے بیانات سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ اس کا چشم دید ہے اور اس نے یہ مثنوی حکم کی تعمیل میں مجبور ہو کر تصنیف کی۔ مندرجہ ذیل اشعار سے اس بات کی طرف اشارہ ملتا ہے:

حدیث عشق بود از گفتنم دور　　　ولی بودم به حکم امر معذور

سخن گفتم به امید تمیزی　　　گهر سفتم به تکلیف عزیزی[۲۲]

مولانا غنیمت کے ایک ہم وطن ادیب شریف کنجاہی نے اپنے ایک مضمون میں لکھا ہے[۲۳] کہ اس قصے کی اصلیت صحیح نہیں۔ مندرجہ بالا شعر میں عزیز سے مراد اسم خاص نہیں بلکہ صرف ایک عزیز مراد ہے جس کے کہنے سے مولانا نے یہ مثنوی لکھی اور شعر سے بھی یہی معنی متبادر ہوتے ہیں۔ انہوں نے مزید یہ دلیل دی ہے کہ غنیمت نے لکھا ہے کہ عزیز شاہد کی جدائی میں دیوانہ ہو گیا۔

ز شهر آرایی دانش بیرون شد　　　اسیر وسعت آباد جنون شد[۲۴]

وہ لکھتے ہیں کیا جب وہ ''اسیر وسعت آباد جنون'' ہو گیا تھا تب اس نے اس قصے کو منظوم کرنے کی فرمائش کی تھی۔

شریف صاحب کا یہ بھی خیال ہے کہ غنیمت کا اس واقعہ سے کوئی تعلق نہیں اور مندرجہ ذیل اشعار میں جہاں وہ اپنی موجودگی کا ذکر کرتا ہے، وہ محض انداز بیان ہے۔ جب شاہد خود قاصد بن کر جاتا ہے تو وہ اپنے دوستوں میں سے غنیمت کا تعارف یوں کراتا ہے:

بگفتا زان میان موزون جوانی　　　غنیمت نام بود آتش زبانی[۲۵]

مکتب کے ذکر میں کہتا ہے:

بر آمد بر در مکتب خروشم　　　که من سیپارهٔ دل می فروشم[۲۶]

شریف صاحب اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"اس سے بعضوں نے یہی سمجھ لیا ہے کہ غنیمت سچ مچ سیپاروں کا بقچہ بغل میں دبائے اس مکتب کے دروازے پر صدا دینے چلے گئے تھے۔ وہ بھول گئے کہ غنیمت ایک مفتی شہر کا فرزند تھا اور صاحب علم و فضل"(۶۷)۔

شریف صاحب گوارا نہیں کرنا چاہتے کہ غنیمت کا نام عزیز کے ہم مجلسوں میں ہو اور وہ اس "کاربد" میں اس کا شریک ہو۔ لیکن اگر اس واقعہ سے غنیمت کا کوئی تعلق نہیں تھا تو اس نے خواہ مخواہ اس قصے میں اپنی شخصیت داخل کر کے کیوں بیان کو غیر طبعی بنایا۔ دوسرے موقعے پر تو ایک بیان کا عنوان بھی یہ ہے:

"رفتن مولانا غنیمت برای سیر مکتب خانۂ شاهد"

اس عنوان کے تحت جتنے اشعار لکھے ہیں، وہ اس کی اپنی شیفتگی اور عشق کا اظہار کرتے ہیں۔ یہ ٹھیک ہے کہ وہ فقیروں کی طرح "من سیپاره دل می فروشم" کی صدائیں نہیں لگاتا ہوگا لیکن اس کے عشق بھرے دل سے اس قسم کی آوازیں تو ضرور نکلتی ہوں گی۔ شریف صاحب کہتے ہیں کہ یہ نہیں بھولنا چاہیے تھا کہ وہ مفتی شہر کا فرزند تھا۔ اس کا مطلب یہ بھی نہیں کہ مفتی کا بیٹا ہمیشہ سنجیدہ و پرہیز گار ہی ہوتا ہے۔ اگر ایسی بات ہے تو شاعری اور مثنوی طرازی دو متضاد کام ہیں۔ اگر غنیمت پر مفتی پن کی پرچھائیں ہوتی تو وہ تڑپتی اور پھڑکتی عشقیہ مثنوی نہ لکھ سکتے اور ایک لڑکے کو پری زاد اور حور شمائل بنا کر خود کو اور دوسروں کو اس کے عشق میں دیوانہ نہ بناتے۔ اب شریف صاحب نے مزید تحقیق کے بعد لکھا ہے کہ غنیمت کے مفتی زادہ ہونے کا کوئی معاصر ثبوت نہیں(۶۸)۔

**مضمون قصہ:**

شاید ادبیات فارسی میں یہ پہلی عشقیہ مثنوی ہے جس میں عاشق و معشوق دونوں مرد ہیں۔ اگر کسی کو پہلے سے معلوم نہ ہو کہ شاھد ایک لڑکا ہے تو مثنوی کے پہلے تیس صفحوں تک اسے یہی یقین رہے گا کہ مثنوی کا محبوب صنف نازک سے تعلق رکھتا ہے۔ مصنف نے اس کے چشم و ابرو، قد و قامت، زلف و کمر کی توصیف کچھ اس انداز سے کی ہے کہ شعراء کے عام محبوب اور اس مرد بچہ کے اوصاف میں فرق نہیں کیا جا سکتا۔ کئی جگہ اس کو پری زاد نازنین اور حور خصال لکھا ہے۔ چونکہ شاہد کی عمر دس بارہ سال تھی۔ لمبے بال بھی رکھے تھے۔ نازک اندام بھی تھا۔ اس پر قیامت رقص کی تعلیم حاصل کر رکھی تھی۔ ممکن ہے کوئی خیال کرے کہ عزیز اور شہر کے دوسرے نوجوانوں نے اسے لڑکی ہی سمجھا ہو۔ کیونکہ مثنوی میں شاہد کے لئے جس شیفتگی کا اظہار کیا گیا ہے وہ اگر ایک امیر ولی عہد رموز عشق سے آشنا شخص کی طرف منسوب ہو تو عجیب اور غیر طبعی بات معلوم ہوتی ہے۔ یہ گمان بھی ہو سکتا ہے کہ عالمگیر جیسے زاہد اور سخت گیر شہنشاہ کے عہد حکومت اور فقیہ و محتسب کی فرمانروائی میں زن و مرد کی عشقیہ داستان منظوم

کرنا مفتی زادے کے لئے معیوب ہو۔ اگر یہ واقعہ سچا ہے تو کوئی بعید نہیں کہ عورتوں کی کمیابی اور حجاب کی وجہ سے ایسے غیر فطری رجحان پیدا ہو جائیں اور بھوکی نگاہیں ہوس کی تسکین کے لئے حسین دوشیزاؤں کے بجائے حسین لڑکوں کو تلاش کریں اور اگر یہ قصہ فرضی ہے اور اس کے بیان کرنے سے پہلے کہانی کا نتیجہ مصنف کے پیش نظر تھا تو مضمون کی ناگواری درگذر کے قابل ہے کیونکہ یہ ظاہر ہے کہ وہ تصوف وطریقت کے پیرو ہیں اور ان کی نظر میں:

مجاز آیینه دار روی معنیست　　　سیر این جاده هم در کوی معنیست[۳۹]

عشق مجازی کے بغیر عشق حقیقی تک رسائی نہیں ہوتی:

که بی جامِ می صورت کشیدن　　　نیاری جرعۂ معنی چشیدن[۴۰]

## خصوصیات:

یہ مثنوی جامی کی یوسف زلیخا کے تتبع میں کہی گئی ہے۔ مضمون کے اعتبار سے نہیں بلکہ وزن وہیأت کے اعتبار سے مصنف نے دو جگہ اس کے اشعار بھی اپنی مثنوی میں سمو لیے ہیں، مثلاً یہ شعر:

الٰہی غنچۂ امید بکشا　　　گلی از روضۂ جاوید بنما[۴۱]

غنیمت کا دل سوزِ عشق سے مالا مال ہے۔ اس نے قاضی الحاجات سے دعا مانگی تھی:

دلی ده سر بسر عشق و همه سوز　　　سرشك دیدۂ داغ دل افروز

دلی ده مسکن عشق ستم زاد　　　ز گرمی محبت آزر آباد[۴۲]

اسی لیے اس نے اس عشقیہ داستان کو جوش دسوز سے بیان کیا ہے۔ جا بجا ایسے اشعار آئے ہیں جن میں احساسات کی تندی محسوس ہوتی ہے۔ بیان میں ولولہ معلوم ہوتا ہے۔ بعض جگہ واردات کی کیفیت نظر آتی ہے۔ گویا مصنف اس داستان کو اپنی داستان بنا کر بیان کر رہا ہے۔ اپنی تصنیف کے بارے میں اس کی رائے یہ ہے:

نه شعر این نالۂ خونی نوائیست　　　شکستِ شیشۂ دل را صدائیست

قلم ننوشت جز بیتابی دل　　　دواتم بود حلقۂ مرغِ بسمل

نمودم چون حدیث عاشقی سر　　　پر پروانه شد اوراق دفتر

به حرفِ دل گدازی لب کشودم　　　دهن را دیدۂ گریان نمودم[۴۳]

جب آدمی اپنے دل کی بات کو دوسروں پر واضح کرنا چاہتا ہے یا کسی شخص کو اپنی مدد کے لئے پکارتا ہے تو جوش میں آ کر اپنی بات کو دہراتا ہے تا کہ سننے والے پر اس کی فریاد کا اثر ہو۔ جہاں ایسا موقع آیا ہے۔ غنیمت نے بھی اپنے دل کی ویسی ہے کیفیت کو تکرار کلمات سے ادا کیا ہے۔ اس انداز بیان سے جہاں اس کی قدرت کلام واضح ہے، وہاں دل کی فریاد کا طبعی اظہار نہایت موزوں ہے۔ مثلاً یہ اشعار دیکھئے:

اسیرم کرد کافر ماجرائی　　رهائی یا نبی الله رهائی
مرا ای جانجان از روی ایمان　　مسلمان کن مسلمان کن مسلمان
به دست نفسِ کافر کیش خونخوار　　گرفتارم، گرفتارم، گرفتارم [۷۴]

مثنوی میں جہاں کہیں سوال و جواب کا انداز آیا ہے، اس میں بھی پیارا اسلوب ہے اور شاعرانہ لطافت موجود ہے۔اس سے پڑھنے والے کے دل میں حیرت و تحسین کے جذبات ابھرتے ہیں مثلاً یہ اشعار:

بگفتا قیمتش؟ گفتم نگاهی　　بگفتم کمترك گفتا که گاهی [۷۵]

---

بگفتا پیشتر آ پیش رفتم　　تکلف بر طرف از خویش رفتم [۷۶]

سبک ہندی جو اپنی نازک خیالیوں اور معنی آفرینیوں کے لئے معروف ہے، اس مثنوی میں بھی کہیں کہیں کارفرما ہے لیکن خیال میں اتنی پیچیدگی نہیں آئی کہ معانی میں الجھاؤ پیدا ہو جائے۔تھوڑی سی فکر کے بعد معنی اجاگر ہو جاتے ہیں۔مثال کے لئے یہ دو اشعار ملاحظہ کیجئے:

چه تنداست این شراب آتشین جوش　　پسر خورد و پدر گردید مدهوش [۷۷]

---

شهید چشمِ مستش راست جاری　　به جای خون شراب از زخم کاری [۷۸]

مثنوی کی تشابیہ واستعارات میں ندرت اور شگفتگی ہے:

به روی سینه اش سیب دو پاره　　علاج قوتِ ضعفِ نظاره [۷۹]

---

رسانیدند پیغام رسیدن　　بهار گفتن و عید/شنیدن [۸۰]

---

شفق سرمایهٔ چشم از دیدن گل　　چمن سامان نگاه از چیدن گل [۸۱]

مثنوی نیرنگِ عشق کی شروح بھی لکھی گئی ہیں۔ابھی تک دو کا سراغ مل سکا ہے:

(۱) شرح نیرنگ عشق، نسخۂ خطی پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں شمارہ Pivi/161B پر موجود ہے۔کل ۷۹ ورق ہیں۔سال تحریر ۱۱۹۰ھ-ق ہے۔شارح کا نام دوست محمد ہے [۸۲]۔

(۲) دوسری مبسوط و مفصل شرح بھی پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں شمارہ Pivi-161A پر موجود ہے۔ ۳۱۶ ورق ہیں۔شارح کا نام محمد اشرف انصاری ہے۔سال تالیف معلوم نہیں [۸۳]۔

# حواشی

(۱) دلاوری، صادق علی، ''غنیمت کنجاہی''، اورینٹل کالج میگزین، لاہور، مئی ۱۹۴۲ء، جلد ۱۸، عدد ۳، عدد مسلسل ۶۹، صص ۱۴-۳۷ (مرتبین)۔

(۲) چغتائی، محمد عبداللہ، ''مثنوی نیرنگ عشق کا ایک مخطوطہ''، اورینٹل کالج میگزین، لاہور، فروری ۱۹۴۳ء، جلد ۱۹، عدد ۲، عدد مسلسل ۷۲، صص ۵۲-۵۴ (مرتبین)۔

(۳) دلاوری، صادق علی، ''غنیمت کا وطن''، اورینٹل کالج میگزین، لاہور، نومبر ۱۹۴۳ء، جلد ۲۰، عدد ۱، عدد مسلسل ۷۵، صص ۲۶-۳۲ (مرتبین)۔

(۴) شریف کنجاہی، ''رقعات غنیمت کنجاہی پر ایک نظر''، مجلّہ فنون، لاہور، اپریل، مئی ۱۹۷۴ء، جلد ۱۸، شمارہ ۵، ۶، صص ۳۳-۴۲ (مرتبین)۔

(۵) شرافت نوشاہی، ''مولانا غنیمت کنجاہی کے کچھ مزید حالات''، مجلّہ العلم، کراچی، اپریل-جون ۱۹۷۴ء، صص ۲۴-۳۶ (مرتبین)۔

(۶) شرافت نوشاہی، شریف التواریخ، جلد سوم، حصہ دوم، ادارۂ معارف نوشاہیہ، ساہنپال شریف، گجرات، ۱۹۸۴ء، صص ۲۷۶-۲۷۷ (مرتبین)۔

(۷) غنیمت کنجاہی، مثنوی نیرنگ عشق، بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور، ۱۹۶۲ء، ص ۵ (مرتبین)۔

(۸) ایضاً، ص ۴؛ صاحب مقالہ نے یہ شعر اس طرح سے درج کیا ہے:

چو من خود را سگ کوی تو خواندم   باھوی حرم نسبت رساندم

(۹) غنیمت کنجاہی، دیوان غنیمت، بہ تصحیح غلام ربانی عزیز، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور، ۱۹۵۸ء، ص ۲۵۵ (مرتبین)۔

(۱۰) ایضاً، ص ۱۷۷ (مرتبین)۔

(۱۱) شرافت نوشاہی، ''رقعات غنیمت کنجاہی''، مجلّہ صحیفہ، لاہور، جنوری ۱۹۷۳ء، شمارہ ۶۲، ص ۹ (مرتبین)۔

(۱۲) اورنگ آبادی، شفیق، تذکرہ گل رعنا، مخطوطۂ پنجاب یونیورسٹی لائبریری، مجموعۂ شیرانی، شمارہ ۱۴۹، ص ۲۲۷۔

(۱۳) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۵۴ (مرتبین)۔

(۱۴) سنبھلی حسین دوست، تذکرہ حسینی، انتشارات منشی نول کشور، ص ۲۳۰ (مرتبین)۔

(۱۵) شرافت نوشاہی، شریف التواریخ، جلد سوم، حصہ دوم، صص ۲۷۱-۲۷۲ (مرتبین)۔

(۱۶) ڈاکٹر عارف نوشاہی دیوان غنیمت کے خطی نسخوں سے متعلق مثنوی گلزار محبت کے مقدمہ کے صفحہ نمبر ۴۲ پر یوں رقم طراز ہیں: ''پاکستانی کتب خانوں میں موجود دیوانِ غنیمت کے قلمی نسخوں کی تفصیل کے لئے دیکھئے: احمد منزوی، فہرست مشترک نسخہ ھای خطی فارسی پاکستان، ج ۸، صص ۱۰۱۶-۱۰۱۷، ان میں ۵ نسخے قدیم اور ۳ نسخے جدید ہیں۔ ان میں سید نور محمد قادری مرحوم، چک ۱۵ شمالی، ضلع منڈی بہاء الدین کا مملوکہ وہ نسخہ شامل نہیں ہے جس کا تعارف انہوں نے اپنے مندرجہ ذیل دو مضامین میں کروایا ہے۔

۱۔ قادری، سید نور محمد، ''دیوان غنیمت کا ایک اور خطی نسخہ'' مجلۂ فنون، لاہور، مارچ ۱۹۷۵ء، صص ۴۸-۵۱

۲۔ قادری، سید نور محمد، ''دیوان غنیمت کا ایک نادر مخطوطہ'' ماہ نامۂ نقوش، لاہور، سالنامہ، جون ۱۹۸۵ء۔

اس وقت یہ نسخہ سید نور محمد قادری کے صاحبزادہ سید محمد عبداللہ قادری، مقیم واہ چھاؤنی کے پاس ہے۔ ۲۰۰۶ء میں راقم السطور (عارف نوشاہی) نے اس کے پاس دیکھا تھا اور اچھی حالت میں ہے'' (مرتبین)۔

(۱۷) Ethe, Hermann; Catalogue of Persian Manuscripts in the India Office Library, Vol.I, 1980, pp.899-900

بقول ڈاکٹر عارف نوشاہی کے: ہرمن اتھے نے انڈیا آفس لندن میں ایک ساقی نامہ کو غنیمت کے ایک قلمی دیوان (نمبر ۱۶۵۲) کے ساتھ مجلد ہونے کی وجہ سے غنیمت کی تصنیف قرار دیا ہے۔ بعد میں غنیمت کے سوانح نگاروں نے اسے بھی غنیمت کی تصانیف کی فہرست میں شامل کر لیا ہے: شرافت نوشاہی، الظم، ۳۰۶ (غلطی سے نسخے کا مقام برٹش میوزیم اور ناقل کا نام ریو لکھا ہے)؛ گوہر نوشاہی، اورینٹل کالج میگزین، لاہور، نومبر ۱۹۶۱ء؛ ظہور الدین احمد، پاکستان میں فارسی ادب کی تاریخ، ج ۳، ص ۱۳۔ اتھے نے اس ساقی نامہ کا جو مطلع نقل کیا ہے۔ وہ ناصر علی سرہندی کے ساقی نامہ سے ملتا ہے (احمد منزوی، فہرست مشترک نسخہ ھای خطی فارسی پاکستان، ج ۸، ص ۹۸۱) اور اس کا جو مقطع لکھا ہے اس سے شاعر کا تخلص ''نگہت معلوم ہوتا ہے۔

چہ حاصل نگہت از طول کلام است | تمام است و تمام است و تمام است

اگر لندن کا نسخہ سامنے ہوتا تو اسے ناصر علی سرہندی کے ساقی نامہ کے کسی اور نسخے سے ملا کر کسی حتمی نتیجہ پر پہنچا جا سکتا ہے۔ احقر [عارف نوشاہی] کے خیال میں فی الحال اسے غنیمت کی تصانیف کی فہرست میں شامل نہیں کیا جانا چاہیے''۔ (بہ نقل از حواشی مقدمہ گلزار محبت، ص ۴۳)۔ (مرتبین)

(۱۸) ڈاکٹر عارف نوشاہی نے جنوری ۲۰۰۸ء میں یہ مثنوی مقدمہ، تصحیح و تعلیقات کے ساتھ شائع کی ہے۔ مزید تفصیل کے لئے دیکھیے: غنیمت کنجاہی، مثنوی گلزار محبت، مرتبہ عارف نوشاہی، المیر ٹرسٹ لائبریری مرکز تحقیق و تالیف، گجرات، جنوری ۲۰۰۸ء، (مرتبین)۔

(۱۹) گلزار محبت، ص ۱ (مرتبین)۔

(۲۰) ایضاً، ص ۱۰۷ (مرتبین)۔

(۲۱) منزوی احمد، فہرست مشترک نسخہ ھای خطی فارسی، جلد ۵، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد، ۱۹۸۶ء، صص ۲۷۹-۲۸۶ (مرتبین)۔

(۲۲) رقعات غنیمت کنجاہی، مجلۂ صحیفہ، ص ۵ (مرتبین)۔

(۲۳) دیوان غنیمت، ص ۶۸ (مرتبین)۔

(۲۴) یہ شعر مطبوعہ دیوان میں موجود نہیں ہے (مرتبین)۔

(۲۵) ایضاً، ص ۳۱ (مرتبین)۔

(۲۶) ایضاً،ص ۶۵ (مرتبین)۔

(۲۷) ایضاً،ص ۳۷ (مرتبین)۔

(۲۸) ایضاً،ص ۴۰ (مرتبین)۔

(۲۹) ایضاً،ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۳۰) ایضاً،ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۳۱) ایضاً،ص ۴۷۳ (مرتبین)۔

(۳۲) ایضاً،ص ۶۵ ،صاحب مقالہ نے دوسرا مصراع اس طرح سے لکھا ہے:

چشم ما از کرده‌های خویش اسشب تر است (مرتبین)۔

(۳۳) ایضاً،ص ۲۲۸ (مرتبین)۔

(۳۴) ایضاً،ص ۸۲ (مرتبین)۔

(۳۵) ایضاً،ص ۴۱ (مرتبین)۔

(۳۶) ایضاً،ص ۵۱ (مرتبین)۔

(۳۷) ایضاً،ص ۲۲۵ (مرتبین)۔

(۳۸) ایضاً،ص ۳۵ (مرتبین)۔

(۳۹) ایضاً،ص ۴۸ ،صاحب مقالہ نے پہلا مصراع اس طرح سے لکھا ہے:

هر کلاهی که من دیدم سر بی مغز داشت

(مرتبین)

(۴۰) ایضاً،ص ۵۰ (مرتبین)۔

(۴۱) ایضاً،ص ۴۴ (مرتبین)۔

(۴۲) ایضاً،ص ۱۴۰ (مرتبین)۔

(۴۳) آرزو، سراج الدین علی خان، تذکرۂ مجمع النفائس بہ تصحیح مہر نور محمد، اسلام آباد، ۲۰۰۶ء، جلد دوم، ص ۱۱۷۲؛ عظیم آبادی، حسین قلی خان، نشترِ عشق، دوشنبہ، ۱۹۸۳ء، جلد سوم، ص ۱۱۱۵ (مرتبین)۔

(۴۴) دیوان غنیمت، صص ۴۲،۴۳، اصل مقالہ میں یہ مصرعے ایک شعر کی صورت میں اس طرح سے درج ہیں:

مصرع رنگین نشد تاخون نشد اندیشه ها

فرو رفتم بفکر و گوهر بدستم آوردم

(مرتبین)

(۴۵) ایضاً،ص ۴۷ (مرتبین)۔

(۴۶) ایضاً،ص ۱۱۹ (مرتبین)۔

(۴۷) ایضاً، ص ۱۲۶ (مرتبین)۔

(۴۸) ایضاً، ص ۲۶۷ (مرتبین)۔

(۴۹) ایضاً، ص ۳ (مرتبین)۔

(۵۰) ایضاً، ص ۵ (مرتبین)۔

(۵۱) ایضاً، ص ۱۳ (مرتبین)۔

(۵۲) ایضاً، ص ۱۹؛ صاحب مقالہ نے پہلا مصراع یوں لکھا ہے:

بسکہ حرف زلف تو بسیار گفتہ ام

(مرتبین)

(۵۳) ایضاً، ص ۲۰ (مرتبین)۔

(۵۴) ایضاً، ص ۷۶ (مرتبین)۔

(۵۵) ایضاً، ص ۲۱ (مرتبین)۔

(۵۶) ایضاً، ص ۴۴ (مرتبین)۔

(۵۷) ایضاً، ص ۱۴ (مرتبین)۔

(۵۸) ایضاً، ص ۴۱ (مرتبین)۔

(۵۹) شاہنواز خان، نواب صمصام الدولہ، مآثر الامراء، بہ تصحیح جناب مولوی مرزا اشرف علی، ایشیاٹک سوسائٹی، بنگال کلکتہ، ۱۸۹۴ء، ص ۶۹۸۔

(۶۰) اورنگ آبادی، شفیق، تذکرہ گل رعنا، مخطوطہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری، شمارہ ۱۳۹۰، ص ۳۲۷ ب۔

(۶۱) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۱۱ (مرتبین)۔

(۶۲) ایضاً، ص ۵۴ (مرتبین)۔

(۶۳) شریف کنجاہی، ''غنیمت کنجاہی کی مثنوی''، روز نامہ امروز، لاہور، فروری ۱۹۵۸ء، شمارہ ۹، (مرتبین)۔

(۶۴) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۵۳ (مرتبین)۔

(۶۵) ایضاً، ص ۳۷ (مرتبین)۔

(۶۶) ایضاً، ص ۳۳ (مرتبین)۔

(۶۷) شریف کنجاہی صاحب نے غنیمت سے متعلق تین مقالات تحریر کیے ہیں اور یہ عبارت ان تینوں مقالات میں موجود نہیں ہے (مرتبین)۔

(۶۸) شریف کنجاہی، رقعات غنیمت کنجاہی پر ایک نظر، مجلۂ فنون، لاہور، اپریل-مئی ۱۹۷۴ء، جلد ۱۸، شمارہ ۵، ۶، ص ۳۲ (مرتبین)۔

(۶۹) مثنوی نیرنگ عشق، ص ۷ (مرتبین)۔

(۷۰) ایضاً،ص ۷ (مرتبین)۔

(۷۱) ایضاً،ص ۳۷ (مرتبین)۔

(۷۲) ایضاً،ص ۲ (مرتبین)۔

(۷۳) ایضاً،ص ۵۴ (مرتبین)۔

(۷۴) ایضاً،ص ۳ (مرتبین)۔

(۷۵) ایضاً،ص ۳۳،اس مطبوعہ نسخہ میں یہ شعر اس طرح درج ہے:

بگفتا قیمتش گفتم نگاهی     بگفتا کمترک گفتم که گاهی

(مرتبین)

(۷۶) ایضاً،ص ۳۳ (مرتبین)۔

(۷۷) ایضاً،ص ۲۷ (مرتبین)۔

(۷۸) ایضاً،ص ۱۲ (مرتبین)۔

(۷۹) ایضاً،ص ۴۲ (مرتبین)۔

(۸۰) ایضاً،ص ۱۶ (مرتبین)۔

(۸۱) ایضاً،ص ۸ (مرتبین)۔

(۸۲-۸۳) منزوی ،احمد، فہرست مشترک نسخہ ہای خطی فارسی پاکستان، جلد ۸، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد، ۱۹۸۷ء،ص ۱۰۲۴؛

Abdullah, S.M,A Descriptive Catalogue of Persian, Urdu and Arabic Manuscripts in the Punjab University Library, Vol I, Fasciculus II, Lahore, 1948, P.375 (مرتبین)

دکتر محمد ظفر خان

# غنیمت کنجاہی ☆

علاقه اهل پاکستان نسبت به زبان و فرهنگ و ادبیات ایران از قدیم الایام ادامه دارد ' زیرا دو ملت ایران و پاکستان قرنها قبل از طلوع اسلام روابط فرهنگی و سیاسی و تجارتی داشتند۔ در عهد پادشاهان هخامنشی و ساسانی قسمتی ازین سرزمین جزو کشور ایران بود، ولی نفوذ زبان پارسی در پاکستان به طور فاحش در اوایل قرن پنجم هجری با ورود غزنویان به شبه قاره هند و پاکستان و تاسیس حکومت اسلامی در پاکستان باختری آغاز شد و ازان بعد هر خانواده ای که سریر آرای سلطنت شد ، در ترویج زبان فارسی و تشویق شعرا و نویسندگان دقیقه ای فرو نگذاشت۔ ولی زمان حکومت مغول با این زبان در شبه قاره پاکستان و هند بر اوج قدرت خود رسید و زبان رسمی و علمی و ادبی این سرزمین گردید۔

زبان فارسی در پاکستان باختری بالخصوص در پنجاب به اوج کمال رسید و اول کسی که بعد از ورود غزنویان در این سامان احساسات و جذبات خود را در شعر فارسی اظهار نمود ، مسعود سعد سلمان لاهوری ( د۔ ۵۱۵ ق) بود۔ او را می توانیم جد امجد سخنوران فارسی گوی پاك و هند شمار کنیم۔ ازین بعد بسیاری از شعرای نغز گو درین سرزمین متولد شدند و به همت شان زبان فارسی ریشه دار گردید و هم اکنون که نه صد سال گذشته است، بازار این زبان درین سامان گرم است۔ بدون مبالغه است اگر بگوییم که عدهٔ شعرای فارسی گوی پنجاب بیش از عدهٔ شعرای دیگر نقاط پاکستان و هند می باشد۔ برما لازم است که درین باب تجسس و کنجکاوی را به کار برده از احوال و آثار شعرا و نویسندگان پنجاب پرده بکشیم تا دوستداران زبان فارسی از نبوغ آنان تقدیر نمایند و ارزش کلام آنان را آن طوری که باید بشناسند۔ چنانکه گفته ایم زبان و ادبیات فارسی در دورهٔ مغول بیشتر انتشار یافت، می خواهیم

☆ هلال، کراچی، مارس ۱۹۶۱م، جلد ۸، شماره ۳-۴، صفحات ۶۴-۷۱

که یکی از شعرای نامور آن دوره را که به تخلص خود اعنی غنیمت معروف است به وسیله مجله شریفهٔ هلال معرفی نماییم-

محمد اکرم المتخلص به غنیمت یکی از معروف ترین شعرای دورهٔ اورنگ زیب عالمگیر بوده است- آباء و اجدادش از شام هجرت نموده، در پاکستان باختری وارد شدند و در دهکدهٔ کنجاه که به فاصلهٔ هفت میل از بلدهٔ گجرات واقع است، متمکن شدند- افراد خانوادهٔ شاعر ما عالمان دین بودند- پدرش نذر محمد و عمش ابو البقا از دولت دینوی و معنوی بهره ور و از مریدان و خلفای سید العارفین حاجی محمد نوشه گنج بخش بودند- سال ولادت آن شاعر نامور در تتق خفا مستوراست ولی از ماخذ داخلی می توان استنباط کرد که او در نصف دوّم قرن یازدهم پا به عرصهٔ وجود نهاد- در ایام طفولیت مایل به تحصیلات علم و فن نبود و در لهو و لعب به سر می برد- ولی نظر عنایت سید صالح محمد گیلانی (د- ۱۰۷۲ق) او را از حضیض جهالت برداشته فضیلت علم کرامت فرمود- غنیمت اظهار عقیدت خود نسبت به آن مرشد کامل در مثنوی نمّوده گفته است:

بیا بنگر در شاهی که آنجا تجلیهاست مشتاق تماشا
نظر گر سرمه سا گردد ز توفیق بدین در حلقه بینی چشم تحقیق
در کشور کشای فیض سرمد امام عاشقان صالح محمد
مهین نوباوهٔ گلزار وحدت گزین گلدستهٔ باغ سیادت
سر و سر حلقهٔ صاحبدلان است جنید وقت شبلی زمان است
خیال از جلوهٔ او روح در بر دهن از نام او لبریز کوثر
کند از یك نگاه مهر پرور کف خاك ترا خورشید انور
می شوقت اگر در جام ریزد انا المقصود از گرد تو خیزد [1]

نمی توانیم بگوئیم که غنیمت تحصیلات علوم متداوله از که نمود ولی در فن شاعری او تلمیذ رشید محمد زمان راسخ (د-۱۱۰۷ ق) است- به فیض صحبت آن خوش خیال زمان صیت شهرت شاعری و سخن پردازی او به غایت رسید که سرخوش او را "از خاکیان هند غنیمت" است [2]- لاریب در مثنوی گویی سبقت از

همگنان ربوده است۔

غنیمت شاعر نغز و بدیهه گو بود جمله تذکره نگاران براین اتفاق دارند که غنیمت به غایت خوش خلق و شگفته مزاج بود۔ شگفتگی مزاجش از مثنویش آشکار است۔ در ضمن بدیهه گوئی او گفته اند که غنیمت روزی در بازار می رفت ' طفلی شوخ و شنگ نزدش آمد و بدون سلام مسنون گفته پرسید " وزن رباعی چیست؟ " غنیمت نگاهی بر او انداخته فی الفور گفت:

شیطان پسری پیش من آمد در راه — پرسید ز من وزن رباعی ناگاه
چون شوخی طبعش را بدیدم گفتم — لاحول ولا قوة الا بالله

از کلمات الشعرای سر خوش این امر واضح است که در آن زمان امرا و شاهزادگان همچو پادشاه گیتی پناه ارزش کلام شعرا را کماحقه نمی شناختند و شعرا که شعر را وسیلهٔ معیشت خود دانسته بودند در عالم کس مپرسی به سر می بردند۔ غنیمت نیز شکوه سنج قدر ناشناسی ارباب زمانه است چنانکه گوید:

نمی خرند غنیمت ز روی بی قدری — به نرخ خاک فروشیم گر هنر اینجا [۳]

وجای دیگر نیز اشاره نموده:

نظر به شعر غنیمت نمی کنی چه کنم — ز جان عزیز تری قدر جان چه می دانی [۴]

ممکن است این باعث شد که غنیمت از کنجاه به دهلی رفت تا اشعار و افکار بدیع را پیش دانشمندان هنر پرور و شعر دوست عرضه کند و تحسین و آفرین را به طور صله گیرد بی مناسبت نبود اگر بگوییم که غنیمت در آن زمان مثنوی را به پایان رسانده بود و یک سال بعد از تکمیل مثنوی اعنی در ۱۰۹۷ ق مربیش نواب مکرم خان از حکومت لاهور معزول شد، گمان می بریم که غنیمت خواسته بود که ممکن باشد در دارالخلافه رفته مشتری این " گوهر سیراب " که آبش از خون جگرش بود پیدا کند۔ به هر حال او رو به دهلی نهاد و به خانهٔ سرخوش رسید۔ آن زمان سر خوش در میان شعرا و احباب نشسته بود ، غنیمت سلام کرد و در گوشه ای نشست۔ سرخوش از قیافه اش او را دریوزه گری دانست و خواست که او حاجت خویش بیان کند تا مقصودش را به حصول رسانده او را مرخص کند ولی این مهر به لب بماند ۔یکی از آنها

که از سر در رفته بود گفت " چه کسی و چرا از سر زمان افتاده ای " غنیمت که در سخن سرایی کمال مهارت را بهم رسانیده بود فی الحال گفت :

کرده ام از مهر لب نقد بیانها در گره بسته ام چون غنچه سوسن زبانها در گره (٥)

حاضرین وقتی که این مطلع شنیدند مات و منك ماندند و چون دانستند که این شعر از غنیمت است و فی البدیهه گفته است باور نکردند۔ ولی سرخوش ایستاد به او معانقه کرده، به پهلوی خویش جا داد۔ تذکرهٔ شعر و سخن را از سر گرفتند۔ سرخوش بر سبیل امتحان گفت : ما بر مصرعی که قافیه و ردیف پست افتاده است، مست افتاده است دارد ' طبع آزمایی همی کردیم۔ شما هم غور و فکر بکنید۔ مولانا غنیمت بعد از چند دقیقه غزلی سرود که مطلعش اینست:

وحشتم پر زور و طاقت زیر دست افتاده است
همچو موج از خود به کار ما شکست افتاده است

و این دو شعر نیز خالی از متانت و بلند خیالی نیست :

چاه راهِ خویش گردیدند چون گرداب ها
همت ارباب دنیا بس که پست افتاده است
طاقت برخاستن چون گرد نمناکم نماند
خلق می داند که می خوردست و مست افتاده است (٦)

این غزل همه را در وجد و حال آورد بسیار منفعل و خجل شدند و معذرت خواستند و قلیان سیم که نی از طلا داشت، چاق کرده پیشش نهادند و ازان بعد در آن محفل ادبی و علمی دارای مقام و مورد توجه و احترام بود۔

غنیمت عاشق پیران طریقت خود بود۔ او سفر را بر حضر ترجیح می داد۔ ولی وسایل دخل محدود بود و بسا آرزوهای مسافرت از میهن خود در دلش شکست۔ ولی تمنای قلبی اش مبدل به حسرت و یاس شد۔ همچنین آرزوی سیر کابل ناخن بردلش می زد :

شوق فایز می کند تکلیف سیر کابلم
شد غنیمت دیدهٔ ما عرصه سرخاب ازو (٧)

لاکن غنچهٔ آرزو اش ناشگفته پژمرده و تمنای گلگشت کشمیر تولید یافت، چنانکه خود گوید:

شد غنیمت سرد در خاطر هوای کابلم
بس که دل سر گرم سیر گلشن کشمیر بود[۸]

جای دیگر نیز گوید:

بیا بلبل اگر داری گلی نذر تماشا کن
غنیمت بهر سیر گلشن کشمیر می آید[۹]

لکن زود دلش از هوای کشمیر سرد شد و حب وطن بر ضمیرش مستولی گشته او معاودت نمود:

آب شد کشمیر در چشم غنیمت از حجاب
تا که نادانسته نام خطهٔ پنجاب برد[۱۰]

حب این شاعر به " حسن آباد پنجاب " از اشعار مثنویش آشکار است که چندی از آن، این است:

ندیدم کشوری غارت گر تاب — به خوبی های حسن آباد پنجاب
چه پنجاب انتخاب هفت کشور — قسم خورده به خاکش آب کوثر
فضای نشهٔ مستی هوایش — زمینی که آسمانها خاك پایش
بنای کعبهٔ دلها ز خاکش — عروج نشهٔ معنی ز تاکش
غبارش آب و رنگ چهرهٔ گل — گیاهش دل ربای زلف سنبل
به هر جا سبزه از خاکش دمیده — رخ خوبان به پیشش خط کشیده
به خاکش سایهٔ پرهای بلبل — جواب یك چمن خندیدن گل
شفق سرمایهٔ چشم از دیدن گل — چمن سامان نگاه از چیدن گل
ز شوق آن که تا آید به پنجاب — دل کشمیر صد ره می شود آب[۱۱]

پنجاب را بر هر کشور و دیار ترجیح می دهد چنانچه دربارهٔ ایران می گوید:

نخواهم لاله زار گلشن ایران که سر بر زد
گل داؤدی صبح وطن از خاك پنجابم[۱۲]

نواب صدیق حسن دز " شمع انجمن " نویسد که " در عهد عالمگیر پادشاه به خدمت نواب مکرم خان به سر می برد " [۱۳] - نواب مکرم خان به قول مؤلف ماثر الامراء "به تازگی در سال بیست و ششم (۱۰۹۳ق) به ادراك ملازمت ناصیه سعادت برافروخت و به حکومت لاهور تعین یافت و در سال سی ام (۱۰۹۷ق) عزل یافت و پس از آن به مصاحب صوبکی ملتان کمر عزیمت بر بست و بعد ازان باز حاکم صوبه لاهور در سی و نهم (۱۱۰۶ق) معین گردید و در سال چهل و یکم (۱۱۰۹ق) معزول گشته استعفای نوکری نموده در دارالخلافه متاعد و موظف گردید " [۱٤] - حاشیه نگار مثنوی مطبوعه نول کشور گوید که "با پسر نواب مکرم خان عزیز نام الفتی تمام داشت- به استد عای او این مثنوی در سلك نظم کشید" [۱۵] مثنویش چنانکه او خود گوید در ۱۰۹٦ق به پایهٔ تکمیل رسید- ازین می توان استنباط کرد که غنیمت در ۱۰۹۳ ق یا چندی بعد از آن دربار نواب مکرم خان باز یافت و در سلك ملازمان او منخرط گشت-

مولف " شمع انجمن " در ضمن وفات غنیمت گوید" که در اواخر ماه احدی عشر نقد حیاتش غنیمت دست اجل گردید " [۱٦] - آقای فضل محمود سال وفاتش را ۱۱۱۷ ق نوشته اند و سال وفات از " غم والم " اخذ نموده است- ولی دیگر محققین عصر کنونی سال وفاتش را قبل از ۱۱۱۵ ق تصور می کنند- "ایته " سال و فاتش را ۱۱۱۰ ق نوشته است [۱۷] ولی " ریو " (۱۱۰۷ق) متعین کرده است [۱۸] و بعضی بنا بر قول "سرخوش " که غنیمت از خاکیان هند غنیمت بود " استدلال کنند که چون سر خوش تذکره خویش را در ۱۱۰۸ ق بعد از تجدید نظر به پایهٔ تکمیل رسانده بود ، لذا می توان گفت که غنیمت درآن زمان رهگرای عالم بقا شده بود و عقیده دارند که وفاتش در ۱۱۰۷ ق اتفاق افتاد- لکن برخی گویند که چون کلمات الشعرا تاریخ ولادت برادر زاده سر خوش که اسدالله نام داشت که از شیر خدا بر می آید و به حساب ابجد عددش مساوی به ۱۱۱۵ق می باشد لذا سال وفات غنیمت را قبل از ۱۱۱۵ ق باید دانست- قول اول به نظر ما قرین صحت است زیرا برادر زاده اش در ثواقب المناقب می نویسد که غنیمت در لاهور مبتلای مرض الموت شد و او غنیمت را از لاهور به

کنجاه آورد [19]- ازین حدس می توان کرد که غنیمت درآن زمان در زمرهٔ ملازمین نواب مکرم خان باشد زیرا این نواب بار دگر در (۱۱۰۶ ق) استاندار لاهور متعین شد و در (۱۱۰۹ق) استعفا داد- پس باید درگذشت غنیمت قبل از (۱۱۰۹ق) واقع شده باشد- والله اعلم بالصواب-

به قول مولف ثواقب المناقب چون او غنیمت را از لاهور به دهکدهٔ خویش می آورد، غنیمت در راه به حال اغما افتاد چون به هوش آمد گفت: "به حضور پیر روشن ضمیر سید محمد صالح گیلانی رفتم و قصیده ای عرضه کردم آنان قبول فرموده خلعتی عطا فرمودند" و او چند بیت از آن قصیده که در عالم استغراق گفته بود پیش برادر خود سرود [20]- غنیمت در دهکدهٔ کنجاه وفات یافت- مزار آن شاعر شیرین گفتار در کنجاه است- در (۱۳۴۲ق) قمری به سعی بخشی منظور علی تعمیر شد-

اهالی کنجاه و گجرات غنیمت را صاحب کرامات و خوارق عادت می دانند- آنان اعتقاد دارند که اگر کسی آرزو دارد که شاعر بشود بر مزارش تا چهل روز خلوت گزینند، شاعر خواهد شد- نیز گویند که اگر کسی برگ درختی که جانب شمال مزار است بخورد، ذکی الفهم می شود- والله اعلم بالصواب-

## آثار غنیمت

### نیرنگ عشق:

سرخوش " در کلمات الشعرا " می نویسد" دیوان مختصر دارد و مثنوی نیز فکر کرده" [21]- آثارش به قرار ذیل است- مثنویش نیرنگ عشق همواره مورد توجه و علاقه مردم این سامان بوده است- مثنوی غنیمت قصهٔ بسیار ساده و عوامانه را بیان می کند و طرز بیان شیرین و عام فهم خواننده را مجذوب می سازد(ما به وسیلهٔ مجلهٔ هلال (۱۹۵۶م) تلخیص مثنوی را پیش دوستداران فارسی عرضه کرده بودیم-)

غنیمت این مثنوی را در ۱۰۹۶ ق به اختتام رسانید چنانکه گفته است:

چون شد ختم کلام سینه پر درد — خرد تکلیف تاریخش همی کرد
نمایان گشت تاریخ نو آیین — ز " گلزار بهار فکر رنگین "[22]

جمله تذکره نگاران به جز احمد علی هاشمی در تعریف مثنویش رطب اللسان هستند۔ هاشمی آن مثنوی را گرچه از فصاحت و بلاغت افتاده نوشته است ولی با این همه گوید که" از مزه خالی نیست"[۲۳]۔ به خلا فش نواب صدیق حسن در شمع انجمن نویسد:

" نیرنگ عشق ، مثنوی او شهرت و قبول تام دارد و در چستی عبارت و نزاکت اشارت فایق بر مثنویات شعرای نامدار است۔ ترکیب دل نشین معجون مفرح خاطر نازك خیالان است و تضمین رنگینش عزیز دلهای آشفته حالان "[۲٤]۔

تعداد اشعار مثنوی مساوی به اعداد تخلصش یعنی پانزده صد است۔

## دیوان غنیمت:

سرخوش دیوانش را گرچه " مختصر " گفته است لاکن دیوانش که در ۱۹۰۸م به سعی و کوشش اکادمی پنجابی با چاپ دلپسند و زیبا انتشار یافته است۔ محتوی ۳۲۳ غزل ، دو نعت ، دو منقبت و دوازده رباعی و یك قصیده نامکمل است۔ فهرست غزلیات به ترتیب الفبایی بر حسب مصراع اول مطالع غزلیات درج است۔ نسخهٔ خطی دیوان غنیمت که در کتاب خانهٔ دانشگاه پنجاب است در ۱۱٤۲ق نقل شد و فقط ۲۲٤ غزل دارد [۲۵]۔ شهرت این دیوان در پاك و هند همواره بسیار بوده است۔ دیوان غنیمت که سالها پیش در لکهنؤ به چاپ رسید ، کامل نبود بلکه منتخب و بر گزیده دیوان را انتشار داده بودند۔ آن مشتمل بر ۲٦۳ غزل بود۔ نقادان و متقدمین و معاصرین در توصیف کلامش سعی لا کلام به کار برده اند۔ آرزو او را بسیار " خوش زبان و معنی تلاش " گفته است و اضافه کرده گوید در اواسط عهد عالمگیر در پنجاب طنطنهٔ شاعری او کوس لمن الملکی می زد [۲٦]۔ همچنین احمد علی هاشمی مولف مخزن الغرائب اشعارش را " نازك و همواره " گوید [۲۷] و نواب صدیق حسن او را صیاد آهوان مبانی تازه و دام گستر معانی بی اندازه قرار داده است [۲۸]۔ غنیمت نسج شعر از لطایف صنایع مانند ایهام و مراعات النظیر و تجنیس و تشبیه و امثال آن به کار برده و غزلیات در تتبع صائب ، قاسم دیوانه ، ناصر علی سر هندی ، کلیم ،

